مرام الکلام کے برصغیر (اردو) میں پہلی اشاعت

بنام

# دفاعِ صحابہ و اہلِ بیت

مع عربی متن



مصنف:
عمدۃ المتکلمین علامہ عبد العزیز پرہاروی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

ترجمہ و تحقیق
ابو محمد عبد الواحد کبیری مدنی

فرید بک سٹال ۳۸- اردو بازار لاہور

مرام الکلام کی جزِ مفقود کی پہلی اشاعت

بنام

# دفاعِ صحابہ و اہلِ بیت

مع عربی متن


مصنف:

عمدۃ المتکلمین علامہ عبدالعزیز پرہاروی رحمۃ اللہ علیہ

ترجمہ و تحقیق

ابو محمد عبدالواحد کبیری مدنی



فرید بک سٹال ۳۸۔ اُردو بازار لاہور



# دفاعِ صحابہ واہلِ بیت

نام کتاب : دفاعِ صحابہ واہلِ بیت

مصنف : عمدۃ المتکلمین ملا عبدالعزیز پرہاروی رحمۃ اللہ علیہ

ترجمہ وتحقیق : ابو محمد عبدالواحد کبیری مدنی

مطبع : رومی پبلیکیشنز اینڈ پرنٹرز، لاہور

تاریخ اشاعت : رجب المرجب ۱۴۴۵ھ جنوری 2025ء

قیمت : روپے

Farid Book Stall
Phone No: 092-42-37312173-37123435
Fax No. 092-42-37224899
Email:info@faridbookstall.com
Visit us at:www.faridbookstall.com

فرید بک سٹال (پرائیویٹ) لمیٹڈ ۳۸۔ اردو بازار لاہور
فون نمبر ۹۲_۴۲_۳۷۳۱۲۱۷۳_۳۷۱۲۳۴۳۵
فیکس نمبر ۹۲_۴۲_۳۷۲۲۴۸۹۹
ای میل info@faridbookstall.com
ویب سائٹ www.faridbookstall.com

# فہرست

| عنوانات | صفحہ |
|---|---|
| اجتہادی امور میں اختلاف کی امثلہ | 33 |
| علم عقائد اور اصول فقہ کے تدوین کی وجہ | 35 |
| انسان کے دو کمال | 35 |
| دوسری فصل: گمراہ فرقوں کی تعداد | 35 |
| مذکورہ حدیث کے چند جوابات | 35 |
| فرقوں کی تقسیم میں چھ مقامات | 36 |
| پہلا مقام رافضیوں کا بیان | 36 |
| دوسرا مقام خارجیوں کا بیان | 37 |
| معتزلہ کی ابتداء | 38 |
| تیسرا مقام جبریہ کا بیان | 38 |
| چوتھا مقام قدریہ کا بیان | 39 |
| پانچواں مقام جہمیہ کا بیان | 39 |
| چھٹا مقام مرجیہ کا بیان | 40 |
| اہل سنت کے ذکر کو موخر کرنے کی وجہ | 41 |
| اعتراض: | 41 |
| تیسری فصل: اہل سنت کا بیان | 41 |
| اشاعرہ کون؟ | 42 |
| چوتھی فصل: اہل سنت کے اجمالی عقائد | 42 |
| پانچویں فصل: ایک مشکل سوال کا جواب | 42 |
| فصل: بدعتیوں سے مناظرہ کی کیفیت | 44 |
| مانعین مناظرہ کے دلائل | 45 |
| مانعین کے دلائل کا جواب | 45 |
| مجوزین مناظرہ کے دلائل | 45 |
| قسم اول کا دوسرا باب | 48 |

| عنوانات | صفحہ |
|---|---|

| عنوانات | صفحہ |
|---|---|

عنوانات | صفحہ

| عنوانات | صفحہ |
| --- | --- |

| عنوانات | صفحہ |
|---|---|
| 5-ماغسطن: | 144 |
| 6-النبطاسیہ فی علوم المختلفہ: | 144 |
| 7-التمیز فی التنقیح: | 145 |
| 8-الیاقوت: | 145 |
| 9-الناھیہ عن ذم معاویہ | 145 |
| 10-کوثر النبی: | 145 |
| 11-السر المکتوم مما اخفاہ المتقدمون: | 146 |
| 12-زمرد اخضر: | 146 |
| 13-مشک عنبر: | 147 |
| 14-التریاق: | 147 |
| 15-ایمان کامل: | 147 |
| 16-النبراس شرح شرح العقائد: | 147 |
| 17-الصمصام فی اصول تفسیر: | 147 |
| 18-نعم الوجیز فی اعجاز القرآن العزیز: | 148 |
| 19-گلزار جمالیہ: | 148 |
| 20-عالم المثال: | 148 |
| 21-الالھامیۃ: | 148 |
| 22-الاکسیر: | 148 |
| 23-مجموعہ رسائل: | 148 |
| علامہ پرہاروی کا مسلک ومذہب: | 149 |
| علامہ پرہاروی اور عقیدۂ توحید وصفات: | 150 |
| علامہ پرہاروی اور مسئلہ امکان کذب: | 150 |
| علامہ پرہاروی اور مسئلہ علم غیب: | 151 |
| علامہ پرہاروی اور عصمت انبیا: | 152 |

| عنوانات | صفحہ |
| --- | --- |




# پیش لفظ

الحمدُ لِلّٰہِ علی احسانہ ! علامہ پرہاروی علیہ الرحمہ کی ایک اور اہم کتاب اصل متن کی تحقیق اور اس کے ترجمہ کے ساتھ آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ علامہ پرہاروی نے اس کتاب کا نام "مرام الکلام فی عقائد الاسلام" رکھا ہے۔ اس کو چار اقسام اور ایک خاتمہ پر مرتب کیا۔ مگر افسوس اس 81 صفحات کے مخطوط میں صرف پہلی قسم ملتی ہے۔ بقیہ تین اقسام غائب ہیں۔ نیز پہلی قسم کی تقسیم کچھ یوں ہے کہ یہ چند مقدمات اور ابواب پر مشتمل ہے۔ ان مقدمات اور ابواب میں سے صرف گنتی کے تین یا چار ابواب ملتے ہیں۔ نیز ان ابواب کی فصول میں بھی شدید اختلاف ہے۔ جیسا کہ عربی متن کے مطالعہ سے واضح ہوگا۔ اس کتاب کے سببِ تالیف اور موضوع کی طرف علامہ نے اس کے خطبہ میں یوں ذکر کیا کہ" وطولت الکلام فی رد الشیعة لما مر ولانه قد فشی مذهبهم بین الناس و ظهر فی حق الصحابة قلوب الانام وساوس الخناس "۔ یعنی میں نے اس کتاب میں شیعہ کے رد میں طویل کلام کیا اس کی ایک وجہ تو ابھی گزری (یعنی وہ خواب جو انہوں نے ذکر کیا) اور دوسری وجہ یہ ہے کہ رافضیوں کا مذہب لوگوں کے درمیان پھیل گیا اور صحابہ کرام علیہم الرضوان کے بارے میں لوگوں کے دلوں میں خناس کے وسوسے ظاہر ہو گئے ہیں۔

اس اقتباس سے جہاں ہمیں کتاب کے موضوع کا علم ہوتا ہے وہیں پر آج کے پرفتن دور میں اس کی اہمیت و افادیت بھی ہمارے سامنے واضح ہوتی ہے۔ ہر دور میں رفض وخروج کے فتنوں نے سنیت اور سنی مسلمانوں کے عقائد پر ڈاکہ ڈالنے کا کوئی موقع ہاتھ سے جانے نہ دیا۔ علامہ پرہاروی نے اپنے دور کا جو حال بیان فرمایا، آج اس سے کہیں بدتر دَور ہے۔ رفض کے جراثیم اہل سنت کی صفوں میں گھس چکے ہیں اور سنیت کے نام نہاد دعوے دار رفض کی تقویت میں سرگرم نظر آتے ہیں۔ ہماری محافل پر رفض زدہ افراد کا قبضہ ہو چکا ہے۔ کل تک جو رافضی بند کمروں میں اپنی اندر کی خباثت کا مظاہرہ کرتے تھے، آج سرِ عام اس کا اظہار کرنے لگے ہیں۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ، فاروق اعظم رضی اللہ عنہ، ان کی خلافت، مسئلہ فدک، حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی شان اور عموماً تمام صحابہ کرام کی عدالت وثقاہت وغیرہا مسائل میں اب سوشل میڈیا اور چینلز پر کھل کر بات کی جانے لگی ہے۔ نہ صرف بات بلکہ لوگوں کے دلوں میں وسوسے ڈال کر ان سے امت کا اعتماد اٹھا کر دین کی جڑیں کھوکھلی کی جا رہی ہیں۔ محبتِ اہل بیت کی آڑ میں مسلّمات پر ہاتھ صاف کیا جا رہا ہے۔ ایک سازش کے تحت ہماری خانقاہوں اور گدی نشینوں میں رافضیت کو اتار دیا گیا ہے۔ کہیں اولادِ علی ہونے کی دُہائی، تو کہیں نسب کی برتری، تو کہیں در والے اور گھر والے کی باطل تقسیم کر کے صحابہ کرام اور اہل بیت کو ایک دوسرے کے مقابل کھڑا کر دیا گیا ہے حالانکہ حقیقت

میں ان کے مابین کوئی نفرت نہ تھی، دونوں کے باطن پاک و صاف اور ایک دوسرے کی دینی محبت سے لبریز تھے۔ کہیں فضائلِ علی المرتضیٰ کو دلیل افضلیت قرار دیا جارہا ہے تو کہیں جزو رسولِ ہاشمی کی بنا پر حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی فضلیتِ جزوی کو ان کی افضلیت کی دلیل بنایا جارہا ہے۔ کہیں نام نہاد سنی حضرات "عید غدیر" کے نام پر روافض کے دم چھلے بنے ہوئے ہیں۔ کوئی سر اٹھاتا ہے تو صلحِ امام حسن رضی اللہ عنہ کی بنا پر ان کی سیادت کا منکر ہو جاتا ہے تو کوئی ان کی صلح کو اجباری ثابت کرنے کے لیے ایڑی چوٹی کا زور لگاتا ہے۔ کسی کو اپنے اساتذہ کی لسٹ میں علامہ تفتازانی نظر آتے ہیں تو حق شاگردی کی ادائیگی میں ان کے دفاع میں "تفتازانیہ" لکھ ڈالتا ہے مگر اپنے استاد کا تو دفاع کیا مگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابی پر رکیک حملے کر کے ان معلم الکائنات کی استادی پر سوالیہ نشان لگا دیتا ہے۔ پھر مزید جوش آتا ہے تو ان کی صحابیت کا ہی انکار کر دیتا ہے۔ اسی کے نقشِ قدم پر چل کر ایک جہول ایرانی چندے نے "الاحادیث الموضوعۃ فی مدح معاویہ" لکھ کر ان کے ایمان کا منکر ہو جاتا ہے۔ نعوذ باللہ من ذلک، اگر کوئی خصوصاً حضرت ابوبکر صدیق، حضرت عمر فاروق، حضرت عثمان غنی، حضرت امیر معاویہ اور عموماً تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا دفاع کرنے کی کوشش کرے تو اسے دشمنِ اہل بیت اور ناصبی کے القابات سے نوازا جاتا ہے۔

بہر حال اہل سنت کو آج جس طرح فتنہ رفض کے شدید حملوں کا سامنا ہے تو ہم پر ان کے خلاف جہاد کرنا اور اس فتنے کو ختم کرنے کے لیے ہر طرح کے وسائل بروئے کار لانا لازم ہے۔ علما کی ذمہ داری ہے کہ وہ خطرات کی پرواہ کیے بغیر ان اعتقادی فتنوں کا ڈٹ کر مقابلہ کریں ورنہ اگر کسی قسم کی غفلت یا سستی کی گئی تو اس کی سزا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے پہلے سے ارشاد فرما دی ہے کہ:

اذا ظهرت الفتن او قال البدع و سُبّ اصحابي فليظهر العالم علمه فمن لم يفعل ذلك فعليه لعنة الله و الملائكة و الناس اجمعين و لا يقبل الله له صرفا و لا عدلا۔[1]

(ترجمہ:) "یعنی جب فتنے، یا فرمایا بدعتیں ظاہر ہوں اور میرے صحابی کی گستاخی کی جائے تو عالم کو اپنا علم ظاہر کرنا چاہیے پس جس نے ایسا نہ کیا تو اس پر اللہ، فرشتوں اور تمام لوگوں کی لعنت ہو۔ اللہ عزوجل نہ اس کا فرض قبول کرے گا نہ نفل"۔

ایک روایت میں ہے:

اذا ظهرت امتي البدع و شتم اصحابي فليظهر العالم علمه فان كاتم العلم يومئذ ككاتم ما انزل الله على محمد صلى الله عليه و سلم۔[2]

---

[1] الجامع لاخلاق الراوی وآداب السامع للخطیب، ص 118، ج 02

[2] الشریعۃ للآجری، ص 2497، ج 05

(ترجمہ:)''یعنی جب میری امت بدعتوں کو ظاہر کرے اور میرے صحابہ کو برا کہا جائے تو عالم کو چاہیے کہ اپنا علم ظاہر کرے کیونکہ اس زمانے میں اپنے علم کو چھپانے والا اس کی طرح ہے جو اللہ عزوجل کے محمد ﷺ پر نازل کردہ کو چھپائے''۔

اسی فریضہ کی ادائیگی کے لیے علامہ پرہاروی علیہ الرحمہ نے اس کتاب کو فضائل و دفاع صحابہ نیز ردشیعہ میں تحریر فرمایا۔ اس کتاب پر کام کرنے کی راقم نے بھی ایک نیت یہی کی تاکہ مذکورہ احادیث پر عمل ہو سکے اور ان وعیدوں سے بچا جا سکے۔ اللہ کریم کی مدد اور نبی کریم ﷺ کی عنایتوں سے دفاع وفضائلِ صحابہ پر بہترین دستاویز اس کتاب کی شکل میں پیش خدمت ہے۔

نوٹ: قارئین سے گزارش ہے،ہم نے اپنی طرف سے مکمل کوشش کی ہے کہ اس میں کوئی غلطی نہ ہو،لیکن پھر بھی کسی غلطی پر اطلاع پائیں تو ہمیں ضرور آگاہ فرمائیں۔ جزاك الله خيرًا۔



# کچھ اس کتاب کے بارے میں

علامہ عبدالعزیز پرہاروی علیہ الرحمہ کی علم الکلام کے موضوع پر ''مرام الکلام فی عقائد الاسلام'' مایہ ناز کتاب ہے جو اہل علم حلقوں میں معروف ہے۔ اس کتاب کی طباعت مختلف ادوار میں ہوتی رہی۔ ہماری معلومات کے مطابق اجمیری کتب خانہ پیر پٹھان روڈ ملتان نے اس کو شائع کیا، پھر مکتبہ سلفیہ قدیر آباد ملتان نے، پھر مکتبہ حقانیہ ملتان، پھر زم زم پبلیشر کراچی نے اسے شائع کیا۔ اس کے علاوہ اس کا ایک نامکمل نسخہ سندھ آرکائیو کلفٹن کراچی سے بھی ملا۔ پھر فقیر نے اس کے عربی مخطوط اور اردو ترجمہ پر کام کیا جسے فرید بک سٹال لاہور نے شائع کیا۔

جب اس پر کام تکمیل کے مراحل میں تھا تو اسی دوران تونسہ شریف میں ایک بھائی سے رابطہ ہوا جن کا نام نور محمد عرف خلیفہ مدنی ہے۔ جنہوں نے علامہ پرہاروی کے کچھ مخطوطات کی پی ڈی ایف فائلیں بنا کر نیٹ پر اپ لوڈ کی تھیں، جن سے ہمیں ''مرام الکلام قلمی'' کے نام سے ایک مخطوط ملا، جو کم وبیش 81 صفحات پر مشتمل تھا۔ اس مخطوط کو پڑھنا ذرا مشکل تھا کہ اس کے الفاظ مدہم اور جگہ جگہ سے مٹے ہوئے تھے۔ غور سے دیکھا تو فقیر ششدر رہ گیا کہ اس کے مضامین موجودہ معروف مرام الکلام سے سوائے کچھ مقامات کے بالکل مختلف ہیں۔ اس میں اور بھی ایسے امور تھے جن کا ذکر آئندہ سطور میں کیا جائے گا۔ چونکہ کام تکمیل کے مراحل میں تھا اور اس پر جلد کام مکمل کرنے کا احباب کی طرف سے تقاضا بھی تھا تو اس معاملے کو مؤخر کر کے مکمل توجہ معروف مرام الکلام پر مرکوز رکھی اور الحمد للہ اس کی اشاعت بھی ہوگئی جس کو احباب نے سراہا۔ البتہ میں نے اس اشاعت کے شروع میں اس امر کی طرف اشارہ کر دیا تھا جیسا کہ صفحہ نمبر 18 پر لکھا ''راقم کے نزدیک مرام الکلام دراصل دو ہیں۔ ایک اصل مرام الکلام اور ایک معروف مرام الکلام اور راقم نے جس کا ترجمہ وتخریج کی ہے وہ معروف مرام الکلام ہے۔ اصل مرام الکلام اس کے علاوہ ہے جس کی کمپوزنگ الحمد للہ مکمل ہوگئی ہے اور ان شاء اللہ جلد وہ مخطوط بھی اس کے بعد منظر عام پر ہوگا۔ اس کی مزید تفصیل اور دونوں نسخوں پر کلام ان شاء اللہ اصل مرام الکلام کے شروع میں راقم تفصیلی طور پر ذکر کرے گا''۔

اب ہم اس وعدہ کو وفا کرنے لگے ہیں کہ ''مرام الکلام فی عقائد الاسلام'' کے نام سے دو نسخے ہیں اور ان میں سے ایک معروف مرام الکلام ہے اور دوسری اصل مرام الکلام ہے۔ آئندہ سطور میں ہم یہی اصطلاح استعمال کریں گے کہ جو پہلے سے مرام الکلام کے نام سے شائع ہوتی رہی ہے، جس کی کچھ تفصیل ہم نے اوپر ذکر کی ہے وہ ''معروف مرام الکلام'' اور جو 81 صفحات پر مشتمل نسخہ ہمیں ملا، اس کو ''اصل مرام الکلام'' کہیں گے۔

معروف مرام الکلام جسے آج تک سب مرام الکلام سمجھتے رہے اس کی ابتدا ان الفاظ سے ہوتی ہے:

**مرام الكلام تحميدك و سنام الاسلام تمجيدك ، نحمدك على نبيك المبرهن الفصيح و على دينه الحق الصدق الصحيح۔**

اور اختتام ان الفاظ پر ہوتا ہے:

**فلم يقل النبي صلى الله عليه و سلم انقطع انتفاعه بل قال انقطع عمله فالمنقطع شيئ و الواصل اليه شيئ آخر و كذا اجاب عن كل ما اورده نقضا على اعداء الثواب۔**

جب کہ اصل مرام الکلام کی ابتدا ان الفاظ سے ہوتی ہے:

**حمدا لمن ارشدنا الى مذاهب الشرعة السوية و اساليبها و شكرا لمن ابعدنا عن عياب بدعة سيئة و غرابيبها ، عظمت نعماه فلا يحصها امد و عمت آلاه فلا يدريها عدد۔**

اور اختتام ان الفاظ پر ہوتا ہے:

**و انما اكتفى النبي صلى الله عليه و سلم بجلد قاذفها لان القرآن ما نزلت ببرائتها فلم يكذب القرآن و بعد نزول الكتاب المجيد بطهارتها قتل قاذفها ردة۔**

یہاں پر یہ بات قارئین کے ذہن نشین رہے کہ دونوں کتب علامہ عبدالعزیز پرہاروی علیہ الرحمہ کی ہی ہیں ۔ ایسا نہیں ہے کہ ان میں سے ایک کتاب علامہ کی ہو اور ایک کسی اور کی جو علامہ کی طرف منسوب کر دی گئی ہو ۔ لہذا اس وہم کے دفعیہ کے لیے اوّلاً ہم ان کی علامہ کی طرف نسبت کو ثابت کرتے ہیں ۔

## معروف مرام الکلام کا انتساب

معروف مرام الکلام علامہ پرہاروی کی ہی کتاب ہے اس پر کچھ شواہد درج ذیل ہیں :

01: سب سے بڑا شاہد اس کی نسبت کا حدِ شہرت کو پہنچنا ہے بلکہ تواتر کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا ۔ یہاں تک کہ کسی سے اس کا انکار منقول نہیں ۔

02: علامہ پرہاروی علیہ الرحمہ پر کام کرنے والے تمام محققین نے اس کو علامہ کی کتاب قرار دیا ہے ۔

03: علامہ کا اسلوبِ نگارش اس کی تائید کرتا ہے ۔ علامہ کی کتب کا مطالعہ کرنے والے کا گمان غالب ہو جاتا ہے کہ یہ علامہ کی ہی کتاب ہے ۔

## اصل مرام الکلام کا انتساب

یہ مخطوط بھی علامہ پرہاروی علیہ الرحمہ ہی کا ہے ۔ اس پر چند شواہد ہیں ۔

01: اس کتاب کا اسلوب اور منہج علامہ کے منہج سے موافق ہے ۔

02: علامہ نے شروع میں جو خطبہ کتاب ذکر کیا وہ علامہ کے اسلوب مطابق ہے۔

03: علامہ پرہاروی پر کام کرنے والوں نے اسے علامہ کی کتاب قرار دیا ہے۔

04: اس مخطوط کو پڑھنے سے ایسے بہت سے شواہد ملتے ہیں جو گواہی دیتے ہیں کہ یہ علامہ کی ہی کتاب ہے۔

اب ہم چلتے ہیں اصل موضوع کی طرف کہ دونوں میں سے مرام الکلام کون سی ہے؟ اس کے لیے اولا دونوں مخطوط میں ما بہ الاشتراک اور ما بہ الافتراق امور کا جائزہ لیا جانا چاہیے تا کہ صحیح صورت حال سامنے آسکے۔ پس جب فقیر نے دونوں کا تفصیلی جائزہ لیا تو یہ صورت حال سامنے آئی۔

## ما بہ الاشتراک امور

01: دونوں کتابوں کی ابتدا میں حدیث افتراق امت اور اس کی شرح ہے مگر اجمال وتفصیل میں شدید اختلاف ہے۔

02: دونوں میں گمراہ فرقوں کا بیان ہے مگر یہاں بھی اجمال وتفصیل میں شدید اختلاف ہے۔

03: "غنیۃ الطالبین" کی ایک عبارت کا جواب دونوں میں موجود ہے۔ یہاں بھی اختلاف موجود ہے۔

04: فرقہ ناجیہ کا بیان دونوں میں موجود ہے جو کہ اجمال وتفصیل میں مختلف ہے۔

05: اصل میں فضائل خلفا راشدین، فضائل صحابہ، امامت کا بیان، افضلیت کا بیان وغیرہ تفصیلی ہیں بلکہ کتاب کا اکثر حصہ اسی پر مشتمل ہے۔ یہی امور معروف مرام الکلام میں انتہائی اجمال کے ساتھ ہیں۔

06: اہل باطل سے مناظرے کا حکم دونوں میں ہے اور مجوزین و مانعین کے دلائل بھی ہیں مگر اختلاف یسیر کے ساتھ۔

07: دونوں مخطوط ناقص الآخر ہیں۔

## ما بہ الافتراق امور

دونوں مخطوطات میں درج ذیل امور کا فرق ہے:

01: معروف مرام الکلام کے عربی کے صفحات کم وبیش 77 ہیں اور اصل مرام الکلام کے 81 صفحات ہیں۔

02: دونوں کے خطبۃ الکتاب مختلف ہیں۔

03: اصل مرام الکلام میں نبی کریم ﷺ کی بارگاہ میں قصیدہ مدحیہ ہے جب کہ معروف میں نہیں۔

04: اصل میں مصنف نے جن کتب سے استفادہ کیا ہے ان کا ذکر کیا اور ان کے رموز بھی مقرر کیے جب کہ معروف میں ایسا کچھ نہیں۔

05: اصل میں وجہ تالیف ذکر کی اور اس میں ایک خواب بیان کیا جب کہ معروف میں ایسا کچھ نہیں۔

06: اصل میں مصنف نے اپنے اسلوب کی طرف اشارہ کیا اور کتاب میں روافض کے تفصیلی رد کا عزم کیا جب کہ معروف میں ایسا کچھ نہیں۔

07: دونوں مخطوطات کے مضامین 80 فی صد مختلف ہیں اور ان کے مابین زمین و آسمان کا فرق ہے؛ سوائے چند ایک مضامین کے جن کا ذکر مابہ الاشتراک امور میں گزرا۔

08: اصل میں کتاب کا مکمل نام صراحت کے ساتھ موجود ہے جب کہ معروف میں اشارۃً ہے۔

09: اصل میں مصنف نے بتایا ہے کہ اس کتاب کی تالیف کے وقت ان کی عمر کتنی ہے جب کہ معروف میں ایسا کچھ نہیں ہے۔

10: کتاب کی ابواب و فصول میں تقسیم دونوں کی مختلف ہے۔ تلك عشرة كاملة

## محققین کی آرا

اب ان امور کو سامنے رکھا جائے تو حتمی طور پر کچھ نہیں کہا جا سکتا مگر بطور ظن غالب کے کچھ آرا جو سامنے آئیں فقیر ان کا ذکر کر کے اپنی رائے پیش کرے گا۔

پہلی رائے: علامہ نے اصل مرام الکلام لکھی اور بعد میں اس کا خلاصہ کیا۔ اس پر دلیل معروف مرام الکلام کے مقدمے کا لفظ "لخصت مرام الكلام" دال ہے۔ بعض مباحث کا مشترک ہونا بھی اسی طرف مشیر ہے۔ یہ رائے زم زم پبلشر سے مطبوع ہونے والی معروف مرام الکلام کے محقق سلمان حسن نے قائم کی ہے مگر انہوں نے اسے حتمی رائے نہیں کہا۔

دوسری رائے: ممکن ہے کہ علامہ نے اصل مرام الکلام ہی لکھی ہو جو مکمل نہ مل سکی اور بعد میں کسی اور عالم نے اس کا خلاصہ لکھ دیا اور علامہ کی طرف منسوب کر دیا ہو۔ یہ رائے شدید ضعیف ہے کیونکہ ہم اوپر بیان کر آئے ہیں کہ معروف مرام الکلام علامہ ہی کی ہے اور اس کا انتساب علامہ کی طرف درست ہے۔

تیسری رائے: علامہ عبد العزیز پرہاروی نے اصل "مرام الكلام فی عقائد الاسلام" لکھی اور اس کا یہی نام رکھا پھر "مرام الکلام" کے نام سے علیحدہ کتاب لکھی، یوں علامہ کی ملتے جلتے نام سے دو کتابیں ہوگئیں۔ مگر یہ رائے کچھ وجہ وجیہ نہیں رکھتی۔ کیا علامہ کے پاس کوئی اور نام نہ تھا کہ وہ پہلی کتاب کے نام سے استفادہ کر کے دوسری کتاب کا یہی نام رکھیں؟ نیز کتاب کے مضامین میں اشتراک بھی اس کی نفی کرتا ہے۔

چوتھی رائے: یہ رائے فقیر کی ہے جو میں نے دونوں کتابوں کے مضامین اور خارجی عوامل کی بنا پر قائم کی ہے۔ فقیر کی رائے میں اصل مرام الکلام کے "مرام الكلام فی عقائد الاسلام" ہونے میں تو شک کی کوئی گنجائش ہی نہیں کیونکہ علامہ نے وضاحت کے ساتھ اس میں فرما دیا کہ "سميته بمرام الكلام فی عقائد الاسلام"۔ اب رہی بات معروف مرام الکلام کی تو اس پر جزم کے ساتھ کچھ نہیں کہا جا سکتا بلکہ ظن غالب بھی مشکل ہوتا ہے۔ سوائے تردد اور تشقیق کے کچھ سجھ نہیں آتا۔ علی سبیل الظن عرض ہے کہ یہ اسی اصل مرام الکلام کا ہی حصہ ہے جو اصل سے نامعلوم وجوہات کی بنا پر الگ کر دیا گیا۔ واللہ اعلم بحقیقۃ الحال؛ کاتبین کے لیے کیا محرک و باعث بنا کہ انہوں نے ایک کتاب کے بعض مضامین کو جدا کر دیا؟ اس پر کلام ہم آگے چل کر کریں گے، فی الحال اپنے اس موقف (یعنی معروف مرام الکلام، اصل مرام الکلام کا حصہ ہے) پر کچھ شواہد پیش کرتے ہیں

تاکہ محققین کے لیے تحقیق کی مزید راہ کھل سکے۔

پہلا شاہد: اوپر مذکورہ ما بہ الاشتراک امور اس پر سب سے قوی شاہد ہیں کہ معروف مرام الکلام اسی اصل کا حصہ ہے۔

دوسرا شاہد: دونوں مخطوطوں کا نام ایک جیسا ہونا بھی اس پر دال ہے کہ دونوں ایک ہی کتاب ہیں۔

تیسرا شاہد: یہ قوی شاہد ہے اور وہ یہ ہے کہ علامہ پرہاروی نے اپنی زندگی کی آخری کتاب النبراس میں رویت باری تعالی کی بحث میں فرمایا: "قد فصلنا هذا في مرام الكلام فراجع والله اعلم"۔[1] اور یہ بحث اصل مرام الکلام میں نہیں ہے بلکہ معروف مرام الکلام میں ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ معروف مرام الکلام بھی اصل مرام الکلام کا حصہ ہے۔

چوتھا شاہد: علامہ پرہاروی نے اصل مرام الکلام کی آخری بحث؛ جس میں روافض کے بہت سے اعتراضات وشبہات کے جوابات ذکر فرمائے ان میں سے ایک شبہ یہ بھی ذکر کیا کہ "روافض کہتے ہیں کہ فرقہ ناجیہ وہی ہیں اور حدیث پاک میں جو فرمایا: كلهم في النار الا واحدة تو اس میں الا واحدة سے وہی مراد ہیں"۔ اس کے جواب میں فرماتے ہیں: "الجواب انه قد سبق الدليل على ان الفرقة الناجية هي الاشاعرة"۔ اس میں علامہ کا یہ فرمانا کہ اشاعرہ کے فرقہ ناجیہ ہونے پر دلیل گزر چکی تو اصل مرام الکلام میں اس پر دلیل نہیں بلکہ وہ دلیل معروف مرام الکلام میں ہے۔ تو پتا چلا کہ یہ معروف مرام الکلام اسی اصل کا حصہ ہے۔

پانچواں شاہد: معروف مرام الکلام کے خطبہ کتاب میں علامہ پرہاروی نے لکھا: "ولخصت مرام الكلام" تو یہ عبارت اشارہ کرتی ہے کہ یہ اصل مرام الکلام کا ہی ایک حصہ ہے۔

بہر حال مذکورہ شواہد کی روشنی میں یہ کہا جا سکتا ہے کہ معروف مرام الکلام بھی اصل مرام الکلام کا ہی حصہ ہے مگر اس پر جزم نہیں کیا جا سکتا کیونکہ اس کے خلاف بھی قوی شواہد ہیں جو ان دونوں کے الگ الگ کتاب ہونے پر دال ہیں۔ البتہ اگر یہی احتمال صحیح ہو کہ معروف مرام الکلام اسی اصل کا حصہ ہو تو اس بات میں شک نہیں کہ ان دونوں مخطوطوں میں شدید ترین تحریفِ لفظی ومعنوی کی گئی ہے۔

## تحریف کے اسباب ومحرکات

رہا اس کے اسباب ومحرکات کیا ہیں؟ حقیقتِ حال تو اللہ عزوجل ہی جانتا ہے، ہم جزمی طور پر کسی فردِ معین کی تعیین تو نہیں کر سکتے مگر قرائن کی روشنی میں مخصوص سوچ یا نظریہ کے حامل افراد کی کارستانی قرار دی جا سکتی ہے؛ چونکہ علامہ پرہاروی علیہ الرحمہ کی اکثر کتب وہابی سوچ کے حامل افراد کے قبضہ میں چلی گئیں اور ان کی طرف سے تحریف کرنے کے شواہد اسی کتاب میں علامہ کے تعارف کے تحت بھی فقیر نے پیش کیے ہیں؛ تو ممکن ہے کہ جب اصل مرام الکلام کے خطبہ کتاب میں علامہ پرہاروی نے نبی کریم ﷺ کی بارگاہ عالی میں اپنا فصیح وبلیغ قصیدہ جو استغاثہ واستعانت پر مشتمل تھا، ذکر کیا تو اس وہابیت کش

[1] النبراس، بحث رویۃ اللہ تعالی، ص 276، مکتبۃ البشری

قصیدہ اس میں تحریف کا محرک بنا اور شروع سے کتاب کے ایک حصے کو اڑا دیا گیا، اور معروف مرام الکلام میں اس اصل مرام الکلام کی ابحاث کا خلاصہ ڈال دیا گیا جیسا کہ قارئین دونوں کے جب مضامین کو دیکھیں گے تو واضح طور پر یہ حقیقت سامنے آئے گی۔ باقی ابحاث کو جوں کا توں باقی رکھا گیا۔ یوں اب دو نسخے ہو گئے اور بعد میں آنے والے کاتبین نے جب دیکھا کہ اصل مرام الکلام اور معروف مرام الکلام میں بعض ابحاث مشترک ہیں اور بعض میں فرق ہے تو انہوں نے اصل مرام الکلام سے معروف والی ابحاث نکال دیں اور صرف وہ حصہ برقرار رکھا جو روافض کے رد پر مشتمل تھا۔ یوں اصل مرام الکلام کے 81 صفحات الگ سے معرضِ وجود میں آ گئے۔ بہر حال قارئین اور خصوصاً محققین سے گزارش ہے کہ دونوں کتب کو سامنے رکھ کر اپنی آرا سے نوازیں شاید کوئی اور عمدہ اور بہتر رائے سامنے آ جائے۔ ''لعل اللہ یحدث بعد ذلك امرا'' فقیر کی یہ بحث اور آرا حتمی نہیں ہیں بلکہ آئندہ تحقیق کرنے والوں کے لیے فقیر نے کچھ زادِ راہ تیار کیا ہے۔ نیز جو فقیر سے علمی انداز میں اختلاف کرے اور ہماری راہنمائی کرنا چاہے تو شکریہ کے ساتھ اسے قبول کیا جائے گا۔ ان شاء اللہ عز وجل!

## ابواب وفصول میں اختلاف

یہ مخطوط جس طرح ناقص الآخر ہے تو اسی طرح ناقص الاوسط بھی ہے۔ ایسا لگتا ہے کہ کاتب نے مختلف مقامات سے عبارات نقل کر دی ہیں، درمیان میں پوری پوری ابحاث غائب ہیں۔ بہر حال راقم اس کتاب کے ابواب وفصول میں شدید اختلاف اور تحریف کو واضح کرنے کے لیے آپ کے سامنے کچھ تفصیل بیان کرتا ہے۔ مصنف نے اپنی کتاب کو چار اقسام اور ایک خاتمہ پر مرتب کیا ہے۔ اس کی پہلی قسم چند ابواب پر مشتمل ہے۔ ان میں سے پہلے باب کی پانچ فصلیں ہیں اس کے بعد بغیر نمبر کے ''الفصل فی کیفیة المناظرة الخ'' ہے۔ قیاس یہی ہے کہ یہ اسی باب کی چھٹی فصل ہے۔ پھر دوسرا باب شروع ہوتا ہے جس کے بارے میں فرماتے ہیں: ''باب الثانی من القسم الاول فیما ورد بفضلھم من الکتاب و السنة و فیه فصول'' اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اس سے پہلے کلام محذوف ہے کیونکہ بظاہر ''بفضلھم'' ضمیر کا مرجع ماقبل میں مذکور نہیں ہے۔ اب اس باب میں مصنف نے کہا: ''و فیه فصول'' پھر فرمایا: ''الفصل ما ورد فی حق ابی بکر فقط من الآیات'' ممکن ہے یہ دوسرے باب کی پہلی فصل ہو۔ اس کے بعد ''الفصل الثالث'' کا عنوان آتا ہے جو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے فضائل پر مشتمل ہے۔ درمیان میں دوسری فصل نہیں۔ پھر ''الفصل التاسع فی فضائل الشیخین علی الاشتراك'' سے نویں فصل شروع ہو جاتی ہے یوں درمیان کی فصول نہیں، اس کے بعد دسویں، گیارہویں پھر تیرہویں فصل ہے بارہویں غائب ہے۔ اس سے زیادہ حیران کن بات یہ کہ اس تیرہویں کے بعد پھر ''الفصل الرابع'' آ جاتی ہے پھر اس کے بعد ''الفصل الخامس عشر'' آتی ہے۔ اس کے بعد چھٹی فصل پھر سترہویں، اٹھارویں اور پھر انیسویں پھر بیسویں فصل ہے۔ یوں قسم اول کا دوسرا باب مکمل ہوتا ہے۔ اب اس کے بعد غور کریں تو قیاس کے مطابق تیسرا باب آنا چاہیے تھا مگر پھر ''الباب الثانی'' شروع ہو جاتا ہے اور جس میں بقول مصنف کے پانچ فصلیں ہیں مگر آگے چلیں تو چھٹی فصل بھی شامل ہے۔ چھٹی فصل کے بعد مصنف

نے کہا ''الباب الثالث من القسم '' اب یہ معلوم نہیں کہ یہ تیسرا باب کون سی قسم کا ہے؟ قیاس یہی ہے کہ پہلی قسم کا ہی ہو کیونکہ ابھی پہلی قسم ہی چل رہی ہے اس باب میں چار قسمیں ہیں پھر آپ حیرت میں مبتلا ہو جائیں گے اور سوچنے پر مجبور ہو جائیں گے کہ علامہ پرہاروی کی ان علمی کتب کے ساتھ کتنا کھلواڑ کیا گیا ہے! اب تیسری بار پھر دوسرا باب آرہا ہے۔ فرماتے ہیں: ''الباب الثانی فی ذکر صحابة رسول ، یشتمل علی ثلثة ابواب ، الباب الاول فی فضائل الصحابة و فیه فصل عشر'' اللہ اکبر! اس باب میں تین ابواب ہیں، ان میں سے پہلے باب میں دس فصلیں ہیں حالانکہ اس دوسرا باب کے تین ابواب میں سے صرف پہلا باب ہے اور اس کی دس فصلوں میں سے آٹھ فصلیں موجود ہیں۔ باقی دو فصلیں اور دو باب موجود نہیں ہیں۔ طرفہ یہ کہ ان دس میں سے دوسری فصل نہیں، پہلی کے بعد تیسری ہے پھر ترتیب کے ساتھ نویں فصل تک ہیں پھر دسویں بھی نہیں۔ اب اس کے بعد مصنف نے کہا: ''الفصل الثالث فی رد اباطیل الشیعة الشنیعة'' واللہ اعلم اب یہ تیسری فصل کس باب اور کس قسم کی ہے؟ قرینہ یہی ہے کہ یہ کتاب کی تیسری قسم کی ایک اکلوتی فصل ہے۔ اس فصل میں مصنف نے شیعہ کے تیس شبہات بیان کیے ہیں اور انہی پر مخطوط کا اختتام ہو جاتا ہے۔ آخر میں اختتامی کلمات بھی نہیں ہیں۔ اس مذکورہ جائزے سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ اس کتاب کا شاید دو تہائی سے بھی زائد حصہ غائب ہے۔ کتاب چار اقسام اور ایک خاتمہ پر مشتمل تھی۔ اس میں صرف پہلی قسم ہی ملی جس کے ابواب و فصول مکمل نہیں پھر صرف تیسری قسم کی ایک فصل ہم تک پہنچی ہے۔

## مخطوطات کی تفصیل

اصل مرام الکلام کے فقیر کو دو نسخے ملے ایک نسخہ تونسہ شریف کے ایک بھائی نور محمد عرف خلیفہ مدنی سے پی ڈی ایف فائل میں ملا جو 18 صفحات پر مشتمل تھا اور دوسرا نسخہ ڈاکٹر مفتی اعجاز بشیر صاحب سے علامہ پرہاروی کی ان تمام کتب کے ساتھ ملا جو انہوں نے سالہا سال کی محنت سے جمع کیے تھے اور پہلی ملاقات میں ہی یہ تمام اٹھا کر فقیر کے حوالے کر دیے تاکہ فقیر ان پر کام کر سکے۔ اللہ عزوجل ان کو اس کی بہترین جزا دنیا و آخرت میں عطا فرمائے۔ موصوف کراچی میں ہوتے ہیں اور ایک کالج میں پروفیسر ہیں۔ بہر حال ان میں مرام الکلام کا یہ نسخہ بھی تھا جو اجمیری کتب خانہ ملتان سے مطبوع ہوا تھا۔ ان دونوں نسخوں کے ہر صفحہ پر انیس لائنیں ہیں۔ اور ان دونوں کا خط لاہوری نستعلیق ہے؛ کیونکہ اس میں خم ار جسم رکھنے والے حروف مثلاً ق، ی، ل وغیرہ کا فراغ ہے جو کہ لاہوری نستعلیق کا امتیازی وصف ہوتا ہے برخلاف دہلوی نستعلیق کہ اس میں تمام حروف کو سیدھا سیدھا لکھتے ہیں اور جھکاؤ بالکل نہیں ہوتا۔ دونوں نسخے ایک ڈیڑھ صدی پرانے لگتے ہیں ان میں کوئی زیادہ فرق نہیں ہے سوائے اس کے کہ دوسرے نسخے میں ایک صفحہ اضافی ہے جس سے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا پر روافض کی تہمت کے حوالے سے نامکمل بات مکمل ہوگئی۔ نیز ایک دو اور باتیں جو پہلے میں صفحہ غائب ہونے کی وجہ سے نامکمل تھیں وہ بھی مکمل ہوگئیں۔ دونوں مخطوطات کی عبارت انتہائی گنجلک اور پیچیدہ تھی جگہ جگہ سے الفاظ مٹے ہوئے تھے جن کو سمجھنا انتہائی دشوار امر

تھا۔ قارئین اس کا اندازہ کتاب کے آخر میں موجود عکس مخطوط سے لگا سکتے ہیں مگر الحمدُ للہ علی احسانہ! نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی رحمت، غوث اعظم کی برکتوں، پیر و مرشد کی عنایت اور علامہ پرہاروی کے فیضان نے مشکل کام کو آسان بنا دیا اور سوائے چند مقامات کے مکمل کتاب کو حل کرنے میں کامیابی ملی۔ یوں یہ کام آپ کی خدمت میں پیش ہے۔

اس کا ایک اور نسخہ بھی ہے جس تک کوشش کے باوجود ابھی تک میری رسائی نہ ہو سکی اور اس میں ایک رکاوٹ مسلکی تعصب بھی ہے کیونکہ جس کے پاس یہ مخطوط ہے، وہ سنی نہیں ہے۔ یہ مخطوط صاف اور اس کی عبارت واضح ہے۔ اگر یہ مخطوط مل جاتا تو شاید وہ چند مقامات بھی حل ہو جاتے۔ اس کا پتا کچھ یوں چلا کہ محترم متین کاشمیری صاحب نے علامہ پرہاروی علیہ الرحمہ کے علم الحروف، علم الرمل وغیرہ سے متعلقہ کچھ رسائل فقیر کو ارسال کیے جن میں اس مخطوط کے صرف پہلے تین صفحات کی فوٹو کاپی بھی تھی اور اس کی عبارت صاف ستھری تھی۔ فقیر کے رابطہ کرنے پر انہوں نے بتایا کہ جب وہ اپنی کتاب "احوال و آثار علامہ پرہاروی" پر کام کر رہے تھے تو یہ تصاویر لاہور کی ایک ذاتی لائبریری میں موجود مخطوط سے لی تھیں۔ یہ بہت پرانی بات ہو گئی۔ اس لائبریری کا مالک عطا اللہ حنیف بھوجیانی ہے اور لائبریری کا نام "سلفیہ لائبریری شیش محل روڈ" ہے۔ فقیر نے وہاں کچھ طلبا کو بھیجا تو اب عطا اللہ بھوجیانی کا پوتا موجود تھا مگر اس نے ان کے ساتھ کسی قسم کا تعاون نہ کیا۔ اس کی روداد اسی طالب علم کی زبانی یہاں درج کرتا ہوں جس سے قارئین کو اندازہ ہوگا کہ علامہ پرہاروی کے علمی کام پر لوگ کس طرح اپنی وراثت سمجھ کر بیٹھے ہیں۔

"السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ! استاد محترم آج ہم لائبریری گئے تھے، پہلے تو انہوں نے ہمیں اندر جانے دیا، ہم نے اندر جا کر کتابیں بھی دیکھیں۔ وہاں جس کو کتابوں کے حوالے سے سب سے زیادہ معلومات تھی اس بندے نے فہارس وغیرہ سے اور الماریوں سے کافی تلاش کیا لیکن اس کو نہیں ملی پھر ہمیں کہا کہ مخطوطات کی الماری یہ ہے آپ اس میں تلاش کریں۔ ہم نے کافی دیر تک دیکھا لیکن مخطوطہ نہیں ملا۔ واپسی پر پھر ہمیں وہ آدمی ملا جس سے ہم جمعرات کو ملے تھے، اس نے حماد شاکر؛ جو بھوجیانی کا پوتا تھا، سے بات کی کہ ان کو مخطوطہ چاہیے۔ اس نے ہم سے ساری معلومات لی کون منگوا رہا ہے؟ کیا کرنا ہے؟ آپ کو کس نے کہا یہاں مخطوطہ ہے؟ وغیرہ وغیرہ۔ پھر وہ ہم سے اکھڑنے لگا کہ جس نے آپ کو بھیجا ہے میری اس سے بات کراؤ، ہمیں وہیں بٹھا دیا، صورت حال اس طرح کی بن گئی کہ مجبوراً آپ کو کال کرنی پڑی۔ آخر میں انہوں نے یہ کہا کہ آپ کو جس نے یہاں کا ایڈریس دیا ہے اور بتایا ہے کہ مخطوطہ ہمارے پاس ہے اور اس نے یہاں سے استفادہ بھی کیا ہے۔ اس سے فون پر بات کروا دیں اگر ہمارے پاس ہوا تو ضرور دیں گے۔ ویسے تو صاف منع کر رہا تھا، بات بھی نہیں سن رہا تھا کہ ہم اس سے کچھ منت سماجت کرتے کہ صرف دکھا دو یا تصاویر لینے دو۔ بہرحال لائبریرین (Librarian) نے کافی دیر محنت سے تلاش بھی کیا اور ہمیں بھی اختیار دیا کہ دیکھ لو اس نے اچھا تعاون کیا لیکن یہ حماد شاکر بندہ صحیح نہیں تھا"۔ بہرحال اگر وہ مخطوط بعد میں کسی محقق کو ملے اور فقیر نے جن مقامات کی علامہ پرہاروی کی ہی ماخذ کتب سے جو تصحیح کی ہے یا اندازے اور سیاق و

سباق کو مدِ نظر رکھتے ہوئے الفاظ کو شامل کیا ہے، اس کے خلاف ملے تو فقیر کو ضرور آگاہ فرمائیں۔

گزشتہ کام کی نوعیت

یہ کتاب فقیر کی معلومات کے مطابق پہلی بار مطبوع ہو کر منظر عام پر آئی ہے اس سے پہلے اس پر سوائے ایک شخصیت کے کسی نے کام کرنے کی کوشش نہیں کی اور اس شخصیت کا کچھ تعارف اور کام کی نوعیت عرض کرتا ہوں۔ ان کا نام ڈاکٹر ریاض احمد علیمی ہے جنہوں نے جامعہ علیمیہ اسلامیہ المعروف اسلامک سینٹر نارتھ ناظم آباد کراچی سے درس نظامی مکمل کیا۔ دورہ حدیث کے مقالہ کے لیے، اپنے استاد محترم مفتی محمد عبداللہ نورانی الرفاعی صاحب اور ڈاکٹر حامد علیمی صاحب کے حکم پر، ''مرام الکلام کی تبییض'' کا شرف پایا۔ اس کتاب پر کام کی نوعیت کے حوالے سے جو انہوں نے فقیر کو بتایا انہیں کے الفاظ یہاں درج کرتا ہوں۔ ''اس مخطوط پر کام 2015 میں زمانہ طالب علمی میں اپنے کلاس فیلو علامہ محمد افتخار کے ساتھ کیا تھا۔ اس دوران کوشش رہی کہ تحقیق وتخریج بھی کی جائے۔ مگر مخطوط چونکہ کافی مقامات سے مٹا ہوا تھا۔ جس کی وجہ سے اس کتاب کے دوسرے مخطوط کی ضرورت پیش آئی۔ دوران تبییض معلوم ہوا کہ یہ تو کسی مکتبہ سے شائع بھی ہو چکا ہے تو یہ معلوم ہونے پر جب مخطوط اور کتاب کا تقابل کیا تو دونوں میں واضح فرق نظر آیا۔ فوری طور پر یہ گمان ہوا کہ مکتبہ والوں نے تحریف کی ہوگی۔ مگر جب آگے مزید مضامین پر غور کیا تو رائے بدلی اور ذہن اس طرف مائل ہوا کہ یقیناً علامہ نے اس موضوع پر ایک کتاب اور لکھی ہوگی کیونکہ دونوں کے اسلوب تحریر میں کافی فرق ہے۔ اس نہج پر پہنچنے کے بعد دونوں مخطوط کی ضرورت انتہائی بڑھ گئی۔ تاکہ یہ کام مزید اچھے انداز میں ہو سکے۔ مگر وسائل اور وقت کی قلت کے پیش نظر اسی پر اکتفا کیا گیا۔ بہر حال اپنی بساط کے مطابق اس مخطوط کی کمپوزنگ کی گئی، آیات مبارکہ کے حوالے دیے گئے، جو احادیث مبارکہ مل سکیں۔ ان کی تخریج کی گئی، جہاں الفاظ میں کاتب کی غلطی محسوس ہوئی اس کی نشان دہی کی گئی۔ الغرض بنیادی طور پر مقصد یہ تھا کہ یہ مخطوط کمپوز ہو جائے۔ درس نظامی کا تعلیمی سلسلہ مکمل ہونے کے بعد اس طرف توجہ نہ رہی۔

اس کتاب پر ہمارے کام کی نوعیت

01: اس کتاب کے دونوں نسخوں میں عبارت کا پڑھنا مشکل تھا تو سب سے پہلے دونوں نسخوں کو سامنے رکھتے ہوئے صحت کے قریب ترین کتاب کے اصل متن کو کمپوز کیا گیا۔

02: جو الفاظ سمجھ نہ آئے تو سیاق وسباق کی روشنی میں اور خطبہ کتاب میں علامہ نے اپنی کتاب کے جو ماخذ بیان کیے تو ان اصل کی طرف رجوع کر کے احتیاط کے ساتھ الفاظ کا انتخاب کیا گیا اور اس کی وضاحت بھی حاشیہ میں کر دی گئی ہے۔

03: کچھ مقام ایسے تھے جہاں بات ادھوری تھی یا واقعہ نامکمل تھا تو اس کو معتبر کتاب سے اخذ کرتے ہوئے مکمل کیا گیا اور اس کی نشان دہی بھی کر دی گئی کہ یہ علامہ کی عبارت نہیں۔

04: متن کی کمپوزنگ اور تحقیق کے بعد اس کا سلیس اردو ترجمہ کیا گیا ہے۔

05: اصل متن اور ترجمہ میں آیات قرآنیہ کے حوالے اور احادیث کی مکمل تخریج کا اہتمام کیا گیا ہے۔ نیز دوسری کتب عقائد و کلام کے حوالہ جات کی بھی حتی الامکان کوشش کی گئی ہے۔

06: کتاب میں موجود عربی اشعار کے اوزان کی ماہرین سے رجوع کر کے تصحیح کا اہتمام کیا گیا ہے۔

07: حسب ضرورت چیدہ چیدہ مقامات پر مفید وضاحتی نوٹ بھی لکھے گئے ہیں۔

08: جیسا کہ اوپر کتاب کے ابواب و فصول میں شدید اختلاف تھا تو قارئین کی سہولت کے پیش نظر اردو ترجمہ میں ان کی ترتیب اور نمبرز اپنی طرف سے لگائے گئے ہیں تاکہ ذہنی انتشار سے حفاظت ہو۔ رہے محققین تو ان کے لیے اصل عربی متن کو جوں کا توں رکھا گیا ہے۔

09: ہر پیراگراف پر موضوع کی مناسبت سے عنوانات قائم کیے گئے ہیں اور شروع میں فہرستِ عنوانات قائم کی ہے۔

10: کتاب کے شروع میں مولانا حامد دین بزدار کا علامہ پرہاروی کے بارے لکھا گیا عربی قصیدہ بھی شامل کیا ہے۔

11: ترجمہ کے آخر میں مصنف علیہ الرحمہ کے "حالات و افکار" کچھ نئے اضافے کے ساتھ شامل کیے ہیں۔

12: آخر میں ماخذ و مراجع کو شامل کیا گیا ہے۔

جو بھی اس کتاب کو پڑھے تو وہ فقیر کو اپنی دعاؤں میں یاد رکھے۔ اللہ تبارک و تعالیٰ کی بارگاہ میں دعا ہے کہ اس کاوش کو قبولیت عطا فرمائے اور فقیر کے لیے ذریعہ نجات بنائے اور اس کتاب کا نفع عام ہو آمین!

**ابو محمد عبد الواحد کبیری مدنی**
مدرس: جامعۃ المدینہ فیضان مدینہ ملتان
یکم رجب المرجب 1446ھ



# اظہارِ تشکر

اس کتاب کی کمپوزنگ و پروف ریڈنگ میں خصوصی تعاون جناب مولانا نبیل احمد شاکر مدنی، مولانا فراز سلیم مدنی، مولانا شعیب عطاری نے کیا۔ اسی طرح پروفیسر اعجاز جنجوعہ صاحب نے کچھ اہم اور نازک مقامات کے ترجمے کے حوالے سے راہنمائی فرمائی نیز عربی حواشی کی تعریب کے لیے مولانا توقیر رضا ماتریدی صاحب اور مولانا عکاش مدنی صاحب نے خصوصی تعاون فرمایا۔ یوں ہی جناب محترم حامد دین بزدار صاحب نے اس کتاب میں موجود اشعار کے ترجمہ میں خصوصی معاونت فرمائی۔ فقیر ان تمام احباب کا تہہ دل سے شکر ادا کرتا ہے اور اللہ کریم کی بارگاہ میں دعا گو ہے کہ ان کو اس تعاون کی بہترین جزا دے۔



# انتساب

فقیر اپنی اس کاوش کو ان تمام حضرات سے منسوب کرتا ہے جنہوں نے رفض و خروج کی ظلمتوں میں نورِ سنیت کے چراغ کو جلا رکھا ہے اور ہر میدان میں ڈٹ کر مقابلہ کیا خصوصا پاک و ہند میں آج کے پر فتن دور میں اس سیلاب کے آگے سیسہ پلائی دیوار بنے ہوئے ہیں۔



# علامہ عبدالعزیز پرہاروی کی مدح میں منظوم کلام

(شاعر: علامہ حامد دین بزدار چشتی)

لا ذکرن مرا ذا صحائف مِعْطِرَه     کما انّها وضوحۃ ویسیرہ

(ترجمہ:) میں ایک ایسے شخص کا تذکرہ کرنا چاہتا ہوں جو"معطر تصانیف" والا ہے اسی طرح وہ تالیفات بڑی واضح اور آسان ترین ہیں۔

أرغّبکم فی وصف عبد العزیز     لقد کان ذا مؤلفاتٍ کثیرہ

(ترجمہ:) میں جناب علامہ عبدالعزیز پرہاروی کی تعریف وتوصیف کی طرف تمہیں رغبت دلانا چاہتا ہوں، آپ بہت زیادہ تصانیف والی شخصیت تھے۔

صحائفہ علی مِاتٍ لقد زادتْ     قد انغمستْ بموضوعاتٍ عطیرہ

(ترجمہ:) آپ کی تصانیف کا دائرہ سینکڑوں سے متجاوز ہو گیا، یہ ساری کتب معطر موضوعات میں ڈبوئے ہوئے ہیں۔

الا کلما درستها علی بصیرہ     الیک لعادت البصارۃ بالقریرہ

(ترجمہ:) خبردار!! جس وقت بھی آپ ان کا ول کی آنکھ سے مطالعہ کریں تو آپ کی نظر پس مطالعہ ضرور بالضرور ٹھنڈی ہو کر لوٹے گی۔

حصلتَ ولو علی دِراسۃ کتابہ     لانت کانما احتلبت النهیرہ

(ترجمہ:) اگر بغرض مطالعہ آپ کو ایک کتاب بھی ہاتھ لگ گئی تو (گویا) آپ نے بکثرت دودھ دینے والی ناقہ کا دودھ دوہ لیا ہے۔

بقرأتها فلو سَرّت کثیرۃ     لِمنها اطّلعت هکذا علی سریرہ

(ترجمہ:) ان کتب کے مطالعہ سے جہاں آپ کو دلی مسرت پہنچے گی وہاں آپ کو ان کے مطالعہ سے رازہائے سربستہ سے بھی آگہی وشناسائی ہوگی۔

فغابت مصنفاته من دنیانا     فمنها کبیرۃ ومنها صغیرہ

(ترجمہ:) آپ کی بیشتر کتابیں دنیا سے عنقا ہو گئیں جو باقی بچ گئیں کچھ کتابیں بڑی ہیں کچھ چھوٹی ہیں۔

لَمَالَ اِلَیْہِ النَّاسُ مَیْلًا شَدِیْدًا قَدِ اشْتَھَرَ مِنْ اُسْرَۃٍ غَیْرِ شَھِیْرَہ

(ترجمہ:) بڑی محبت سے لوگ آپ کی طرف مائل ہو کر آپ کے گرویدہ ہو گئے، ایک غیر معروف خاندان میں سے آپ بڑی ''ہر دلعزیز شہرت'' کے مالک بن گئے۔

قَبِیْلَتُہٗ لَوْ غَیْرُ مَعْرُوْفَۃٍ لَنَا لَاَمست لِکَوْنِہٖ اَشْھَرَ الْعَشِیْرَہ

(ترجمہ:) آپ کا قبیلہ اگرچہ ہماری دانست میں ایک غیر معروف قبیلہ تھا مگر آپ ہی کی بدولت ''مشہور خانوادہ'' والا قبیلہ بن گیا۔

لَفِی ''کُوتِ اَدُوْ'' قَدْ یُزَارُ ضَرِیْحُہٗ فَذُوْ نَظْرَۃٍ یَزُوْرُہٗ بِالْبَصِیْرَہ

(ترجمہ:) کوٹ ادو میں آپ کے مزار کی زیارت کی جاتی ہے، صاحب نظر ہی بصیرت کے ساتھ آپ کے مزار کی زیارت کیا کرتے ہیں۔[1]



---

[1] یہ قصیدہ علامہ حامد دین بزدار صاحب کے دیوان بنام ''دیوان النظام فی ذکر الاخیار'' ص 269 سے لیا گیا ہے اور اس کا ترجمہ بھی خود موصوف نے کیا ہے جس کا نام طیب الازھار فی ذکر الاخیار ہے۔ یہ دیوان پاکستان کے اولیا، مشائخ اور علما کی تعریف میں مرتب کیا گیا ہے جو ہنوز طباعت کا منتظر ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ہم اس ذات کی تعریف کرتے ہیں جس نے ہمیں سیدھی شریعت اور اس کے طریقوں کی راہنمائی فرمائی۔اور اس ذات کا شکر ادا کرتے ہیں جس نے بدعتِ سیئہ اور اس کے گمراہ کن راستوں سے ہمیں دور کر دیا۔اس ذات کی نعمتیں عظیم ہیں جنہیں کبھی شمار نہیں کیا جا سکتا اور اس کی نعمتیں عام ہیں کوئی عدد جن کو پا نہیں سکتا،اس کے فضل کے سمندر کثیر ہیں؛ اس کے لطفِ عام کے سبب اس سمندر کے میزابوں اور نالیوں سے ہم سیراب ہوتے ہیں۔ اس کے انوار جلال ظاہر ہوئے تو ان انوار کی بجلیاں اس کے قہرِ عظیم کے ساتھ جلاتی ہیں۔مومن اس کے فضل و رحمت کا امیدوار ہے اور وہ اپنے عدل اور غلبہ سے جسے چاہے عذاب دیتا ہے۔وہ علیم ہے، کہ غیوب و مخفی باتوں کو جاننے والا ہے۔حلیم ہے، جو گناہوں اور غلطیوں کو معاف کرنے والا ہے۔اس کے وجود کی ابتداء نہیں اور اس کے جود و کرم کی انتہاء نہیں۔اس کی عجیب و غریب تخلیقات کی گوناگوں شکلیں اور اس کی حیران کُن کاریگریوں کی نظیریں ہیں۔جس نے اس کی صفات کا وصف بیان کرنا چاہا وہ حیران ہو گیا اور جس نے ذات باری کی حقیقت جاننے کی کوشش کی وہ بہک گیا،اس کی ماہیت کی طلب میں عقلاء نے عقلوں کی سواری کے جگروں کو پگھلا دیا؛سو وہ اس تک پہنچے بغیر ہی گمنامی کے گوشوں میں چلے گئے۔

وہ بلند و کمال والی صفات سے موصوف ہے۔نقص و زوال کی نشانیوں جاہل و ناسی ہونے فعل قبیح کرنے یا افتراء باندھنے سے منزہ و پاک ہے۔وہی ہے جس نے ہمارے لیے پاکیزہ دین کو چن لیا؛ورنہ ہم گمراہی کے اندھیروں میں بھٹکتے رہتے۔ اپنے فضلِ عام سے ہمیں سیدھے راستے کی ہدایت دی اور ہمارے لیے روشن ملت اور رضا والے کام کو چن لیا۔ ہماری طرف چراغ، بلند نور، اپنے حبیب محمد مصطفی ﷺ کو رسول، نبی، گناہ گاروں کا سفارشی، شفیق، مہربان، انتہائی واضح اور موکد شدہ نشانیوں سے تائید یافتہ بنا کر بھیجا؛ جن کی بلند ترین اور عظیم صفات سے تعریف کی گئی، وہ ہدایت و کمال کے انوار کی رفعت سے بلند ہو گئے اور ان کے اثر و رسوخ سے گمراہی و بے راہ روی کے آثار مٹ گئے گویا کہ وہ ایسے تارے تھے جو ان کے نور کی عظیم چمک سے غائب ہو گئے یا ایسے برف کے ٹکڑے تھے جو ان کے ظہور کے سورج کی رفعت سے پگھل گئے۔

یہ وہی ہیں جنہوں نے بغیر کسی شک یا کجی کے حق کو ثابت کیا اور اپنے معجزات و دلائل سے تمام مخلوقات میں فائق ہو گئے اور اپنے نور کی چمک سے بستیوں اور شہروں کو منور کر دیا اور ان کے نور نے ہدایت و راہنمائی کو بڑھا دیا۔ان کا دین دنوں اور مہینوں کے گزرنے سے پرانا نہیں ہوتا اور نئے زمانوں کے ظہور سے فنا نہیں ہوتا۔ان پر ہمیشہ ہمیشہ، تا قیامِ قیامت راتوں کے جانے اور دنوں کے آنے کے ساتھ پاکیزہ ترین تحیت و سلامتی جاری رہے، ان پر پوشیدگی سے بری، انتہا و اختتام سے پاک درود اور اللہ کی اتنی رحمت ہو جس کی تعداد کا شمار اللہ علام کا علم ہی کر سکتا ہے اور ان کی عظیم، بلند درجہ والی آل عظام پر درود ہو جو تمام مخلوق سے برگزیدہ اور تعظیم و اکرام کے لائق ہے اور ان کے عظمت والے صحابہ پر درود ہو، جنہوں نے اسلام کی

تائید کی حتی کہ نبی کریم ﷺ کے بعد اسلام بلند و بالا شعائر والا اور عوام وخواص میں مقبول ہوگیا۔اللہ عزوجل ان تمام سے راضی ہو اور ان کی برکت سے ہمیں صالحین میں سے بنادے۔آمین یا رب العالمین!

## وجہ تالیف اور موضوع کتاب

حمد وصلوۃ کے بعد! بے شک مجھے سب سے افضل الہام اور مجھ پر سب سے بڑا انعام وہ علم ہے جس سے دنیا میں اعمال کی اصلاح اور آخرت میں وبال سے کامیابی کی امید ہے۔اسی علم سے دنیا وآخرت کی سعادتوں کو پانے میں کامیابی ہے اور وہی تمام قابل فخر اوصاف کا سردار ہے۔علومِ منقولہ کی تحصیل میں اسی کو مضبوطی سے تھاما جاتا ہے اور مروجہ علومِ معقولہ کی تکمیل میں اسی کے حصول کی خوب کوشش کی جاتی ہے؛حتی کہ میں اوراقِ زیست میں سوائے کتاب کے کچھ نہ پاتا تھا اور میری نگاہ بس اسی پر پڑتی کہ اسے حاصل کرلوں۔تو میں نے کلامِ فصیح معجز(قرآن) کو یاد کرکے،شرح مواقف اور تلویح کو حاصل کیا۔میں نے کتب تاریخ،عملیات،دیوان واشعار میں گہرا غور وخوض کیا؛جب مَیں فکر کے سمندر سے ان علوم کے موتی نکالنے پر قادر ہوگیا تو میں نے پختہ ارادہ کرلیا کہ میں ابواب وفصول میں مرتب ایک کتاب لکھوں کہ میں اس میں وہ وارد کردوں جو میرے قاصر دل پر آشکار ہو اور اس میں وہ شامل کردوں جو میرے قاصر ذہن پر ظاہر ہو؛کیونکہ میں ایک دن فاضل جامی قدس سرہ العزیز السامی کی کتاب ''نفحات الانس''میں حضرت امامِ ہمام بلند پایہ عالم حجت الاسلام والدین امام غزالی (اللہ عزوجل انہیں جنت میں سکونت عطا کرے) کے ذکر پر مطلع ہوا تو وہاں میں نے دیکھا کہ انہوں نے کہا:میں نے خواب میں اشرف الخلق علیہ افضل التحیۃ و السلام کی زیارت کی اور آپ کے اردگرد آپ کی امت کے علما تھے (اللہ عزوجل اسلام میں انہیں بقا نصیب کرے) ان کے ہاتھوں میں مجلد کتب تھیں جن میں ان کے عقائد تحریر تھے تاکہ وہ رسول اللہ ﷺ کے سامنے اپنے عقائد کی تصحیح کروائیں؛ اچانک ایک رافضی آیا اور اس کے ہاتھ میں کچھ ایسے اوراق تھے جو ان کے گھڑے ہوئے عقائد سے پُر تھے تو وہاں موجود بزرگوں نے اس سے وہ اوراق لیے اور اس کی برائی بیان کرتے ہوئے انہیں پھینک کر جلادیا۔پس میں آپ ﷺ کے قریب ہوا تاکہ میرے پاس جو دینی عقائد ہیں ان کی تصحیح اور یقینی مقاصد کی تحقیق کرواسکوں،میرے ہاتھ میں علم عقائد پر لکھی گئی ایک کتاب تھی نبی کریم ﷺ نے مجھ سے پوچھا کہ یہ کیا ہے؟ میں نے عرض کی اے خیر الخلائق! یہ کتاب ہے جس کو غزالی نے لکھا ہے۔فرمایا:کون غزالی؟ میں نے عرض کی وہ بلند مرتبے والے امام ہیں۔فرمایا:اسے پڑھو تو میں آپ کے سامنے کھڑے ہوکر پڑھنا اور اس کو املا کروانا شروع کردیا۔جب میں نبی کریم ﷺ کی مدح پر پہنچا تو آپ نے خوب خوشی کا اظہار کرتے ہوئے مجھے خیر کی دعادی اور اس تصنیف کو بہترین قرار دیا۔آپ کے چہرہ مبارکہ پر خوشی خوب ظاہر ہوئی۔[1] انتہی[2]۔

---

[1] نفحات الانس،مترجم،ص402

[2] علامہ عبدالعزیز پرہاروی نے یہ واقعہ اپنی یادداشت کی بنا پر روایت بالمعنی کے ساتھ ذکر کیا ہے۔اصل نفحات الانس میں یہ واقعہ تفصیل سے مذکور ہے جس میں کافی مفید معلومات ہیں۔یہ خواب کس نے دیکھا؟ اس حوالے سے علامہ عبدالعزیز کی اس عبارت میں اضطراب ہے کہ کبھی ایسا لگتا ہے کہ یہ خواب امام غزالی نے خود دیکھا اور کبھی ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کسی اور نے دیکھا جبکہ نفحات میں صراحت ہے کہ یہ خواب امام غزالی کے علاوہ کسی اور عالم نے دیکھا تھا۔

تو میں نے سید الانس والجان رسول اللہ ﷺ کی رضا چاہتے ہوئے، اس وقت ایمان کے عقائد میں ایک کتاب لکھنے کا پختہ ارادہ کر لیا بلہذا میں نے علما کی مصنفات سے اس کو تالیف کیا اور اللہ تعالیٰ کی مدد سے فضلا کی مولفات سے اسے جمع کیا۔اس کا نام ''مرام الکلام فی عقائد الاسلام'' رکھا۔میں نے جن کتب سے استفادہ کیا ان کے ناموں کو، کلام کو مختصر کرنے کے لیے حذف کر دیا پس علامہ کرمانی کا ''کر'' نور الحق کا ''نو'' زرکشی شرح بخاری کا ''کشی'' قسطلانی کی شرح کا ''قسط'' امام سیوطی کی شرح کا ''طی'' عبدالحق کی شرح مشکوۃ کا ''حق'' تفسیر کشاف کا ''کش'' تفسیر بیضاوی کا ''ب'' تفسیر مدارک کا ''م'' ''تفسیر معالم کا ''مع'' تفسیر جلالین کا'' جل'' تفسیر قران القرآن کا ''قر'' توضیح کا ''تض'' تلویح کا ''تل'' شرح مواقف کا ''شمو'' طوالع کا ''طو'' اہل سنت کی شرح التجرید کا ''شج'' شیخ عبدالحق دہلوی کی تکمیل الایمان کا '' تک'' نور الدین فاروقی کی شرح عقائد نسفیہ اور عضدیہ کا'' شر'' بحر المذاہب کا ''بح'' تہذیب الکلام کا ''تہ'' صواعق المحرقۃ کا ''صو'' الرکفۃ فی ظھر الرفضۃ کا ''ضو'' رسائل دوانی فی اثبات الواجب وصفاتہ کا ''نی'' دوانی کی شرح عقائد کا'' ح'' بستان الفقیہ کا ''بس'' تمہید ابو شکور سالمی کا ''تم'' رسالہ احمد جند کا '' سا'' سیدنا ومولانا شیخ محی الدین جیلانی قدس سرہ العزیز کی غنیۃ الطالبین کا ''غن'' علی القاری عفی عنہ کی تذکرۃ الموضوعات اور ان کے دوسرے رسائل کا ''عل'' شیخ کمال الدین کی العروۃ الوثقیٰ کا ''عر'' رد روافض میں فاضل سندھی کے رسائل کا ''فا'' مطالب الفقہاء کا ''مطا'' شرح قصیدہ آمالیہ کا'' قا'' ابوالمنتھیٰ قدس سرہ کی شرح فقہ اکبر کا ''بل'' اور صاحب قران القرآن (سیدنا ومولانا افضل المتاخرین کلیم اللہ جہان آبادی قدس سرہ ہیں)، سواء السبیل اور العشرۃ الکاملۃ کا'' کل'' اور تھذیب العقائد کے حواشی کا'' ذب'' رمز مقرر کیا۔

میں نے شیعہ کے رد میں دو وجہوں سے طویل کلام کیا، اس کی ایک وجہ تو وہی جو ابھی گزری (مذکورہ خواب) اور دوسری وجہ یہ کہ لوگوں میں ان کا مذہب پھیل رہا ہے جس سے لوگوں کے دلوں میں صحابہ کرام کے بارے میں خناس کے وسوسے ظاہر ہو گئے۔

میں نے اس میں بے حد کوشش کی کہ اعتقادی مسائل کی تحقیق میں کوئی کمی نہ رہے۔ میرا قطعا تصنیف میں شہرت پانے اور لوگوں سے صاحب تصانیف کہلانے کا ارادہ نہیں ؛ بلکہ میں نے رسول اللہ ﷺ کی رضا پانے کا ارادہ کیا اور اس اکرم، اعلیٰ اور اعظم رب کی بارگاہ میں انہیں وسیلہ بنایا ہے۔ میں ان سے عرض کرتا ہوں کہ یوم جزا رحمٰن کی بارگاہ میں میری سفارش کریں اور مصائب دنیا وحوادث زمانہ میں میری مدد کریں۔ کیونکہ وہی میرے ملجا و ماویٰ اور عاصیوں کی شفاعت کرنے والے ہیں۔ ان پر صلوۃ وسلام ہوں۔

## مصنف کا نبی کریم ﷺ کی بارگاہ میں استغاثہ پر مشتمل قصیدہ

نبینا کسراج لاح فی الظلم　　　وشام فانتقلت طرا الی العدم

ہمارے نبی اس چراغ کی طرح ہیں جو اندھیروں میں روشن اور ان سے نبرد آزما ہے تو سارے اندھیرے مٹ گئے۔

تبارک اللہ قد فاقت سناہ | الی ان اطفی کل نار بالفھم
تبارک اللہ! آپ کی ضوفشانی غالب آئی | حتی کہ فہم وفکر کی ہر آگ بجھ گئی

وامرہ باھل النھی اجمعھم | کامر لیث بہ جوم مع الغنم
ان کا تمام اہل دانش کے ساتھ وہی معاملہ ہے | جو بھوکے شیر کا بکریوں کے ساتھ ہوتا ہے

قد اصطفاہ الباری من بریۃ | بالقرب و الفضل و الادراک بالحکم
باری عزوجل نے انہیں تمام مخلوق سے | اپنے قرب، فضل اور حکمت کے ادراک کے لیے چن لیا

قد عزّ شان رسول اللہ ذی شرف | عن وصف کل لبیب حاذق فھم
شرف والے رسول اللہ ﷺ کی شان | ہر ذہین و ماہر اور فہم والے کے وصف سے بلند ہے

اتیتہ برجاء لا انتھاء لہ | قد اعتصمت بحبل غیر منفصم
میں ان کی بارگاہ میں بے حد امید لایا | میں نے ایسی رسی کو تھام لیا جو ٹوٹنے والی نہیں

فھل ترون حزینا یستغیث بہ | من سوا غم ولا ینجو من النقم
کیا تم پاتے ہو ایسے غمزدہ کو جس نے ان سے استغاثہ کیا ہو؟ | اور اس نے اس ناپسندیدہ سے نجات نہ پائی ہو[1]

فیا رسول اللہ الخلق مرحمۃ | انت الطبیب و انی مبتلی السقم
یا رسول اللہ ﷺ مخلوق پر رحمت فرمائیں | آپ طبیب ہیں اور میں بیماریوں میں مبتلیٰ ہوں

حرفت فلکی وبالاوزار قد ثقلت | والبحر ذو عمق و الریح ذو عقم
میری کشتی پھیر دی گئی[2] اور بوجھ سے بھاری پڑ گئی | اور دریا گہرا اور ہوا ناموافق ہے

یکاد یغرقنی موج یھلکنی | فیا لافضل خلق اللہ کلھم
قریب ہے کہ موجیں مجھے غرق کر کے ہلاک کر دیں | پس اے اللہ کی تمام مخلوق میں افضل! المدد

وما وصلت بخیر قط من عمل | فانت مسندی یا شافع الامم
میں عمل سے ہرگز کسی بھلائی کو نہیں پہنچ سکتا | اے شافعِ امم! آپ ہی میرا سہارا ہیں

یرجوک سیدنا عبد العزیز فیا | انظر بعین اللطف و الکرم

---

۱۔ مطلب یہ ہے کہ ایسا ممکن ہی نہیں کہ آقائے کریم علیہ السلام سے کسی غم کے مارے نے استغاثہ کیا ہو مگر آپ نے اس کی مدد نہ کی ہو۔ اس شعر کا دوسرا مصرعہ فقیر کی فہم ناقص میں نہ آیا اہل علم سے مشاورت کی مگر حل نہ ہوا اس پر علامہ حامد دین بزدار تونسوی صاحب نے دوسرا مصرعہ یوں نظم کیا "بلی قد غاثہ فی الغم والنقم" یعنی جی ہاں آقا کریم علیہ السلام نے ہر غم والم اور ہر سزا سے بچانے کے لیے اس کی (ہر موقع) پر دادرسی کی ہے۔]

۲۔ یعنی بادِ مخالف کی وجہ سے میری ناؤ، سمت مخالف کو پھیر دی گئی۔

اے ہمارے سردار! عبدالعزیز آپ کا امیدوار ہے          پس آپ لطف وکرم کی اس پر نظر ڈال دیں

جب میں نے اس کتاب کو شروع کیا تو میری عمر کے پورے سترہ سال گزر چکے تھے۔ میں اللہ عزوجل سے حفاظت اور اپنی باقی زندگی کے ہر حال میں مدد کا سوالی ہوں۔ اس پر بھروسہ اور اعتماد ہے اور اسی کو تھاما اور اسی پر اعتقاد ہے۔

میں نے اس کو چار اقسام اور ایک خاتمہ پر مرتب کیا:



## پہلی قسم:

پہلی قسم مقدمات کے بارے میں ہے جو کچھ ابواب پر مشتمل ہے۔

# پہلا باب

اہل سنت اور اہل بدعت کے مابین فرقوں اور اس سے متعلق ابحاث کے بارے میں ہے اور یہ کچھ فصلوں پر مشتمل ہے۔

## پہلی فصل: امت میں فرقہ بندی کی ابتداء کب سے ہوئی؟

نبی کریم ﷺ کی امت کا اہل سنت اور اہل بدعت میں بٹ جانے کے بارے میں شرح مواقف اور مقاصد میں ہے کہ اہل سنت کے سردار اور بدعت کو مٹانے والے سیف الدین آمدی قدس سرہ العزیز نے کہا: کہ نبی کریم ﷺ کے دنیا سے آخرت کی طرف انتقال کے وقت سوائے منافقین کے لوگ ایک عقیدہ وطریقہ پر تھے جبکہ منافقین اتفاق کو دیکھتے ہوئے ہر طرح کی نااتفاقی کی تاک میں تھے؛ پھر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے مابین اجتہادی امور میں اختلافات ظاہر ہوئے؛ لیکن ان کا مقصد سوائے شرع کے جھنڈوں کو بلند کرنے کے کچھ نہ تھا۔

## اجتہادی امور میں اختلاف کی امثلہ

پہلی مثال: نبی کریم ﷺ کے مرضِ وفات میں اس فرمان کہ "میرے پاس کاغذ لے آؤ تاکہ میں تمہیں کچھ تحریر لکھ دوں تاکہ تم میرے بعد گمراہ نہ ہو جاؤ" کے بارے میں صحابہ کرام کا اختلاف کرنا، کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: نبی کریم ﷺ پر تکلیف غالب ہے اور ہمارے پاس اللہ کی کتاب ہے جو ہمیں کافی ہے۔ پس آوازیں بلند ہوئیں تو نبی کریم ﷺ نے فرمایا: میرے پاس سے اٹھ جاؤ۔

دوسری مثال: حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ لشکر روانہ کرنے سے رکے اس میں صحابہ کرام کا اختلاف ہونا؛ اس کا واقعہ کچھ یوں ہے کہ نبی کریم ﷺ نے ایک قوم کفار کی طرف حضرت اسامہ کی سرکردی میں لشکر روانہ کرنے کا ارادہ کرتے ہوئے فرمایا: "اسامہ کے لشکر کی تیاری کرو جو اس سے پیچھے رہ جائے اس پر اللہ کی لعنت ہو"۔

بعض صحابہ نے کہا کہ اس لشکر کی تیاری واجب ہے اور بعض نے کہا ہاں واجب تو ہے مگر فی الحال توقف کر لیا جائے جب تک نبی کریم ﷺ کے مرض کی کیفیت واضح نہ ہو جائے کہ آپ صحت یاب ہوتے ہیں یا نہیں؟ ان دونوں اختلافات میں رافضی کو شبہات ہیں۔ اگر وھاب عزوجل کی توفیق نے ساتھ دیا تو اس کتاب کی تیسری قسم میں ان پر کلام آئے گا۔

تیسری مثال: نبی کریم ﷺ کی وفات میں صحابہ کرام کا اختلاف کرنا؛ کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: کہ جس نے

کہا نبی کریم ﷺ فوت ہو گئے تو میں اسے اپنی تلوار سے قتل کر دوں گا؛ مجھے امید ہے کہ آپ کو بھی اسی طرح آسمان کی طرف اٹھا لیا گیا جس طرح حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو اٹھا لیا گیا تھا۔ تو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے انہیں سمجھایا تو وہ اپنے قول سے باز آ گئے۔

چوتھی مثال: صحابہ کرام کا نبی کریم ﷺ کے دفن میں اختلاف کرنا؛ کہ پس بعض نے کہا آپ کو آپ کی مسجد میں رکھا جائے اور بعض نے کہا بقیع میں دفن کیا جائے جبکہ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: کہ آپ کو ان کے گھر ہی میں دفنایا جائے گا اور نبی کریم ﷺ سے ایک حدیث اس بارے میں روایت کی۔

پانچویں مثال: صحابہ کرام کا نبی کریم ﷺ کی وراثت میں اختلاف کرنا؛ کہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے میراث طلب کی جبکہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے منع کر دیا اور نبی کریم ﷺ سے یہ حدیث روایت کی کہ "ہم گروہ انبیا کا کوئی وارث نہیں بنتا اور جو ہم چھوڑ دیں وہ صدقہ ہے"۔

چھٹی مثال: صحابہ کا امامت میں اختلاف کرنا؛ حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے حضرت علی حیدر کرار رضی اللہ عنہ کی بیعت کا ارادہ کیا اور انصار نے سعد بن عبادہ سے بیعت کا ارادہ کیا جب کہ مہاجرین نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی امامت پر اتفاق کیا۔ پس بات بڑھ گئی حتی کہ تمام کی رائے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ پر متفق ہو گئی۔

ساتویں مثال: مانعینِ زکوۃ سے جنگ میں صحابہ کا اختلاف کرنا؛ اس کا واقعہ یہ ہے کہ جب رسول اللہ ﷺ کی وفاتِ ظاہری ہوئی تو عرب کے کچھ قبیلوں نے حکمِ اسلام ماننے سے انکار کرتے ہوئے زکوۃ روک لی؛ سو ابوبکر رضی اللہ عنہ نے ان سے جنگ کا ارادہ کیا تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان سے عرض کی اے رسول اللہ ﷺ کے خلیفہ ٹھہریں، صبر سے کام لیں، آپ ان سے کیسے جنگ کریں گے؟ حالانکہ اللہ عزوجل کے حبیب ﷺ نے فرمایا: "مجھے حکم دیا گیا کہ لوگوں سے جنگ کروں حتی کہ وہ لا الہ الا اللہ کہہ دیں، جب وہ کہہ دیں گے تو وہ مجھ سے اپنا خون اور مال محفوظ کر لیں گے"۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کیا آپ نے یہ نہیں فرمایا: "مگر کلمہ کے حق کے ساتھ اور اس کا حق نماز قائم کرنا اور زکوۃ دینا ہے"۔[1]

آٹھویں مثال: حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خلافت پر حضرت ابوبکر رضی اللہ کے نص کرنے کے بعد ان کا اختلاف کرنا کہ بعض نے کہا آپ ان کو خلیفہ مقرر نہ کریں کیونکہ وہ سخت مزاج اور سختی برتنے والے شخص ہیں جبکہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ہم عمر رضی اللہ عنہ کے علاوہ کسی پر راضی نہ ہوں گے۔

نویں مثال: ان کا شوریٰ کے معاملے میں اختلاف کرنا حتی کہ ان سب کی آراء حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر متفق ہو گئیں۔

دسویں مثال: ان کا حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ (اللہ ہمیں ان دونوں کی محبت سے نفع

---

[1] صحیح بخاری، کتاب الایمان، باب الحیاء من الایمان، ج 01، ص 14

دے) کی خلافت میں اختلاف کرنا ہے۔اسی طرح اختلاف بڑھتا رہا حتی کہ صحابہ کرام کے آخری ایام میں بہت بڑھ گیا اور ایسا اختلاف ظاہر ہوا جو گمراہی تک لے جانے والا اور اسلام کے جھنڈوں کے سرنگوں کرنے والا تھا؛ یعنی کچھ بدعتیوں نے تقدیر میں اختلاف کیا اور تمام اشیا کو حق سبحانہ وتعالی کے سپرد کرنے لگے حتی کہ مسلمان تہتر فرقوں میں بٹ گئے جو سوائے ایک کے ؛سب ہلاک ہونے والے ہیں۔یوں نبی کریم ﷺ کے اس فرمان کا مصداق ظاہر ہوا ''میری امت تہتر (73) فرقوں میں بٹ جائے گی ،سوائے ایک کے وہ سب جہنم میں ہوں گے''۔[1]اس ایک کے بارے میں سوال کیا گیا تو فرمایا: ''وہ انہیں عقیدوں پر ہوں گے جس پر میں اور میرے صحابہ ہیں''۔[2]

## علم عقائد اور اصول فقہ کے تدوین کی وجہ

صحابہ کرام کے زمانے میں واقعات کی قلت ،(ثقات کی طرف) کثرتِ رجوع اور اسلام کے طاقت ور ہونے کی وجہ سے وہ علوم اسلامیہ کی تدوین ، ابواب وفصول اور ان کی تہذیب میں مشغول نہ ہوئے۔ جب اس کی حاجت پیش آئی تب علما نظر ،استدلال ، اجتہاد ، مسائل کے استخراج اور دلائل کے وارد کرنے میں مشغول ہوئے۔

## انسان کے دو کمال

جب انسان کا کمال دو قسموں کمال نظری اور کمال عملی میں منحصر ہے۔

**کمال نظری:** یعنی واجب تعالی کی وحدانیت پر اختصار ،اس کی زوال ونقصان سے تنزیہ، صفات کمالیہ سے اتصاف ، نبوت کی حقیقت اور تمام ارکان اسلام پر اجمالی ایمان لانا۔

**کمال عملی:** یعنی نماز ، روزہ ، زکوۃ اور حج کو بجالانا ،سنن ونوافل کی رعایت اور دیگر نیک اعمال کرنا۔

تو علما نے پہلے کے لیے ''علم کلام وعقائد'' اور دوسرے کے لیے ''علم اصول فقہ وفروع فقہ'' کو مدون کیا اور مسائل کی تحقیق اور دلائل کی تدقیق کے ساتھ ساتھ مخالفین کے رد میں طویل کلام کیا۔

## دوسری فصل: گمراہ فرقوں کی تعداد

جان لیں کہ اہل تصنیف علما کا گمراہ فرقوں کی تعداد، ان کے اصول کی تعیین ،فروع کے ضبط اور ان کے ناموں کے بیان میں اختلاف ہے۔ان میں سے بعض کی گنتی تہتر (73) کو پہنچی اور بعض کی اس عدد سے زائد کہ انہوں نے مزید اور فرقے بیان کیے جیسا کہ صاحب مواقف نے کیا۔

## مذکورہ حدیث کے چند جوابات

1) کسی بھی زمانے میں ان فرقوں کی تعداد اس عدد کو پہنچ جائے تو صدقِ حدیث کے لیے یہی کافی ہے۔

---

[1] مسند احمد ،مسند الشامیین ،حدیث معاویہ بن ابی سفیان ،ج28 ،ص134

[2] مستدرک علی الصحیحین ،کتاب العلم ،ج01 ،ص218

2) اگر یہ عدد حدیث کے مذکورہ عدد سے بڑھ جائے تو وہ ان اصل فرقوں کی فروع سے ہوں گے۔
3) کبھی عدد مخصوص مذکور ہوتا ہے مگر مراد اس سے کثرت لی جاتی ہے جس طرح عدد مخصوص ذکر کر کے قلت مراد لی جاتی ہے۔

اگر ہم تمام علما کی آراء کے مطابق تمام کی تفصیل بیان کریں تو کتاب طویل ہو جائے گی لہذا میں نے اس کو اختیار کیا جس کو محقق نورالدین الفاروقی نے "عقائد نسفیہ" پر اپنی شرح میں اور ابن سراج نے "تذکرۃ المذاہب" میں بیان کیا۔

پس ہم کہتے ہیں کہ جو بہتر (72) باطل مذاہب ہیں ان کی اصل یہ چھ (6) ہیں۔ رافضیہ، خارجیہ، جبریہ، قدریہ، جہمیہ اور مرجیہ پھر ان میں سے ہر ایک بارہ (12) فرقوں میں بٹ گیا اور یوں چھ (6) کو بارہ (12) میں ضرب دینے سے بہتر (72) حاصل ہوئے۔

## فرقوں کی تقسیم میں چھ مقامات

## پہلا مقام رافضیوں کا بیان

علما کے پیشوا اور فضلا کے مقتدیٰ عبدالکریم شہرستانی قدس سرہ العزیز نے اپنی کتاب "الملل والنحل" میں کہا: "یزدجرد بن شہریار بن کسریٰ العادل نے جب حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کی خلافت میں مدائن کو چھوڑا اور خراسان کے شہروں کی طرف چلا گیا تو مجوس کے علما اور حکما اس کے پاس چلے گئے پھر جب یزدجرد بن شہریار قتل ہوا اور انہوں نے جزیہ قبول کیا اور مسلمانوں کے ہاتھوں رسوا ہوئے تو آپس میں مشورہ کرتے ہوئے کہنے لگے ہم ان کے اسلام میں خلل ڈالنے کی بھرپور کوشش کریں گے؛ لہذا انہوں نے خوب غور و خوض کیا مگر شریعت کے امور میں کوئی کمی نہ پائی تو کہنے لگے ہمارے لیے کوئی راہ نہیں سوائے اس کے کہ ہم کہیں ابوبکر رضی اللہ عنہ نے حضرت علی اور فاطمہ رضی اللہ عنھما پر ظلم کیا؛ تو اس سے تفرقہ پڑ گیا"۔

رافضی اس امت کے مجوس ہیں۔ اس پر نبی کریم ﷺ کا یہ فرمان بھی دلالت کرتا ہے کہ "قدریہ اس امت کے مجوسی ہیں"۔[1] اور رافضی تقدیر کے منکر ہیں۔ ان کے بارہ (12) فرقے ہیں۔

1) علویہ: ان کا عقیدہ ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نبی ہیں۔
2) ابدیہ: یہ کہتے ہیں کہ حضرت علی نبوت میں شریک ہیں۔
3) شیعہ: یہ کہتے ہیں جو تمام صحابہ سے بڑھ کر حضرت علی رضی اللہ عنہ سے محبت نہ کرے وہ کافر ہے۔
4) اسحاقیہ: یہ ختمِ نبوت کا منکر ہے اور یہ عقیدہ رکھتا ہے کہ زمین کبھی نبی سے خالی نہیں ہوتی۔
5) زیدیہ: یہ کہتے ہیں کہ اولادِ علی کرم اللہ وجھہ کے علاوہ کسی کے پیچھے نماز جائز نہیں۔
6) عباسیہ: یہ کہتے ہیں کہ امامت صرف حضرت عباس رضی اللہ عنہ کی اولاد کے لیے جائز ہے۔

---

[1] سنن ابی داود، کتاب السنۃ، باب فی القدر، ج 04، ص 222

7) امامیہ: یہ کہتے ہیں زمین کبھی ایسے امام سے خالی نہ ہوگی جو غیبی باتوں کو جاننے والا ہو، امامت صرف ہاشمی کے لیے جائز ہے اور فاجر کے پیچھے نماز نہیں پڑھی جائے گی۔

8) نادسیہ: یہ کہتے ہیں کہ جس نے اپنے آپ کو غیر پر فضیلت دی اس نے کفر کیا۔

9) تناسخیہ: یہ روح بدن سے نکلتی ہی دوسرے میں داخل ہو جانے کے قائل ہیں۔

10) لاغیہ: یہ حضرت معاویہ، طلحہ اور زبیر رضی اللہ عنہم کو باطل قرار دیتے ہیں۔

11) سبائیہ: یہ کہتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ ابھی آسمان میں پوشیدہ ہیں قیامت سے قبل لوٹیں گے، بادلوں کی گرج ان کے گھوڑے کا دوڑنا ہے اور آسمانی بجلی ایسی آگ ہے جو ان کی انگوٹھی سے نکلتی ہے۔ یہ لوگ جب بھی کوئی بادل دیکھتے ہیں تو اسے سلام کرتے ہیں۔

12) متر ابصہ: یہ مسلم بادشاہ پر خروج اور بغاوت کو جائز قرار دیتے ہیں۔ اللہ ان کو مارے۔ یہ تمام فرقے جماعت کو چھوڑنے، مسح علی الخفین کو ناجائز سمجھنے، شیخین، طلحہ و زبیر رضی اللہ عنہم پر طعن کرنے، سوائے حیدر کرار رضی اللہ عنہ کے تمام صحابہ سے تبرّا کرنے، حضرت فاطمہ کو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہما پر فضیلت دینے اور نماز میں الٹے ہاتھ کو سیدھے ہاتھ پر رکھنے میں متفق ہیں۔

## دوسرا مقام خارجیوں کا بیان

ان کے بھی بارہ (12) فرقے ہیں:

1) ارقیہ: یہ اچھے خوابوں کا منکر ہے۔ کہتا ہے کہ یہ وحی کا جزء ہیں اور وحی منقطع ہوگئی۔

2) اباحیہ: یہ کہتے ہیں کہ قول، عمل، فعل اور نیت مباح ہیں۔

3) تعلیلیہ: یہ کہتے ہیں کہ ہمارے اعمال اللہ تعالیٰ کے ارادے اور تقدیر سے ہیں۔

4) جازمیہ: یہ کہتے ہیں کہ ایمان فرضِ مجہول ہے اور اس کی فرضیت کا علم نہیں۔

5) خلقیہ: یہ کفار کے ساتھ جہاد کے تارک کو کافر قرار دیتے ہیں۔

6) کوفیہ: یہ اعضاء کو دھونے میں خوب کوشش کرتے ہیں اور بہت زیادہ ملتے ہیں۔

7) کنزیہ: یہ زکوٰۃ کی فرضیت کے منکر ہیں۔

8) معتزلیہ: یہ کہتے ہیں کہ شر اللہ عزوجل کے فیصلے سے نہیں ہے، فاجر کی نماز جنازہ نہیں، قرآن مخلوق، بندے اپنے افعال کے خود خالق ہیں، میت کو دعا اور صدقہ نفع نہیں دیتے اور نہ ہی شفاعت نفع دے گی، معراج فقط بیت المقدس تک ہوئی اور فرشتے مومنین سے افضل ہیں۔ یہ رویتِ باری تعالیٰ، میزان، حساب، صراط، صفاتِ باری تعالیٰ، کراماتِ اولیاء اور علاماتِ قیامت وغیرہ کے منکر ہیں۔ اہل سنت کا اکثر جھگڑا انہیں معتزلہ کے ساتھ ہوتا ہے جیسا کہ عنقریب آئے گا۔ (ان شاء اللہ!)

## معتزلہ کی ابتداء

معتزلہ کی ابتدا کچھ یوں ہوئی کہ واصل بن عطا حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ کی مجلس سے جب جدا ہوا تو آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا تھا ''اعتزل عنا'' یعنی ہم سے جدا ہو جا؛ تو ان کا نام معتزلہ پڑ گیا۔

9) فرقہ میمونہ: یہ کہتے ہیں کہ تقدیر پر ایمان کچھ نہیں۔

10) محکمہ: یہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے مخلوقات پر کوئی حکم نا ہونے کے (معاذ اللہ) کے قائل ہیں۔

11) اخنطیہ: یہ کہتے ہیں موت کے بعد کسی بندے کو بھلائی اور برائی کا بدلہ نہیں ملے گا۔

12) شمراخیہ: یہ زنا کو مباح گمان کرتے ہیں۔

خوارج کے یہ تمام فرقے مرتکب کبیرہ کی تکفیر، ظالم سلطان پر خروج کے وجوب اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر خروج کے ناجائز ہونے پر متفق ہیں۔

## تیسرا مقام جبریہ کا بیان

ان کے بھی بارہ (12) فرقے ہیں:

1) مضطریہ: یہ کہتے ہیں کہ خیر وشر سب اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہے اور بندے کا کوئی اختیار نہیں۔

2) افعالیہ: یہ کہتے ہیں کہ انسان کا فعل تو ہے مگر اس پر قدرت نہیں ہے۔

3) منعیہ: یہ انسان کے لیے تعقل اور قدرت تو مانتے ہیں مگر ان دونوں امور میں انسان کے لیے کارگیری نہیں مانتے۔

4) مفروعیہ: یہ کہتے ہیں جو ہونا تھا اس پر قلم خشک ہو چکا لہذا اب کسی سے کچھ نہیں پایا جا سکتا۔

5) نجاریہ: ان کا عقیدہ ہے کہ اللہ عزوجل انسان کو اس کے افعال پر عذاب نہ دے گا بلکہ اپنے افعال پر عذاب دے گا۔

6) مطمعنہ: یہ کہتے ہیں کہ خیر وہی ہے جس پر دل پُر سکون اور مطمئن ہو جائے۔

7) کسبیہ: یہ کہتے ہیں خیر وشر سے ثواب میں اضافہ نہیں ہوتا۔

8) سابقیہ: یہ کہتے ہیں کہ خیر وشر ازل میں گزر چکے لہذا نیکی نافع نہیں اور بدی مضر نہیں۔

9) حبیبیہ: ان کا عقیدہ ہے کہ اللہ عزوجل اپنے بندوں سے محبت کرتا ہے اور محب اپنے محبوب کو عذاب نہیں دے گا۔

10) خوفیہ: یہ کہتے ہیں کہ اللہ عزوجل ہمارا حبیب ہے اور حبیب محبوب کو خوف زدہ نہیں کرتا۔

11) فکریہ: یہ کہتے ہیں غور وفکر عبادت ہے جس کا علم بڑھ جاتا ہے اسکا عمل ساقط ہو جاتا ہے۔

12) فرقہ جسمیہ: یہ میراث کے ضروری ہونے کے منکر ہیں۔

جبریہ کے ان بارہ (12) فرقوں میں کسی مسئلہ میں اتفاق نہیں ہے۔

## چوتھا مقام قدریہ کا بیان

ان کے بھی بارہ (12) فرقے ہیں:

1) احدیہ: یہ روحانی معراج اور دنیا میں رویت باری تعالیٰ کے قائل ہیں۔ یہ عالم کو قدیم مانتے ہیں اور کہتے ہیں کہ قیامت نہیں آئے گی۔

2) ثنویہ: یہ کہتے ہیں کہ خیر اللہ عزوجل سے اور شر شیطان کی طرف سے ہے۔

3) کیسانیہ: یہ کہتے ہیں ہمیں علم نہیں کہ ہمارے افعال مخلوق ہیں یا نہیں۔

4) شیطانیہ: یہ کہتے ہیں شیطان مخلوق نہیں یعنی موجود نہیں۔

5) شرکیہ: یہ کہتے ہیں ایمان مخلوق نہیں۔

6) وہمیہ: یہ کہتے ہیں ہمارے افعال وہم ہیں جن پر ثواب وعقاب مرتب نہیں ہوتا۔

7) رویدیہ: یہ دنیا کے فنا ہونے کے منکر ہیں۔

8) ناکسیہ: یہ امامت میں توقف کو جائز قرار دیتے ہیں۔

9) متبریہ: یہ گناہ گار کی توبہ کی قبولیت کے منکر ہیں۔

10) قاسطیہ: یہ زہد کی مذمت کرتے ہیں اور کسب کو واجب کرتے ہیں۔

11) نظامیہ: یہ کہتے ہیں کہ اللہ عزوجل کچھ نہیں ہے۔

12) منزلہ: یہ کہتے ہیں کہ ہم نہیں جانتے شر تقدیر ہے یا نہیں۔

قدریہ کے تمام فرقے ان عقائد میں متفق ہیں کہ جائز ہے کوئی شے عند اللہ کفر ہو اور مخلوق کے نزدیک ایمان ہو، جنازہ کو فرض نہیں سمجھتے اور یہ اپنے ایمان میں شک کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ ہمیں علم نہیں کہ ہم مومن ہیں یا کافر؟ ان کے حق میں یہ حدیث وارد ہوئی کہ "قدریہ اس امت کے مجوسی ہیں اور ان کا ایمان میں کچھ حصہ نہیں"۔[1]

## پانچواں مقام جہمیہ کا بیان

یہ بارہ (12) گروہوں میں بٹ گئے:

1) معطلیہ: یہ کہتے ہیں اللہ تعالیٰ کے اسماء اور صفات مخلوق ہیں۔

2) مزابقیہ: یہ کہتے ہیں صفتِ علم، قدرت اور مشیت مخلوق ہیں۔

3) مزاقیہ: یہ کہتے ہیں اللہ تعالیٰ مکان میں ہے۔

4) واردیہ: یہ کہتے ہیں کہ جو آگ میں داخل ہو گا وہ کبھی نہیں نکلے گا اور مومن کبھی داخل نہیں ہو گا۔

---

1۔ السنۃ لابن ابی العاصم، ج01، ص147

5) حرقیہ: یہ کہتے ہیں جہنمی جلے گا حتی کہ اس پر کچھ اثر باقی نہ رہے گا۔
6) مخلوقیہ: یہ قرآن کو مخلوق کہتے ہیں۔
7) غیریہ: یہ نبی کریم ﷺ کو رسول نہیں مانتے حکیم مانتے ہیں۔
8) فانیہ: یہ کہتے ہیں کہ جنت و دوزخ فنا ہو جائیں گے۔
9) زنادقہ: یہ کہتے ہیں کہ معراج روح کے ساتھ ہوئی اور عالم قدیم ہے جو فنا نہیں ہوگا۔
10) لفظیہ: یہ کہتے ہیں لفظ، ملفوظ اور لافظ ایک ہیں پس قرآن قاری کا لفظ ہے نہ کہ اللہ تعالیٰ کا کلام۔
11) قبریہ: یہ عذاب قبر کا منکر ہے۔
12) واقفیہ: یہ قرآن کے مخلوق ہونے یا نہ ہونے میں توقف کرتے ہیں۔

جہمیہ کے تمام فرقے ان عقائد میں متفق ہیں کہ ایمان زبان سے ہے نہ کہ دل سے، عذاب قبر، منکر نکیر، حوض اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کے اپنے رب سے ہم کلام ہونے کے منکر ہیں۔

## چھٹا مقام مرجیہ کا بیان

ان کے بھی بارہ (12) فرقے ہیں:

1) تارکیہ: ان کا عقیدہ ہے کہ ایمان کے بعد کوئی فرض نہیں۔
2) انشائیہ: یہ کہتے ہیں جس نے لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کہا تو اب چاہے نیک کام کرے یا برے کام کرے۔
3) رجیہ: یہ کہتے ہیں نیک کو نیکوکار اور بد کو بدکار نہ کہا جائے کیونکہ اس کے خلاف کا احتمال ہے۔
4) شکیہ: یہ ایمان میں شک کرتے ہیں۔
5) منقصیہ: یہ کہتے ہیں ایمان کم یا زیادہ ہوتا ہے۔
6) مستثنیہ: یہ کہتے ہیں ہم مومن ہیں ان شاء اللہ۔
7) استریہ: یہ کہتے ہیں قیاس باطل ہے جو کہ دلیل بننے کی صلاحیت نہیں رکھتا۔
8) بدعیہ: یہ بغیر اکراہ کے سلطان کی اطاعت لازم ہونے کے قائل ہیں اگرچہ معصیت کا حکم دے۔
9) مستویہ: ان کا عقیدہ ہے کہ واجب، سنت اور مستحب میں کوئی فرق نہیں کیونکہ امر متحد ہے۔
10) مشبہہ: یہ کہتے ہیں کہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی صورت ہے اور اس نے حضرت آدم علیہ السلام کو اپنی صورت پہ پیدا کیا۔
11) ہیمیہ: یہ کہتے ہیں ایمان کی بنیاد علم پر ہے تو جو تمام اوامر ونواہی کو نہ جانے وہ کافر ہے۔
12) عملیہ: یہ کہتے ہیں کہ ایمان عمل بالارکان کا نام ہے۔

مرجیہ کے ان بارہ فرقوں کا کسی مسئلہ میں اتفاق نہیں ہے۔

اہل سنت کے ذکر کو مؤخر کرنے کی وجہ

اعتراض:

اگر آپ کہیں کہ اہل بدعت کے بیان کو اہل سنت کے بیان پر مقدم کیوں کیا؟ حالانکہ اسکا عکس بہتر تھا۔

جواب: میں کہوں گا اس کی کچھ وجوہات ہیں:

1) اطبا جب کسی کا علاج کرتے ہیں تو مریض کو نقصان دہ کھانے پینے والی اشیا سے پرہیز میں خوب مبالغہ کرتے ہیں پھر دوا سے علاج کرتے ہیں تاکہ فاسد مواد بدن میں جمع نہ ہو؛ کہ اس کا زوال مشکل ہو جائے۔تو پہلے بدعتیوں کا بیان کرنا ضروری تھا تاکہ ان سے بچا جائے پھر اہل سنت کا مذہب بیان ہوتا کہ دل کے صحائف پر نقش ہو جائے۔

2) اشیا اپنی ضدوں سے پہچانی جاتی ہیں۔ باطل حق کی ضد ہے لہذا باطل پر اطلاع ضروری ہے تاکہ ان کے بیان سے مقصود واضح ہو جائے۔مثلا کہا جاتا ہے کہ سفیدی سیاہی کی ضد ہے تو جب تک سیاہی واضح نہ ہو تو سفیدی واضح نہیں ہو سکتی۔

3) کلام اللہ کی پیروی میں ایسا کیا کہ اللہ عزوجل نے فرمایا: ''هُوَ الَّذِیْ خَلَقَكُمْ فَمِنْكُمْ كَافِرٌ وَّ مِنْكُمْ مُّؤْمِنٌ'' (التغابن:02) (ترجمہ:) ''وہی ہے جس نے تمہیں پیدا کیا تو تم میں کوئی کافر اور تم میں کوئی مسلمان''۔ نیز کتب فقہ میں ہے ''ہر کچی کھال جس کی دباغت کر لی جائے وہ پاک ہو جاتی ہے سوائے خنزیر اور آدمی کی کھال کے''۔[1]

تیسری فصل: اہل سنت کا بیان

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ، بھلائی کے ساتھ ان کی پیروی کرنے والے رضی اللہ عنہم، تبع تابعین مثلا ابوسعید خدری، ابوسعید بصری، سفیان ثوری، اوزاعی، علقمہ بن الاسود، ابراہیم نخعی، شعبی، مالک، حماد، ابن ابی لیلیٰ، امام ابوحنیفہ نعمان اور انکے متاخرین تابعین و تلامذہ مثلا ابو یوسف قاضی، محمد بن حسن شیبانی، زفر، حسن بن زیاد، داؤد طائی، محمد بن ادریس شافعی، ابو عبداللہ مدنی، خراسان کے فقہاء مثلا ابو مطیع بلخی، ابوسلیمان طبرانی، ابوحفص کبیر بخاری، شقیق، ابراہیم بن ادہم، جو امام جعفر صادق اور امام ابوحنیفہ کے شاگرد ہیں، اسلامی شہروں ہرات، ماوراءالنہر، فارس، شیراز، بدخشان وغیرہ کے فقہاء (یہ سب) اہل سنت ہیں کہ انہوں نے با اعتماد افراد سے دین کو لیا اور بغیر انکار اور تعصب کے صحابہ سے نقل کیا اور طلب حق کے لیے مسائل میں اجتہاد کیا اور جس طریقہ پر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم رہے اسی پر یہ ثابت رہے۔

اہلسنت دو گروہوں میں منقسم ہوئے۔ 1) اشعریہ جو کہ امام رئیس ابوالحسن اشعری کے اصحاب ہیں؛ یہ اہل شام، عرب، عراق، خراسان اور اکثر علاقوں کے لوگ ہیں۔ 2) ماتریدیہ جو ابو منصور ماتریدی کے اصحاب ہیں اور حنفی المذہب ہیں۔ یہ ماوراءالنہر اور بدخشاں وغیرہ کے لوگ ہیں۔

---

[1] الھدایہ، کتاب الطہارات، باب الماء الذی یجوز بہ الوضوء الخ، ج01، ص38

## اشاعرہ کون؟

اشعر یمن کا ایک قبیلہ ہے۔ کہا گیا کہ یہ اپنے دادا ابوموسیٰ اشعری کی طرف منسوب ہیں۔ ماتریدی سمرقند کا ایک دیہات ہے۔ دونوں فریقوں کا کچھ مسائل میں اختلاف ہے۔ اہل سنت کے ان دونوں گروہوں کو "اشاعرہ" کہتے ہیں۔

## چوتھی فصل: اہل سنت کے اجمالی عقائد

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ جس نے ان دس چیزوں کا اعتقاد رکھا وہ اہل سنت سے ہے۔ پہلی شیخین کی فضیلت، دوسری ختنین کی محبت، تیسری قبلتین کا احترام یعنی بیت المقدس اور خانہ کعبہ، چوتھی مسح علی الخفین کے جواز کا عقیدہ رکھنا، پانچویں کسی بھی شخص کے لیے قطعی جنتی یا جہنمی ہونے کا حکم نہ لگانا سوائے ان افراد کے جنہیں نبی کریم ﷺ نے جنت کی بشارت دی، چھٹی ہر نیک و بد کے پیچھے نماز کو جائز جاننا، ساتویں یہ عقیدہ رکھنا کہ اچھی اور بری تقدیر اللہ عزوجل کی طرف سے ہے۔ آٹھویں ہر نیک و بد کی نماز جنازہ کو جائز ماننا، نویں پانچ فرائض: کلمہ شہادت، نماز، روزہ، حج اور زکوۃ کو ادا کرنا اسی طرح واجبات وسنن موکدہ کو ادا کرنا، دسویں حاکمِ وقت کی اطاعت کرنا خواہ وہ عادل ہو یا ظالم، جب کہ اس کا حکم شریعت کے موافق ہو کیونکہ خالق کی نافرمانی میں مخلوق کی اطاعت نہیں۔[1]

## پانچویں فصل: ایک مشکل سوال کا جواب

جان لیں کہ سید الاولیا، سلطان النقبا، شیخ، بازی اشہب محی الدین عبدالقادر جیلانی قدس سرہ العزیز کی طرف منسوب کتاب "غنیۃ الطالبین" میں یہ عبارت واقع ہے کہ "مرجیہ کے بارہ فرقے ہیں اور ان میں ایک حنفیہ ہے" اس کی وضاحت یہ کی "کہ یہ ابوحنیفہ نعمان بن ثابت کوفی کے اصحاب ہیں۔ ان کا گمان ہے کہ اللہ، اس کے رسول اور جو وہ اللہ کی طرف سے لے کر آئے اس کا اجمالی اقرار اور معرفت ایمان ہے"۔ انتہیٰ!

اور نبی کریم ﷺ نے فرمایا ہے کہ "میری امت کے دو گروہ ہیں جن کا ایمان میں کوئی حصہ نہیں؛ مرجیہ اور قدریہ"۔[2] اس کو ابن عباس رضی اللہ عنہ نے روایت کیا۔ یہ معاملہ کثیر لوگوں پر مشتبہ ہو گیا حتیٰ کہ انہوں نے ہمارے شیخ کے شیخ سید السادات کی شان میں بے ادبی کی مثلاً ملا علی قاری (اللہ انہیں معاف کرے)۔ مجھے سمجھ نہیں آتی کہ اولیاء اللہ کی بے ادبی پر کس نے ان کو ابھارا؟ اور بعض نے ہمارے امام رئیس المجتہدین کی شان میں بے ادبی کی؛ لہٰذا ان کے حوالے سے یہاں کچھ بیان ضروری ہے۔ میں نے اس اشکال کے حل میں ایک رسالہ دیکھا تو میں نے اس کا خلاصہ اور اپنا عندیہ پیش کرنے کا ارادہ کیا؛ تو ہم کہتے ہیں کہ اس کے بہت سے جوابات ہیں۔

**پہلا جواب:** یہاں حنفیہ سے مراد وہ شخص ہے جن کو امام اعظم ابوحنیفہ کے بعض اصحاب میں گمان کیا گیا حالانکہ وہ ان میں

---

1۔ تذکرۃ المذاہب لابن السراج، نسخہ خطی، ص03

2۔ الابانۃ الکبریٰ لابن بطہ، الکتاب الاول الایمان، باب القول فی المرجئۃ الخ، ج02، ص905

شامل نہیں اور یہ ممکن بھی نہیں کیونکہ حضور سیدنا غوث اعظم نے غنیۃ میں صراحت کی ہے کہ انہیں مرجیہ اس بات کے قائل ہونے کی وجہ سے کہتے ہیں کہ مومن گناہوں کے سبب کبھی آگ میں داخل نہیں ہوسکتا جبکہ امام اعظم ابوحنیفہ اس کے قائل نہیں بلکہ فقہ اکبر میں اس موقف سے برات کا اعلان کرتے ہوئے صراحت کی کہ ''ہم ایسا ایسا نہیں کہتے جیسا مرجیہ کہتے ہیں''۔ پس اس سے مراد آپ کے کچھ اصحاب ہیں، جیسا کہ اہل عرب کہتے ہیں: ''بنو فلان قتلوا'' فلاں قبیلے نے قتل کیا۔

**اعتراض:** فرقے اپنے سردار اور اپنے مذہب کے مقتدیٰ کی طرف منسوب ہوتے ہیں۔

**جواب:** تمہاری کیا رائے ہے؟ کہ تمام گمراہ فرقے اپنے آپ کو نبی کریم ﷺ کی طرف اور رافضی حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم کی طرف منسوب کرتے ہیں۔

**اعتراض:** اہل لسان کے استعمال کے مطابق لفظ ''صاحب'' کا اطلاق اپنے صاحب کے پاس موجود پر شائع ہے جب کہ منتسب تو منتسب الیہ کے طریقہ سے گمراہ ہوتا ہے کیونکہ وہ اس کے پاس موجود نہیں ہوتا۔ رہا صاحب تو اس کا اپنے مصاحب کے طریقہ سے گمراہ ہونا بعید ہے۔

**جواب:** صاحب کا اطلاق منتسب پر بھی شائع ہے۔ معترض کا مذکورہ ابعاد تو صحبت سے بعید ہے، کیا تم نے نہیں دیکھا کہ انبیا کرام کے کثیر اصحاب جو ان کے ہم مجلس تھے (اللہ کی پناہ) وہ مرتد ہو گئے۔

**اعتراض:** آپ نے کہا کہ امام اعظم ان میں کیسے ہو سکتے ہیں؟ اس قول میں نظر ہے کیونکہ یہ بات پیچھے گزر چکی ہے کہ مرجیہ کا کسی بھی بات میں اتفاق نہیں ہے۔ لہذا قولِ مذکور میں امام کی مرجیہ کی مخالفت سے اس بات پر استدلال کیسے کیا جا سکتا ہے کہ وہ مرجیہ نہیں تھے؟ نیز غنیۃ میں ہے ''انہیں مرجیہ اس لیے کہتے ہیں کہ ان کا گمان ہے کہ مکلفین میں سے جو بھی لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کہے وہ کبھی بھی آگ میں داخل نہ ہوگا، ایمان بغیر عمل کے فقط قول کا نام ہے اور لوگوں کی ایمان میں برتری نہیں، فرشتے، انبیا اور عام مومنین برابر ہیں، ایمان ایک ہے نہ بڑھتا ہے نہ گھٹتا ہے اور اس میں استثنا نہیں ہوسکتا پس جس نے زبان سے اقرار کیا اور عمل نہ کیا وہ بھی مومن ہے'' غنیۃ کا کلام پورا ہوا۔ اور امام اعظم ابوحنیفہ بھی عدمِ استثنا اور ایمان کی مساوات کے قائل ہیں۔

**جواب:** امام اعظم ابوحنیفہ اس بات کے ہرگز قائل نہیں کہ ایمان فقط اقرار کا نام ہے بلکہ اقرار مع تصدیق کے قائل ہیں جیسا کہ فقہ اکبر میں مذکور ہے۔ نجات دینے والے کامل ایمان سے مرجیہ کی مراد فقط بغیر عمل کے اقرار ہے اور ایمان کامل میں کمی بیشی نہیں ہوتی۔ فقط ایمان میں استثناء کو منع کرنے سے ان کا مرجیہ ہونا لازم نہیں آتا کیوں کہ اکثر اوقات بدعتی؛ اہل سنت کی موافقت کرتے ہیں۔ کیا آپ نے نہ دیکھا کہ کچھ مرجیہ ایمان میں استثنا کرتے ہیں لہذا اگر مرجیہ کی بعض اقوال میں موافقت ارجاء ہو تو آپ جس کی کھوج لگائیں گے وہ مرجیہ سے ملے گا۔

**دوسرا جواب:** امام اعظم ابوحنیفہ ہر اس بات کے قائل نہیں جو حنفیہ کی طرف منسوب ہو کیوں کہ مرجیہ کی اپنے قول

"جملۃ" سے مراد یہ ہے کہ جس نے "امنت بمحمد" کہہ دیا وہ کامل مومن ہو گیا، اب برابر ہے کہ اسے محمد کے بارے میں یہ علم ہو کہ یہ وہی محمد ہیں جو عرب میں تھے اور مکہ سے نکل کر مدینہ گئے یا کوئی دوسرے محمد تھے۔ اسی طرح جس نے "امنت بقرآن" کہہ دیا اور اسے علم نہیں کہ یہ وہی ہے جو ہمارے نبی ﷺ پر نازل ہوا ہے یا کوئی اور قرآن ہے۔ اللہ کی پناہ امام اعظم اس کے ہرگز قائل نہیں نیز معرفت اور اقرار تو کافروں اور منافقوں کو بھی حاصل ہو جاتا ہے کہ معرفت فقط علم ہے نہ کہ تصدیق کیوں کہ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے: "يَعْرِفُوْنَهٗ كَمَا يَعْرِفُوْنَ اَبْنَآءَهُمْ" (البقرۃ:146) (ترجمہ:) "وہ ان کو ایسے ہی جانتے ہیں جس طرح اپنے بیٹوں کو جانتے ہیں"۔ جب کہ ہمارے امام اعظم نے صراحت کی ہے کہ مومن وہی ہے جو تصدیق اور اقرار کرنے والا ہو نہ کہ معرفت رکھنے اور زبانی اقرار کرنے والا۔

**تیسرا جواب:** غنیۃ کی عبارت میں لفظ حنفیہ کا اندراج کسی شیطان فطرت کا کام ہے۔ بہتر اس کی جگہ لفظ "غسانیہ" ہے۔ اس کی تائید شرح مواقف کی عبارت سے ہوتی ہے کہ "غسانیہ یہ غسان کوفی کے پیروکار ہیں اور غسان اپنا مذہب ابوحنیفہ سے حکایت کرتا تھا"۔[1] پس یہ لوگوں کی تحریف ہے اور تحریف اللہ عزوجل کی کتب میں واقع ہو چکی تو اولیاء کی کتب میں تحریف تو اس سے آسان ہے۔

**چوتھا جواب:** غنیۃ الطالبین حضور غوث اعظم رضی اللہ عنہ کی تالیفات سے نہیں ہے بلکہ آپ کے ہم نام معاصر نے اسے تصنیف کیا۔ مگر یہ بات خلاف مشہور ہے۔

**پانچواں جواب:** سید غوث اعظم قدس سرہ العزیز نے وہی درج کیا جو راویوں نے روایت کیا پس جب آپ نے کچھ لوگوں سے سنا کہ ابوحنیفہ مرجیہ میں سے ہیں تو آپ نے اسے اپنی کتاب میں لکھ دیا۔ یہاں یہ شبہ کرنا "وہ تو اولیاء اور اصحاب کشف سے ہیں تو کیسے خطا کر سکتے ہیں؟" مذکورہ جواب کے منافی نہیں کیونکہ ولی پر تمام اشیاء کا کشف نہیں ہوتا اور الہام اہل حق کے نزدیک اسبابِ علم سے نہیں ہے۔ بقیہ کلام ان شاء اللہ آئے گا۔ مخفی نہ رہے کہ کشف کے بارے میں بحث سے رکنا ہی احتیاط کے قریب ہے کیوں کہ یہ ایسا پیچیدہ راز ہے جسے ہم نہیں جانتے، اسی وجہ سے یہ جواب بھی دیا گیا کہ سید الاولیاء غوث اعظم نے جب غنیۃ کو تصنیف کیا تب وہ کشف کے مرتبہ کو نہ پہنچے تھے۔ اس جواب کو بعض فضلا نے یہ کہتے ہوئے رد کر دیا کہ یہ باطل ہے۔

## فصل: بدعتیوں سے مناظرہ کی کیفیت

علما کا اس میں اختلاف ہے؛ کچھ نے کہا مناظرہ جائز نہیں اور اکثر کے نزدیک جب بدعت سے رجوع کی امید ہو؛ جائز بلکہ واجب ہے اور یہی قول مختار ہے۔

---

[1] شرح مواقف، ج08، ص428

## مانعین مناظرہ کے دلائل

**پہلی دلیل:** اللہ عزوجل کا فرمان ہے: ''مَا ضَرَبُوْهُ لَكَ اِلَّا جَدَلًا '' (الزخرف:58) (ترجمہ:) ''انہوں نے تم سے یہ نہ کہی مگر ناحق جھگڑے کو''، ''وَ كَانَ الْاِنْسَانُ اَكْثَرَ شَیْءٍ جَدَلًا'' (الکھف:54) (ترجمہ:) ''اور آدمی ہر چیز سے بڑھ کر جھگڑالو ہے'' اللہ عزوجل نے انہیں مجادلہ پر ملامت کی۔

**دوسری دلیل:** نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''اللہ عزوجل کو لوگوں میں سب سے زیادہ ناپسند سخت جھگڑالو شخص ہے'' اس کو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے روایت کیا۔[1]

**تیسری دلیل:** نبی کریم ﷺ کا فرمان ہے کہ'' کوئی قوم ہدایت پر ہونے کے بعد گمراہ نہیں ہوئی مگر یہ کہ وہ جھگڑنے لگے تو وہ گمراہ ہو گئے''۔ اس کو ابوامامہ باہلی نے روایت کیا۔[2]

**چوتھی دلیل:** نبی کریم ﷺ کی حدیث پاک ہے کہ'' تو جھگڑے کو چھوڑ دے اگرچہ تو حق پر ہو''۔[3]

اور دوسری روایت میں ہے کہ'' تم میں سے کوئی بھی ایمان کی حقیقت کو نہیں پا سکتا جب تک وہ حق پر ہوتے ہوئے جھگڑا نہ چھوڑ دے''۔[4]

**پانچویں دلیل:** یہ ہے کہ مناظرہ عموماً دشمنی کی طرف لے جاتا ہے اور مسلمانوں کے مابین دشمنی حرام ہے۔

## مانعین کے دلائل کا جواب

ان تمام دلائل کا جواب یہ ہے کہ یہ سب اس مناظرے کے بارے میں ہیں جو اظہار حق کے لیے نہ ہو بلکہ وہ مکابرہ و عناد ہو۔

## مجوزین مناظرہ کے دلائل

ہمارے مطلوب پر ہمارے چند دلائل ہیں:

**پہلی دلیل:** حضرت ابراہیم علیہ السلام کا نمرود کے ساتھ مناظرہ کرنا ہے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِیْ''،'' کیا آپ نے نہ دیکھا اس کی طرف'' یہ نمرود مطرود مردود کے اللہ کے بارے میں مجادلہ کرنے پر تعجب کا اظہار ہے ''حَآجَّ اِبْرٰهٖمَ فِیْ رَبِّهٖٓ''،'' جو ابراہیم سے جھگڑا اس کے رب کے بارے میں'' (البقرۃ:258) اللہ عزوجل کا فرمان: ''اَنْ اٰتٰىهُ اللّٰهُ الْمُلْكَ '' حاجّ سے متعلق ہے اور اس کی دو وجہیں ہیں، پہلی یہ کہ اس نے جھگڑا کیا کیوں کہ اس میں بادشاہت کی وجہ سے

---

[1] مختصر صحیح مسلم للمنذری، کتاب القضاء والشھادات، ج02، ص280

[2] سنن ابن ماجہ، افتتاح الکتاب فی الایمان الخ، باب اجتناب البدع والجدل، ج01، ص19، بلفظ: مَا ضَلَّ قَوْمٌ بَعْدَ هُدًى كَانُوْا عَلَيْهِ اِلَّا اُوْتُوا الْجَدَلَ

[3] بستان العارفین، باب المناظرۃ فی العلم، ص11

[4] بستان العارفین، باب المناظرۃ فی العلم، ص11

تکبر اور سرکشی پیدا ہوگئی تھی یا یہ اہل عرب کے قول: "عادانی فلان لانی احسنت الیہ" کے قبیل سے ہے مطلب یہ کہ جو جواب اسے دینا چاہیے تھا اس نے اس کا الٹ کیا۔ دوسری وجہ یہ کہ جب اللہ نے اسے بادشاہت دی اس وقت اس نے جھگڑا کیا۔ [۱] "اِذْ قَالَ اِبْرٰهٖمُ رَبِّیَ الَّذِیْ یُحْیٖ وَ یُمِیْتُ" "جب کہ ابراہیم نے کہا کہ میرا رب وہ ہے کہ جلاتا اور مارتا ہے"۔ "قَالَ اَنَا اُحْیٖ وَ اُمِیْتُ" "تو نمرود مطرود نے کہا میں جلاتا اور مارتا ہوں" یعنی میں قتل معاف بھی کرتا ہوں اور قتل کرتا بھی ہوں۔ اگر تم کہو کہ اس کا یہ جواب محض لغو تھا کیوں کہ اللہ تعالی تو اشیا عدم سے وجود میں لاتا ہے تو حضرت ابراہیم علیہ السلام نے یہ کیوں کہا: "فَاِنَّ اللّٰهَ یَاْتِیْ بِالشَّمْسِ مِنَ الْمَشْرِقِ فَاْتِ بِهَا مِنَ الْمَغْرِبِ" (ترجمہ:) "اللہ سورج کو لاتا ہے پورب (مشرق) سے تو اس کو پچھم (مغرب) سے لے آ" اور اس کے جواب میں بحث کیوں نہ کی؟ میں کہوں گا اس کی وجہ یہ ہے کہ انہوں نے جب اس کی جواب میں حماقت ملاحظہ کر لی تو آپ کی رائے یہ بنی کہ اس کے ساتھ اس جواب میں مناظرہ مفید نہیں لہذا آپ اس کو عاجز کرنے والے جواب کی طرف منتقل ہو گئے۔ [۲] "فَبُهِتَ الَّذِیْ كَفَرَ" (البقرۃ:285) "تو ہوش اُڑ گئے کافر کے"۔

**دوسری دلیل:** اللہ عزوجل کا یہ فرمان ہے: "وَ جَادِلْهُمْ بِالَّتِیْ هِیَ اَحْسَنُ" (النحل:125) (ترجمہ:) "اور ان سے اس طریقہ پر بحث کرو جو سب سے بہتر ہو" یعنی اسلام کے طریقہ سے اور جو ان کو زیادہ ذہن نشین کرنے والا ہو۔

**تیسری دلیل:** اللہ عزوجل کا یہ فرمان ہے: "فَلَا تُمَارِ فِیْهِمْ اِلَّا مِرَآءً ظَاهِرًا" (الکہف:22) (ترجمہ:) "تو ان کے بارے میں بحث نہ کرو مگر اتنی بحث جتنی ظاہر ہو چکی" یعنی اصحاب کہف کے بارے میں واضح دلیل سے مجادلہ کرو۔ جیسا کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے۔

**چوتھی دلیل:** حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے تقدیر کے ایک مسئلہ میں بحث کی اور پھر رسول اللہ ﷺ کی بارگاہ میں حاضر ہوئے اور آپ نے ان کے مابین فیصلہ کیا اور کسی پر انکار نہ کیا۔

**اعتراض:** اگر آپ کہیں کیا نبی کریم ﷺ سے یہ مروی نہیں؟ کہ آپ نے اپنے کچھ صحابہ کو تقدیر میں بحث کرتے سنا تو انہیں اس سے منع کر دیا۔

**جواب:** میں کہوں گا آپ نے مطلقا بحث ومباحثہ سے منع نہ کیا بلکہ اس مسئلہ میں بحث ومباحثہ سے منع کیا؛ کیوں کہ یہ انتہائی پیچیدہ ہے جیسا کہ عن قریب ان شاء اللہ آئے گا۔ کیا آپ نے حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ سے مروی روایت کو نہ جانا کہ صحابہ نے محرم کے حق میں شکار کے گوشت کے بارے میں بحث کی حتی کہ آوازیں بلند ہوگئیں تو نبی کریم ﷺ آرام فرماتے آپ بیدار ہوئے اور ان کو حکم شرعی بیان کر دیا۔ [۳] اگر یہ ممنوع ہوتا تو آپ ضرور انہیں منع کرتے۔

---

۱۔ تفسیر کشاف، بقرہ، آیت 258، ج01، ص304

۲۔ المرجع السابق، ص306

۳۔ بستان العارفین، باب المناظرۃ فی العلم، ص11

**پانچویں دلیل:** حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب تم تقدیر کے منکرین سے ملو تو سوال میں ابتدا کرو۔[1]

**چھٹی دلیل:** ابن زبعری نے رسول اللہ ﷺ کو جو کہا۔ اس کا قصہ کچھ یوں ہے کہ جب یہ آیت نازل ہوئی: ''اِنَّكُمْ وَ مَا تَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ حَصَبُ جَهَنَّمَ '' (الانبیاء:98) (ترجمہ:) ''بے شک تم اور جو کچھ اللہ کے سوا تم پوجتے ہو سب جہنم کے ایندھن ہو'' تو زبعری نے رسول ﷺ سے کہا فرشتوں اور مسیح علیہ السلام کی بھی عبادت کی گئی تو کیا آپ کی رائے میں ان کو بھی عذاب دیا جائے گا؟ تو آپ نے جواباً کہا: ''یہ شخص اپنی قوم کی زبان سے کتنا جاہل ہے! کیا تو نہیں جانتا کہ ''ما یعبدون من دون اللہ'' سے مراد غیر عاقل ہیں''۔[2] اسی طرح حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے کسی شخص نے کہا میں اپنی حرکات و سکنات اور اپنی زوجہ کو طلاق دینے کا مالک ہوں تو آپ نے فرمایا: اللہ کے ساتھ یا اس کے بغیر؟ اول صورت میں تو ملکیت میں اللہ کا شریک ثابت کر رہا ہے اور ثانی میں اس کی بادشاہت و ملکیت کے سوا کسی کا اختیار نہیں۔[3]



---

[1] لم اجد هذه الرواية بلفظها ولكن وجدت في "الكامل في ضعفاء الرجال" هاشم بن البريد الكوفي، ج08، ص420، بمعناها مرفوعا ونصها "لم تهلك الامة قط الا كان بدء هلاكها الكلام في القدر فان لقيتم من اولئك احدا فلا تدعوهم يسئلونكم و كونوا انتم السائلين"۔

[2] لمعات التنقیح، کتاب الایمان، باب الاعتصام بالکتاب والسنۃ، الفصل الثانی، ج01، ص502

[3] روح البیان، سورۃ العنکبوت، ج6، ص478

# قسم اول کا دوسرا باب

یہ باب صحابہ کے قرآن وسنت میں وارد فضائل کے بیان پر مشتمل ہے۔اس میں کچھ فصلیں ہیں۔

## پہلی فصل: قرآن وسنت میں فضائل صحابہ

## قرآن وسنت سے صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے فضائل

پہلی فصل فقط ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے حق میں وارد ہونے والی آیات اور احادیث کے بارے میں ہے۔

## فضائل ابوبکر رضی اللہ عنہ میں آیات قرآنی

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے حق میں وارد آیات قرآنیہ درج ذیل ہیں:

01: فرمان باری تعالی ہے: ''فَاَمَّا مَنْ اَعْطٰی وَ اتَّقٰی ۙ وَ صَدَّقَ بِالْحُسْنٰی ۙ فَسَنُیَسِّرُهٗ لِلْیُسْرٰی '' (الیل:5،6،7) (ترجمہ:)'' تو وہ جس نے دیا اور پرہیزگاری کی اور سب سے اچھی کو سچ مانا تو بہت جلد ہم اسے آسانی مہیا کر دیں گے''۔ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے جب حضرت بلال رضی اللہ عنہ کو امیہ بن خلف سے خرید کر آزاد کیا جو انہیں تکالیف دیتا اور اسلام سے مرتد ہونے کا کہتا تھا؛ تو یہ آیات ان کی شان میں نازل ہوئی۔[1]

02: اللہ عزوجل کا فرمان ہے: ''وَ سَیُجَنَّبُهَا الْاَتْقَی ۙ الَّذِیْ یُؤْتِیْ مَالَهٗ یَتَزَكّٰی ۚ وَ مَا لِاَحَدٍ عِنْدَهٗ مِنْ نِّعْمَةٍ تُجْزٰۤی ۙ اِلَّا ابْتِغَآءَ وَجْهِ رَبِّهِ الْاَعْلٰی ۚ'' (الیل:17،18،19،20) (ترجمہ:)''اور بہت جلد اس سے دور رکھا جائے گا جو سب سے بڑا پرہیزگار، جو اپنا مال دیتا ہے کہ ستھرا ہو اور کسی کا اس پر کچھ احسان نہیں جس کا بدلہ دیا جائے، صرف اپنے رب کی رضا چاہتا جو سب سے بلند ہے''۔اس آیت کا بیان ان شاء اللہ عنقریب آئے گا۔

03: فرمان باری ہے: ''وَلِمَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ جَنَّتٰنِ ۚ'' (سورۃ الرحمن:46) (ترجمہ:)''اور جو اپنے رب کے حضور کھڑے ہونے سے ڈرے اس کے لیے دو جنتیں ہیں''۔امام حاکم نے روایت کیا کہ یہ آیت حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے بارے میں نازل ہوئی۔

04: ارشادِ باری ہے: ''وَ الَّذِیْ جَآءَ بِالصِّدْقِ وَ صَدَّقَ بِهٖۤ اُولٰٓىٕكَ هُمُ الْمُتَّقُوْنَ'' (الزمر:33) (ترجمہ:)''اور وہ جو یہ سچ لے کر تشریف لائے اور وہ جنہوں نے ان کی تصدیق کی یہی ڈر والے ہیں''۔ابن عساکر نے حضرت علی کرم اللہ وجھہ سے روایت کی کہ یہ آیت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی شان میں نازل ہوئی۔[2]

---

[1] تفسیر ابن ابی حاتم، ج10، ص3440، تحت قولہ ''ان سعیکم''

[2] عمدۃ القاری، ج19، ص142

05: اللہ عزوجل نے فرمایا: ''وَ وَصَّيْنَا الْاِنْسَانَ بِوَالِدَيْهِ اِحْسٰنًا حَمَلَتْهُ اُمُّهٗ كُرْهًا وَّ وَضَعَتْهُ كُرْهًا'' (ترجمہ:) ''اور ہم نے آدمی کو حکم کیا کہ اپنے ماں باپ سے بھلائی کرے اس کی ماں نے اُسے پیٹ میں رکھا تکلیف سے اور جنی اس کو تکلیف سے'' کرھا سے مراد مشقت ہے۔ ''حَتّٰۤى اِذَا بَلَغَ اَشُدَّهٗ وَ بَلَغَ اَرْبَعِيْنَ سَنَةً قَالَ رَبِّ اَوْزِعْنِيْۤ'' (ترجمہ:) ''یہاں تک کہ جب اپنے زور کو پہنچا اور چالیس برس کا ہوا عرض کی اے میرے رب میرے دل میں ڈال کہ''۔ اوزعنی یہاں وفقنی اور الھمنی کے معنی میں ہے۔ ''اَنْ اَشْكُرَ نِعْمَتَكَ الَّتِيْۤ اَنْعَمْتَ عَلَيَّ'' (ترجمہ:) ''میں تیری نعمت کا شکر کروں'' اسلام کی صورت میں ''وَ عَلٰى وَالِدَيَّ'' اور میرے ماں باپ پر کی'' یعنی زندگی کی نعمت یا دین اسلام کی؛ کیونکہ مہاجرین میں سے سوائے ابو بکر رضی اللہ عنہ کے، کسی کے والد مسلمان نہ ہوئے۔ یہ بالکل صحیح دلیل ہے کہ یہ انہیں کی شان میں اتری۔ ''وَ اَنْ اَعْمَلَ صَالِحًا تَرْضٰىهُ وَ اَصْلِحْ لِيْ فِيْ ذُرِّيَّتِيْ'' (ترجمہ:) ''اور میں وہ کام کروں جو تجھے پسند آئے اور میرے لیے میری اولاد میں صلاح (نیکی) رکھ'' یعنی جو اولاد ثابت ہے۔ ''اِنِّيْ تُبْتُ اِلَيْكَ وَ اِنِّيْ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ'' (الاحقاف:15) (ترجمہ:) ''میں تیری طرف رجوع لایا اور میں مسلمان ہوں'' یعنی مجھے مسلمانوں میں ملا دے۔

''اُولٰٓىِٕكَ الَّذِيْنَ نَتَقَبَّلُ عَنْهُمْ اَحْسَنَ مَا عَمِلُوْا وَ نَتَجَاوَزُ عَنْ سَيِّاٰتِهِمْ فِيْۤ اَصْحٰبِ الْجَنَّةِ ؕ وَعْدَ الصِّدْقِ الَّذِيْ كَانُوْا يُوْعَدُوْنَ'' (الاحقاف 15،16) (ترجمہ:) ''یہ ہیں وہ جن کی نیکیاں ہم قبول فرمائیں گے اور ان کی تقصیروں سے درگزر فرمائیں گے جنت والوں میں سچا وعدہ جو اُنہیں دیا جاتا تھا''۔ ابن عساکر نے روایت کیا کہ یہ مکمل آیت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے حق میں نازل ہوئی اور ہم نے جو ذکر کیا وہ اسی کی تائید کرتا ہے۔

06: فرمانِ باری ہے: ''وَ لَا يَاْتَلِ'' الخ۔ (ترجمہ:) ''اور قسم نہ کھائیں'' اس کا شان نزول یہ ہے کہ جب حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے حضرت مسطح رضی اللہ عنہ اور ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے معاملہ کو دیکھا اور آپ رضی اللہ عنہا کی طہارت پر قرآن کے نزول کو دیکھا تو قسم کھائی کہ وہ مسطح رضی اللہ عنہ و تجاوز اللہ عنہ پر خرچ نہ کریں گے کہ آپ ان سے رشتہ داری اور ان کی حالت فقر کی وجہ سے ان پر اپنا مال خرچ کیا کرتے تھے۔ تو اس پر یہ آیت نازل ہوئی کہ (قسم نہ کھائیں) یہ نہی ہے اور لا یاتل لا یقسم کے معنی میں ہے۔ ''اُولُوا الْفَضْلِ مِنْكُمْ'' جو تم میں فضیلت والے'' یعنی تم میں جو دین میں فضیلت والے ہیں''۔ ''وَ السَّعَةِ'' اور گنجائش والے ہیں'' یعنی مال میں ''اَنْ يُّؤْتُوْۤا'' نہ دیں گے'' یعنی ''اُولِي الْقُرْبٰى وَ الْمَسٰكِيْنَ وَ الْمُهٰجِرِيْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ'' (ترجمہ:) ''رشتہ داروں، مسکینوں اور اللہ کی راہ میں ہجرت کرنے والوں کو''۔ ''وَ لْيَعْفُوْا وَ لْيَصْفَحُوْا ؕ'' ''اور چاہیے کہ معاف کریں اور درگزر کریں'' و لیصفحوا'' یہاں ''یتجاوزوا'' کے معنی میں ہے ''اَلَا تُحِبُّوْنَ اَنْ يَّغْفِرَ اللّٰهُ لَكُمْ ؕ وَ اللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ'' (ترجمہ:) ''کیا تم اسے دوست نہیں رکھتے کہ اللہ تمہاری بخشش کرے اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے''۔ (النور:22) اس آیت سے بعض علما نے آپ

کی فضیلت پر استدلال کیا ہے۔

07: فرمان باری تعالیٰ ہے: ''اِلَّا تَنۡصُرُوۡهُ فَقَدۡ نَصَرَهُ اللّٰهُ'' (التوبہ:40) (ترجمہ:) ''اگر تم محبوب کی مدد نہ کرو تو بیشک اللہ نے ان کی مدد فرمائی'' ابن عساکر نے روایت کیا کہ اللہ عزوجل نے اس فرمان سے ابوبکر رضی اللہ عنہ کے علاوہ تمام مسلمانوں کو عتاب فرمایا۔[1]

## فضائل ابوبکر رضی اللہ عنہ احادیث کی روشنی میں

01: ان احادیث میں سے وہ ہے جس کو شیخین نے روایت کیا جس کا حاصل یہ ہے کہ نبی کریم ﷺ کی بارگاہ میں عرض کی گئی کہ آپ کو سب سے زیادہ محبوب کون ہے؟ فرمایا: عائشہ رضی اللہ عنھا، سائل نے عرض کی مردوں میں؟ فرمایا: ان کے والد۔[2]

02: عبداللہ بن حمید اور ابونعیم وغیرھما نے روایت کی کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''ابوبکر سے افضل کسی شخص پر نہ سورج طلوع ہوا اور نہ ہی غروب ہوا مگر یہ کہ وہ نبی ہو اور دوسری روایت کے الفاظ یہ ہیں کہ انبیا اور مرسلین کے بعد ابوبکر سے افضل کسی شخص پر سورج طلوع نہیں ہوا''۔[3]

03: طبرانی نے روایت کیا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: روح القدس حضرت جبریل علیہ السلام نے مجھے بتایا کہ آپ کے بعد آپ کی امت میں سب سے افضل ابوبکر رضی اللہ عنہ ہیں۔[4]

04: طبرانی نے روایت کیا: کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ابوبکر تمام لوگوں میں سب سے افضل ہیں مگر یہ کہ کوئی نبی ہو۔[5]

05: دیلمی نے روایت کیا کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ابوبکر رضی اللہ عنہ مجھ سے ہیں اور میں اس سے ہوں اور ابوبکر دنیا و آخرت میں میرے بھائی ہیں۔[6]

06: وہ حدیث جس کو ابوداؤد اور حاکم نے روایت کیا جس میں ہے کہ نبی کریم ﷺ نے انہیں فرمایا: کہ اے ابوبکر! تم میری امت میں سب سے پہلے جنت میں داخل ہونے والے ہو۔[7]

---

[1] تاریخ دمشق لابن عساکر، حرف العین، ص93، ج30

[2] صحیح بخاری، کتاب اصحاب النبی، باب فضائل اصحاب النبی، ج5، ص5

[3] حلیۃ الاولیا، فمن طبقۃ الاولی من التابعین، ج03، ص325

[4] المعجم الاوسط، باب المیم، من اسمہ محمد، ج06، ص292

[5] المعجم الاوسط، باب المیم، من اسمہ محمد، ج06، ص292

[6] الفردوس بماثور الخطاب، باب الالف، ج01، ص437

[7] سنن ابوداؤد، کتاب السنۃ، باب فی الخلفا، ج04، ص213

07: ترمذی نے روایت کیا کہ آپ ﷺ نے فرمایا: ہم پر کسی کا احسان نہیں مگر ہم نے اس کا بدلہ دے دیا سوائے ابوبکر رضی اللہ عنہ کے کہ ان کا جو احسان ہے اس کا بدلہ انہیں اللہ عزوجل بروز قیامت دے گا۔[1] یہ حدیث اور اللہ عزوجل کے ان دو فرامین "وَ سَيُجَنَّبُهَا الْاَتْقَى " "(الیل:17) (ترجمہ:) " اور بہت جلد اس سے دور رکھا جائے گا جو سب سے بڑا پرہیزگار" اور "اِنَّ اَكْرَمَكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ اَتْقٰىكُمْ " "(الحجرات:13) (ترجمہ:) " بے شک اللہ کے یہاں تم میں زیادہ عزت والا وہ جو تم میں زیادہ پرہیزگار ہے" کے ساتھ آپ کی تمام صحابہ پر افضلیت کی واضح دلیل ہے جیسا کہ ان شاء اللہ آئے گا۔

08: طبرانی نے روایت کیا کہ اللہ عزوجل نے مجھے خلیل بنایا اور میرا خلیل ابوبکر رضی اللہ عنہ ہے۔[2] یہ حدیث اس روایت کہ "اگر میں کسی کو خلیل بناتا تو ابوبکر رضی اللہ عنہ کو بناتا"[3] کے معارض نہیں ہے کیونکہ اس میں خلتِ کاملہ مراد ہے اور آپ کے فرمان "میرا خلیل ابوبکر ہے" میں خلت کی ایک نوع ہے نہ کہ کامل خلت کیونکہ وہ اللہ تعالی کے ساتھ مختص ہے۔

09: مسلم، ترمذی، نسائی، ابن ماجہ، حاکم اور بیہقی نے روایت کیا کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: "میری امت میں، میری امت پر سب سے زیادہ رحم کرنے والے ابوبکر رضی اللہ عنہ ہیں"۔[4]

10: ابن ابی حاتم نے روایت کیا کہ جب یہ آیت نازل ہوئی "وَ لَوْ اَنَّا كَتَبْنَا عَلَيْهِمْ اَنِ اقْتُلُوْٓا اَنْفُسَكُمْ" (النساء:66) (ترجمہ:) " اور اگر ہم ان پر فرض کرتے کہ اپنے آپ کو قتل کر دو" تو ابوبکر رضی اللہ عنہ نے عرض کی "یا رسول اللہ ﷺ! اگر آپ مجھے حکم دیتے تو میں اپنے آپ کو قتل کر لیتا" تو آپ ﷺ نے فرمایا تم نے سچ کہا۔[5]

11: ابن عساکر نے روایت کیا کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: "ابوبکر رضی اللہ عنہ کی محبت اور ان کا شکر ادا کرنا میری امت پر واجب ہے"۔[6] نیز انہوں نے ہی روایت کیا کہ آپ ﷺ نے فرمایا: "سوائے ابوبکر رضی اللہ عنہ کے سب سے حساب لیا جائے گا"۔[7] یہی ابن عساکر روایت کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا: بھلائی کی تین سو ساٹھ اقسام ہیں اور اے ابوبکر تمہیں مبارک ہو تم میں وہ سب ہیں۔[8]

---

1۔ سنن ترمذی شاکر، ابواب المناقب، ج05، ص609

2۔ المعجم الکبیر، باب الصاد، ج08، ص201

3۔ سنن ترمذی شاکر، ابواب المناقب، ج05، ص609

4۔ سنن ابن ماجہ، افتتاح الکتاب فی الایمان وفضائل الصحابۃ والعلم، فضائل زید بن ثابت، ج01، ص55

5۔ تفسیر ابن ابی حاتم، سورہ نساء، ج03، ص995

6۔ فضائل الخلفاء الراشدین لابی نعیم، ذکر فضیلۃ اخری للصدیق، ص89

7۔ تاریخ دمشق، حرف العین، ج30، ص152

8۔ تاریخ دمشق، حرف العین، ج30، ص104

12: ابن عساکر سے ہی روایت ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا: ''میں نے اسلام کے حوالے سے کسی سے کچھ کلام نہ کیا مگر اس نے میرا انکار کیا اور گفتگو میں میری جانچ کی؛ سوائے ابو قحافہ کے بیٹے کے، کہ میں نے ان سے جو بات کہی انہوں نے اسے قبول کیا اور اس پر قائم رہے''۔[1]

حافظ نے نبی کریم ﷺ سے روایت کیا کہ ''ابوبکر رضی اللہ عنہ کی محبت میری امت پر واجب ہے''۔[2]

## صدیق کہنے کی وجہ

اور ان کا نام صدیق اسی وجہ سے رکھا گیا کہ انہوں نے نبی کریم ﷺ کی دعوت اور معراج کے معاملہ میں بغیر کسی تردد وانکار کے تصدیق کی۔ اس مضمون پر دلالت کرنے والی حدیث ابھی گزری بھی ہے یعنی ''ما کلمت الخ''۔ کہا گیا اس کی ایک وجہ یہ ہے کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ دعوتِ اسلام سے پہلے ہی آپ ﷺ کی نبوت کے دلائل کو جانتے تھے۔

## سب سے پہلا مسلمان کون؟

بعض (میمون بن مہران) سے سوال کیا گیا کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ پہلے اسلام لائے یا حضرت علی رضی اللہ عنہ؟ تو انہوں نے جواباً کہا اللہ کی قسم ابوبکر رضی اللہ عنہ ہمارے نبی کریم ﷺ پر بحیرہ راہب کے واقعہ کے وقت ہی ایمان لے آئے تھے اور یہ واقعہ تو حضرت علی رضی اللہ عنہ کی ولادت سے پہلے کا ہے۔[3]

ترمذی اور ابن حبان نے روایت کیا حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ''کیا میں لوگوں میں سب سے زیادہ خلافت کا حق دار نہیں؟! کیا میں سب سے پہلے ایمان نہیں لایا؟!''۔[4]

طبرانی نے روایت کیا حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے سوال ہوا کہ سب سے پہلے اسلام کون لایا؟ تو فرمایا: ابوبکر رضی اللہ عنہ۔[5] اکثر صحابہ اور تابعین کا یہی موقف ہے حتی کہ بعض نے اجماع کا دعویٰ کیا۔ البتہ تمام روایات کو بعض نے یوں جمع کیا کہ سب سے پہلے مردوں میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ، بچوں میں حضرت علی رضی اللہ عنہ، عورتوں میں حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا اور غلاموں میں حضرت بلال رضی اللہ عنہ اسلام میں پہلے داخل ہوئے۔[6]

---

[1] تاریخ دمشق، حرف العین، ج30، ص44

[2] فضائل الخلفاء الراشدین، ذکر فضیلہ اخری للصدیق، ص89

[3] الابانۃ الکبری لابن بطہ، الکتاب ازواج فضائل الصحابۃ، باب ذکر تصدیق ابی بکر، ج09، ص481

[4] سنن الترمذی، باب مناقب ابی بکر الصدیق، ج05، ص611، صحیح ابن حبان، باب ذکر البیان بان ابا بکر الصدیق اول من اسلم---ج15، ص279

[5] لم اجدہ للطبرانی بھذا اللفظ ولکن وجدت بمعناہ عن ابن عمرو وھو ھذا ''اول من اسلم ابوبکر'' (المعجم الاوسط، باب المیم، ج08، ص190

[6] سنن ترمذی (بشار) ابواب المناقب، باب مناقب علی بن ابی طالب، ج06، ص91

## عتیق کہنے کی وجہ

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو عتیق کہا گیا اور اس بارے میں کثیر احادیث ہیں۔

ان میں سے کچھ یہ ہیں:

01: ترمذی نے روایت کیا کہ آپ ﷺ نے فرمایا: "تم آگ سے آزاد ہو"۔[1]

02: حاکم نے روایت کیا اور اسے صحیح قرار دیا کہ آپ ﷺ نے فرمایا: "جسے آگ سے آزاد شخص کو دیکھ کر خوشی ہو تو وہ ابوبکر رضی اللہ عنہ کو دیکھے"۔[2]

03: روایت کیا گیا کہ جب آپ اسلام لائے تو ہاتف غیبی سے آواز آئی "اے صدیق! ہم نے تمہیں آگ سے آزاد کر دیا"۔[3]

04: کہا گیا کہ حضرت جبریل علیہ السلام اترے اور بتایا کہ "اللہ عزوجل نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کو آگ سے آزاد کر دیا"۔[4]

آپ رضی اللہ عنہ کا اصل نام عبداللہ، لقب عتیق اللہ اور کنیت ابوبکر ہے۔

## دوسری فصل: قرآن وسنت سے عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے فضائل

### موافقات عمر رضی اللہ عنہ

قرآن کریم کی بہت سی آیات حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی رائے کے موافق اتریں۔ ان میں سے کچھ مندرجہ ذیل ہیں:

01: حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اللہ کے حبیب اور مختار محمد مصطفیٰ ﷺ سے عرض کی کہ اگر ہم مقامِ ابراہیم کو مصلیٰ بنالیں تو یہ بہت بہتر ہوگا تو اس پر یہ آیت کریمہ نازل ہوئی "وَاتَّخِذُوْا مِنْ مَّقَامِ اِبْرٰهٖمَ مُصَلًّى" (البقرۃ:125) (ترجمہ:) "اور ابراہیم کے کھڑے ہونے کی جگہ کو نماز کا مقام بناؤ"۔

02: آپ رضی اللہ عنہ کی رائے عورتوں کے پردہ کرنے کی تھی تو اس پر آیتِ حجاب نازل ہوئی۔

03: امہات المومنین رضی اللہ عنہن نبی کریم ﷺ کے بارے میں غیرت وحمیت کرتے ہوئے جمع ہوئیں تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کی کہ اگر آپ انہیں طلاق دے دیں تو اللہ عزوجل آپ کو ان سے بہتر بدل دے گا تب یہ آیت نازل ہوئی: "عَسٰى رَبُّهٗۤ اِنْ طَلَّقَكُنَّ اَنْ يُّبْدِلَهٗۤ اَزْوَاجًا خَيْرًا مِّنْكُنَّ" (التحریم:05) (ترجمہ:) "ان کا رب قریب ہے اگر وہ

[1] سنن ترمذی، باب مناقب ابی بکر الصدیق، ج05، ص616

[2] مستدرک للحاکم، باب من فضائل خلیفۃ الرسول ابی بکر بن ابی قحافہ، ج03 ص64

[3] تلاش بسیار کے باوجود یہ روایت نہ مل سکی۔

[4] تلاش بسیار کے باوجود یہ روایت نہ مل سکی۔

تمہیں طلاق دے دیں کہ انہیں تم سے بہتر بیبیاں بدل دے"۔[۱]

04: عبداللہ بن ابی منافق جب مرا جب انہوں نے آپ ﷺ کو جنازے کے لیے بلایا تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کی یا رسول اللہ! کیا آپ اللہ کے دشمن کی نماز جنازہ ادا کریں گے؟ تب یہ آیت اتری: "وَلَا تُصَلِّ عَلٰٓی اَحَدٍ مِّنْهُمْ" (التوبۃ:84) ترجمہ: "اور ان میں سے کسی کی میت پر کبھی نماز نہ پڑھنا"۔

05: جب آپ ﷺ نے منافقین کے لیے استغفار کی کثرت کی تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کی کہ ان کے لیے استغفار کرنا یا نہ کرنا دونوں برابر ہیں۔ تب یہ آیت اتری: "سَوَآءٌ عَلَیْهِمْ اَسْتَغْفَرْتَ لَهُمْ اَمْ لَمْ تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ" (المنفقون:06) (ترجمہ:) "ان پر ایک سا ہے تم ان کی معافی چاہو یا نہ چاہو"۔[۲]

06: جب حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا پر تہمت لگائی گئی تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ ﷺ سے عرض کی کہ وہ اس سے پاک ہیں کیونکہ اللہ عزوجل نے ان کا نکاح آپ سے کیا اگر وہ اس طرح کی بات سے موصوف ہوتیں تو اللہ کبھی ان کو آپ کے نکاح میں نہ آنے دیتا، تب حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی براءت میں اللہ عزوجل نے قرآن اتارا۔[۳]

07: حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے ایک یہودی نے کہا جبریل ہمارا دشمن ہے تو آپ نے فرمایا: جو اللہ کا، اس کے فرشتوں کا، اس کے رسولوں کا اور جبریل و میکائیل کا دشمن ہو تو اللہ کافروں کا دشمن ہے تو قرآن اسی طرح نازل ہوا۔[۴]

08: حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے گھر میں داخل ہونے کے لیے اجازت طلب کرنے کے حکم کی فرمائش کی کیونکہ ایک بار آپ سو رہے تھے تو ایک غلام بغیر اجازت اندر داخل ہو گیا، تب آپ کی فرمائش کے مطابق آیت استیذان اتری۔[۵]

09: اسی طرح شراب کی حرمت پر آیت؛ آپ کی فرمائش کے مطابق اتری۔[۶]

## فضائل عمر رضی اللہ عنہ احادیث کی روشنی میں

01: ابن عساکر نے روایت کیا کہ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: "عمر جنتیوں کا چراغ ہیں"۔[۷] کہا گیا کہ یہ حدیث

[۱] صحیح بخاری، باب ماجاء فی القبلۃ ومن لم یر الاعادۃ، ج1، ص89، مسند احمد، باب مسند عمر بن الخطاب، ج1، ص317

[۲] سنن الترمذی، باب من سورۃ التوبۃ، ج05، ص130

[۳] عمدۃ القاری، کتاب الصلاۃ، باب ماجاء فی القبلۃ، ج4، ص144

[۴] فتح الباری، قولہ باب من کان عدوا لجبریل، ج08، ص166

[۵] ارشاد الساری، کتاب تفسیر القرآن، سورۃ الاحزاب، ج07، ص301

[۶] سنن ابی داؤد، کتاب الاشربۃ، باب فی تحریم الخمر، ج03، ص325

[۷] سنن الترمذی، باب من سورۃ التوبۃ، ج05، ص130

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔[1]

02: ابن عساکر نے ہی روایت کیا کہ آپ ﷺ نے فرمایا: ''شیطان عمر سے ڈرتا ہے''۔[2]

03: طبرانی نے روایت کی کہ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اللہ عزوجل عرفہ کی رات عموماً اہل عرفہ پر اور خصوصاً حضرت عمر رضی اللہ عنہ پر مباہات فرماتا ہے''۔[3]

04: طبرانی نے ہی روایت کیا کہ آپ علیہ السلام نے فرمایا: ''حق میرے بعد عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ ہے وہ چاہے کہیں ہوں''۔[4] یہ حدیث ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی خلافت کے حق ہونے کی دلیل ہے کیونکہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ہی حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی بیعت والے دن ان کی کامیابی میں بہت کوشش کی اور ان کے خلیفہ برحق ہونے پر خوب بحث کی۔

05: طبرانی نے روایت کیا کہ آپ ﷺ نے فرمایا: ''مجھ سے جبریل علیہ السلام نے کہا کہ اسلام حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی وفات پر روئے گا''۔[5]

06: انہی سے روایت ہے کہ آپ علیہ السلام نے فرمایا: ''جس نے عمر سے بغض رکھا اس نے مجھ سے بغض رکھا کیونکہ اللہ عزوجل نے کسی نبی کو مبعوث نہ فرمایا مگر ان کی امت میں ایک محدَّث ہوتا تھا اور اگر میری امت میں کوئی محدَّث ہے تو وہ عمر ہے۔ صحابہ نے عرض کی یا رسول اللہ ﷺ! محدَّث کون ہوتا ہے؟ تو آپ نے فرمایا: جس کی زبان سے فرشتے گفتگو کریں''۔[6]

07: طبرانی نے ہی روایت کیا کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''عمر میرے ساتھ ہے اور میں عمر کے ساتھ ہوں، عمر جہاں کہیں بھی ہو''۔[7]

08: ابن سعد نے ایوب بن موسیٰ سے مرسلاً روایت کیا کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ نے حق کو عمر کی زبان اور دل پر جاری فرما دیا ہے اور وہ فاروق ہیں کہ اللہ عزوجل نے ان کے ذریعے حق و باطل میں تفریق کر دی''۔[8]

---

1۔ تاریخ دمشق، حرف العین، ج44، ص166

2۔ مصنف ابن ابی شیبہ، کتاب الفضائل ماذکر فی فضل عمر بن الخطاب، ج06، ص356

3۔ معجم الاوسط، باب المیم من اسمہ محمد، ج07، ص18

4۔ معجم الاوسط، باب الالف من اسمہ ابراھیم، ج03، ص104

5۔ المعجم الکبیر العشرۃ نسبۃ عمر بن الخطاب، سن عمرہ ووفاتہ، ج01، ص67

6۔ معجم الاوسط، باب المیم من اسمہ محمد، ج07، ص18

7۔ معجم الاوسط، باب الالف من اسمہ ابراھیم، ج03، ص104

8۔ تاریخ المدینۃ لابن شبۃ تسمیۃ بالفاروق، ج02، ص662

09: بخاری نے روایت کیا کہ آپ علیہ السلام نے فرمایا: ''میرے بعد سچائی عمر کے ساتھ ہوگی وہ جہاں کہیں بھی ہو''۔ [1]

10: ابن عدی نے روایت کی کہ آپ علیہ السلام نے فرمایا: ''میں نے انسانوں اور جنات کے شیطانوں کو دیکھا کہ وہ عمر سے بھاگتے ہیں''۔ [2]

11: ابن ماجہ نے روایت کی کہ آپ علیہ السلام نے فرمایا: ''عمر وہ پہلے شخص ہیں جس سے حق مصافحہ کرے گا اور انہیں سب سے پہلے سلام کرے گا (یہ انعام کی زیادتی اور ان پر لطف سے کنایہ ہے) اور سب سے پہلے ان کا ہاتھ تھام کر جنت میں داخل کرے گا''۔ [3] اس حدیث میں اولیت سے مراد اولیت اضافی ہے مطلب یہ ہے ابوبکر رضی اللہ عنہ کے بعد سب سے پہلے جنت میں داخل ہوں گے لہذا یہ حدیث اس حدیث کے معارض نہیں جو ابوبکر رضی اللہ عنہ کے فضائل میں گزری کہ وہ آپ علیہ السلام کی امت میں سب سے پہلے جنت میں داخل ہوں گے۔

12: شیخین نے روایت کیا کہ آپ علیہ السلام نے فرمایا: ''میں نے سوتے ہوئے لوگوں کو دیکھا جن کو مجھ پر پیش کیا گیا اس طرح کہ ان پر قمیصیں تھی۔ تو کچھ کی قمیص سینے تک اور کچھ کی اس سے نیچے تک تھی جب عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کو مجھ پر پیش کیا گیا تو اپنی قمیص گھسیٹ رہے تھے۔ صحابہ نے عرض کی یا رسول اللہ ﷺ! آپ نے اس کی کیا تعبیر کی؟ فرمایا: ''دین''۔ [4]

## فاروق کہنے کی وجہ

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو فاروق کا لقب اس لیے دیا گیا کہ آپ کے مسلمان ہونے سے پہلے اسلام ضعیف تھا سو جب آپ نے اسلام لانے کا ارادہ کیا تو سنا کہ رسول اللہ ﷺ ارقم بن ابی ارقم کے گھر میں پوشیدہ طور پر موجود ہیں تو وہ ان کے گھر گئے اور مسلمان ہو گئے۔ اور عرض کی یا رسول اللہ ﷺ! کیا ہم حق پر نہیں؟ ہم کیوں اپنے دین کو چھپاتے ہیں؟ پس آپ نے مسلمانوں کو دو حصوں میں تقسیم کیا، ایک میں وہ خود اور دوسرے میں حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ تھے اور یوں یہ سب مسجد حرام میں داخل ہوئے۔ جب انہیں قریش نے دیکھا تو ان پر غم غالب آ گیا تو رسول اللہ ﷺ نے ان کا نام فاروق رکھا یوں اسلام کی قوت ظاہر ہوئی اور اسی دن یہ آیت اتری ''یٰۤاَیُّهَا النَّبِیُّ حَسْبُكَ اللّٰهُ وَ مَنِ اتَّبَعَكَ مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ'' (الانفال:64) (ترجمہ:) ''اے غیب کی خبریں بتانے والے (نبی) اللہ تمہیں کافی ہے اور یہ جتنے مسلمان تمہارے پیرو

[1] التیسیر بشرح الجامع الصغیر، حرف الصاد، ج02، ص104

[2] سنن الترمذی (شاکر)، ابواب المناقب، ج05، ص621

[3] سنن ابن ماجہ، باب فضائل اصحاب رسول اللہ، فضل عمر، ج01، ص77

[4] صحیح بخاری، کتاب الایمان، باب تفاضل اھل الایمان فی الاعمال، ج01، ص13، صحیح مسلم، کتاب فضائل الصحابۃ، باب من فضائل عمر، ج04، ص1859

ہوئے''۔اس سے پہلے مسلمانوں کے لیے ممکن نہ تھا کہ وہ مسجد حرام میں نماز ادا کرسکیں پس جب آپ اسلام لائے تو اعلانیہ دعوت شروع ہوگئی۔

کہا گیا کہ جب تک آپ حیات رہے اسلام کی قوت بڑھتی رہی اور جب آپ کی وفات ہوگئی تو اسلام کی قوت گھٹنا شروع ہوئی۔آپ عظیم شان وشوکت کے مالک تھے؛ کیونکہ سوائے آپ رضی اللہ عنہ کے کسی نے مدینہ کی طرف اعلانیہ ہجرت نہ کی کہ آپ اپنی کمان اور کچھ تیر لے کر مسجد حرام میں آئے اور بیت اللہ کے سات چکر لگا کر مقام ابراہیم کے پیچھے دو رکعتیں ادا کیں اور قریش کے سرداروں کو کہا''جو اپنی اولاد کو یتیم ،اپنے گھر والوں کو بغیر اولاد کے اور زوجہ کو بیوہ چھوڑنا چاہے تو وہ مجھ سے مل لے'' تو کوئی بھی آپ کے پیچھے نہ گیا۔[1]

## تیسری فصل: شیخین کے فضائل

یہ فصل شیخین کے مشترکہ فضائل کے بیان میں ہے۔اس بارے میں احادیث درج ذیل ہیں:

01: حاکم نے روایت کی کہ آپ علیہ السلام نے فرمایا:''ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما تمام اولین وآخرین اور تمام اہل سماوزمیں سے افضل ہیں سوائے انبیاو مرسلین کے''۔[2]

02: امام بخاری نے نبی کریم ﷺ سے روایت کی فرمایا:''ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما کیا ہی خوب شخصیت ہیں''۔[3]

03: ترمذی نے روایت کی کہ آپ علیہ السلام نے فرمایا:''ہر نبی کے اہل آسمان سے اور اہل زمین سے دو دو وزیر ہوتے ہیں۔پس میرے اہل آسمان سے دو وزیر جبریل اور میکائیل علیہما السلام ہیں اور زمین والوں میں سے ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما ہیں''۔[4]

04: ابونعیم اور خطیب نے روایت کی کہ آپ ﷺ نے فرمایا:''ابوبکر وعمر رضی اللہ عنہما کا مجھ سے وہی مرتبہ ہے جو آنکھ اور کان کا سر سے ہے''۔[5]

05: ابن عساکر نے روایت کی آپ فرمایا:''ہر نبی کے دو وزیر ہوتے ہیں اور میرے دو وزیر اور دو صاحب ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما ہیں''۔[6]

---

۱؎ اسد الغابۃ (الفکر) باب العین والمیم ،عمر بن الخطاب ،ج03،ص650

۲؎ تاریخ دمشق ،حرف العین ،عمر بن خطاب بن نفیل ،ج44،ص195

۳؎ سنن ترمذی (بشار) ابواب المناقب ،باب مناقب معاذ بن جبل الخ ،ج06،ص139

۴؎ سنن ترمذی (بشار) ابواب المناقب ،باب مناقب صدیق اکبر ،ج06،ص57

۵؎ حلیۃ الاولیاء ،باب الطبقۃ الاولی من التابعین ،ج4،ص93

۶؎ تاریخ دمشق ،حرف العین عمر بن خطاب ،ج44،ص64

06: ابن عساکر نے روایت کی فرمایا: ''میرے بعد میری امت میں سب سے افضل ابو بکر اور عمر رضی اللہ عنہما ہیں''۔[1]

07: خطیب نے روایت کی کہ آپ ﷺ نے فرمایا: ''ابو بکر و عمر کو میں نے مقدم نہیں کیا بلکہ انہیں اللہ عزوجل نے مقدم کیا ہے''۔[2]

08: ابن نافع نے روایت کی کہ آپ نے فرمایا: ''جس کو تم دیکھو کہ ابو بکر و عمر رضی اللہ عنہما کا برائی سے ذکر کرے تو بے شک وہ اسلام کو ڈھانے کا ارادہ رکھتا ہے''۔[3]

09: ترمذی اور حاکم نے روایت کیا ''میں سب سے پہلے زمین سے باہر آؤں گا پھر ابو بکر اور عمر رضی اللہ عنہما''۔[4]

10: ابن عساکر نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً روایت کی کہ'' ابو بکر و عمر رضی اللہ عنہما کی محبت ایمان اور ان سے بغض رکھنا کفر ہے''۔[5]

## چوتھی فصل: فضائل شیخین بزبان اہل بیت

اس کے لیے تقیہ کا ابطال ضروری ہے اور یہ عن قریب اباطیل شیعہ کی فصل میں آئے گا۔

01: دارقطنی نے زید بن علی سے اس شخص کے بارے میں روایت کیا جو شیخین سے تبرا کرے تو فرمایا: ''جان لو اللہ کی قسم شیخین سے تبرا کرنا حضرت علی رضی اللہ عنہ سے تبرا کرنا ہے۔ چاہے وہ ان کو مقدم کرے یا موخر''۔[6]

02: انہوں نے ہی جعفر بن محمد سے روایت کیا کہ انہوں نے اپنے مرض وفات میں فرمایا: ''اے اللہ! میں ابو بکر و عمر رضی اللہ عنہما سے محبت کرتا اور انہیں دوست رکھتا ہوں، اے اللہ! اگر میرے دل میں اس کے علاوہ کچھ ہو تو مجھے محمد ﷺ کی شفاعت نصیب نہ ہو''۔[7]

03: یہی دارقطنی امام جعفر صادق سے روایت کرتے ہیں'' کیا کوئی اپنے جد امجد کو بھی برا بھلا کہتا ہے؟ ابو بکر میرے جد ہیں، مجھے محمد ﷺ کی شفاعت نہ ملے اگر میں ان سے دوستی اور ان کے دشمن سے برأت نہ کروں''۔[8]

---

[1] تاریخ دمشق: حرف الواو، ج62، ص427

[2] الجامع الصغیر وزیادتہ: ح، 11905

[3] معجم الصحابۃ لابن قانع، ص195، ج1

[4] سنن ترمذی (شاکر) باب مناقب ابی حفص عمر بن خطاب، ج05، ص622

[5] تاریخ دمشق، حرف العین عمر بن خطاب، ج30، ص144

[6] فضائل صحابہ للدارقطنی، ص75

[7] المرجع السابق، ص56

[8] المرجع السابق، ص56

04: دارقطنی ابراہیم بن حسن رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں انہوں نے کہا ہم پر روافض نے اسی طرح خروج کیا جس طرح حروریہ یعنی خوارج نے حضرت علی رضی اللہ عنہ پر خروج کیا۔[1]

05: حسن بن محمد بن حنفیہ سے دارقطنی نے روایت کیا؛ فرماتے ہیں "اے کوفیوں! اللہ سے ڈرو اور ابوبکر وعمر رضی اللہ عنہما کے بارے میں ان کی شان کے خلاف کچھ نہ کہو، بے شک ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ غار ثور میں رہے اور ثانی اثنین تھے اور عمر رضی اللہ عنہ سے اللہ عزوجل نے دین کو قوت عطا فرمائی"۔[2]

06: حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے "اللہ عزوجل اس شخص کی توبہ قبول نہیں فرماتا جو شیخین سے تبرا کرے"۔[3]

07: دارقطنی نے جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے روایت کیا؛ فرماتے ہیں "اکثر عراقی گمان کرتے ہیں کہ ہم شیخین کے معاملہ میں تنقید کرتے ہیں حالانکہ وہ میرے باپ ہیں"۔[4]

08: انہی سے روایت ہے "جو ابوبکر کی فضیلت کو نہیں جانتا وہ سنت سے جاہل ہے"۔[5]

09: ان میں کے بعض سے روایت ہے "حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے عرض کی گئی" آپ اپنے خطبہ میں کہتے ہیں کہ اے اللہ! ہمارے معاملات کو اسی سے درست فرما دے جس سے تو نے خلفاء راشدین مہدیین کے معاملات کو درست کیا۔ وہ خلفاء کون ہیں؟ تو حضرت علی رضی اللہ عنہ کی آنکھوں میں آنسو آ گئے اور فرمایا "میرے محبوب ابوبکر وعمر رضی اللہ عنہما ہیں جو امام الھدیٰ، شیخ الاسلام، قریش کے مرد اور رسول اللہ ﷺ کے بعد مقتدیٰ ہیں، جس نے ان کی اقتدا کی وہ محفوظ ہو گیا اور جس نے ان کے آثار کی پیروی کی اس نے صراط مستقیم کو پا لیا اور جس نے ان کو تھام لیا تو وہ اللہ کے گروہ سے ہو گیا"۔[6] یہ حدیث صواعق محرقہ میں ہے جو انہوں نے "الطیوریات" سے نقل کی اور انہوں نے بعض اہل بیت سے روایت کی۔

آپ ان روافض کے عناد کو دیکھیں کہ کیسے یہ ان سلیم القلب حضرات کی طرف اس عناد کو منسوب کرتے ہیں؟ اللہ ان کو رسوا کرے۔

---

۱۔ المرجع السابق، ص58

۲۔ المرجع السابق، ص77

۳۔ المرجع السابق، ص82

۴۔ المرجع السابق، ص95

۵۔ المرجع السابق، ص59

۶۔ الصواعق المحرقہ، ج01، ص165

## پانچویں فصل: فضائل عثمان غنی رضی اللہ عنہ احادیث کی روشنی میں

01: ترمذی اور ابن ماجہ نے نبی کریم ﷺ سے روایت کی کہ آپ نے فرمایا: ''ہر نبی کا جنت میں رفیق ہے اور میرا رفیق عثمان رضی اللہ عنہ ہیں''۔[1]

02: ابن عساکر نے روایت کیا آپ ﷺ نے فرمایا: ''حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی شفاعت سے بہتر ہزار (72000) ایسے لوگ بغیر حساب کے جنت میں داخل ہوں گے جن پر جہنم واجب ہو چکا ہوگا''۔

03: ترمذی نے روایت کیا آپ ﷺ نے جیش العسرہ کی تیاری کے وقت فرمایا: ''آج کے بعد عثمان جو کریں ان پر کوئی مواخذہ نہیں''۔[2]

04: ترمذی نے ہی روایت کیا کہ آپ علیہ السلام نے فرمایا: ''آج کے بعد عثمان جو عمل کرے وہ اسے نقصان نہ دے گا''[3] اکم نے اس کو صحیح قرار دیا۔

05: ابن عساکر نے روایت کیا کہ آپ علیہ السلام نے فرمایا: ''مجھ سے اخلاق میں، میرے صحابہ میں سب سے زیادہ مشابہ عثمان ہیں''۔[4]

06: ترمذی اور حاکم نے روایت کیا اور حاکم نے صحیح کہا جس کا خلاصہ ہے نبی کریم ﷺ نے فتنہ کا ذکر کیا اور فرمایا: ''وہ عن قریب واقع ہوگا اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی طرف اشارہ کر کے فرمایا یہ اس دن ہدایت پر ہوگا''۔[5]

07: ابونعیم نے روایت کیا آپ ﷺ نے فرمایا: ''میری امت میں زیادہ حیا والے اور عزت دار حضرت عثمان رضی اللہ عنہ ہیں''۔[6]

08: ابونعیم نے ہی روایت کیا آپ ﷺ نے اپنے کپڑے سمیٹے اور فرمایا: ''کیا میں اس شخص سے حیا نہ کروں جس سے فرشتے حیا کرتے ہیں''۔[7]

09: ابن عساکر نے روایت کی آپ علیہ السلام نے فرمایا: ''عثمان میرے پاس سے گزرے اور میرے پاس ایک فرشتہ تھا تو

[1] سنن ترمذی، باب مناقب عثمان، ج06، ص65، سنن ابن ماجہ، فضل عثمان، ج01، ص40

[2] سنن ترمذی، ج06، ص66

[3] سنن ترمذی، ج06، ص67

[4] تاریخ دمشق حرف العین، عثمان بن عفان الخ، ج39، ص97

[5] سنن ترمذی (بشار)، باب مناقب عثمان، ج06، ص69، مستدرک للحاکم، ذکر مقتل امیر المؤمنین عثمان بن عفان، ج03، ص109

[6] حلیۃ الاولیاء وطبقات الاصفیاء، عثمان بن عفان وثالث القوم القانت الخ، ج01، ص56

[7] فضائل الخلفاء الراشدین لابی نعیم، فضیلۃ اخری لامیر المؤمنین عثمان، ص43

اس نے مجھے کہا یہ شہید ہیں، ان کی قوم اسے شہید کرے گی، میں اس سے حیا کرتا ہوں''۔[1]

## ذوالنورین کہنے کی وجہیں

1) جب آپ علیہ السلام نے اپنی بیٹی رقیہ اور ام کلثوم رضی اللہ عنہما کا یکے بعد دیگرے آپ سے نکاح کیا تو آپ کو ذوالنورین کا لقب دیا گیا۔ بعض علما نے کہا کہ ''سوائے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے ایسا کوئی شخص نہیں جس نے کسی نبی کی دو بیٹیوں سے نکاح کیا ہو''۔

2) آپ دن کو روزہ رکھتے اور رات کو قیام فرماتے تھے۔

طبرانی نے روایت کی آپ علیہ السلام نے فرمایا: ''میں نے ام کلثوم رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے آسمانی وحی سے کیا''۔[2]

خطیب اور ابن عساکر نے یوں روایت کی کہ ''اللہ عزوجل نے مجھے وحی کی کہ میں اپنی بیٹی کا نکاح عثمان سے کر دوں''۔[3]

ابن عساکر نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا آپ علیہ السلام نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے فرمایا: ''اگر میری چالیس بیٹیاں ہوتیں تو میں باری باری تمہارے نکاح میں دے دیتا حتی کہ ایک بھی نہ بچتی''۔[4]

واللہ اعلم!

## چھٹی فصل: فضائل مولا علی رضی اللہ عنہ

01: ترمذی نے روایت کیا کہ آپ نے جب عقد مواخات قائم کیا تو اس وقت حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: ''تم دنیا اور آخرت میں میرے بھائی ہو''۔[5]

02: طبرانی نے روایت کیا آپ علیہ السلام نے فرمایا: ''جس نے علی سے محبت کی اس نے مجھ سے محبت کی اور جس نے مجھ سے محبت کی اس نے اللہ عزوجل سے محبت کی اور جس نے علی سے بغض رکھا اس نے مجھ سے بغض رکھا اور جس نے مجھ سے بغض رکھا اس نے اللہ عزوجل سے بغض رکھا''۔[6]

---

[1] تاریخ دمشق، حرف العین، عثمان بن عفان الخ، ج39، ص94

[2] المعجم الکبیر بنات رسول اللہ ام کلثوم بنت رسول، ج22، ص436

[3] تاریخ دمشق لابن عساکر، حرف العین، عثمان بن عفان الخ، ج39، ص41

[4] تاریخ دمشق لابن عساکر، حرف العین، عثمان بن عفان الخ، ج39، ص42

[5] سنن ترمذی (بشار) مناقب علی بن ابی طالب، ج06، ص80

[6] المعجم الکبیر ابوطفیل عن ام سلمۃ، ج23، ص380

03: وہی آپ علیہ السلام سے روایت کرتے ہیں کہ ''علی کے چہرے کو دیکھنا عبادت ہے''۔[۱] کہا گیا حضرت علی رضی اللہ عنہ جب لوگوں میں تشریف لاتے اور لوگ آپ کو دیکھتے تو آپ کے شرف، علم، حسن، زہد، تقویٰ اور شجاعت پر تعجب کرتے اور تہلیل اور ذکر اللہ کرتے۔ کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ ذکر اللہ کا باعث ہوتے۔ پس حدیث حق ہے کہ جس نے انہیں دیکھا اس نے ذکر اللہ کیا۔

04: حاکم نے روایت کیا آپ علیہ السلام نے فرمایا: ''جس نے علی کو برا کہا اس نے مجھے برا کہا''۔[۲]

05: طبرانی نے روایت کی کہ آپ علیہ السلام نے فرمایا: ''علی قرآن کے ساتھ اور قرآن علی کے ساتھ ہے، یہ دونوں جدا نہیں ہوں گے حتی کہ دونوں حوض پر آئیں گے''۔[۳]

06: دارقطنی نے ایک حدیث روایت کی جس میں یہ ہے آپ علیہ السلام نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: ''تم بروز قیامت آگ تقسیم کرنے والے ہو''۔[۴] اس کا مطلب یہ ہے کہ آپ کے دشمن آپ کی دشمنی کی وجہ سے جہنم میں جائیں گے۔ واللہ اعلم و رسولہ اعلم بمرادہ۔

07: ترمذی نے روایت کیا آپ علیہ السلام نے فرمایا: ''جنت تین افراد کی مشتاق ہے، علی، عمار اور سلمان رضی اللہ عنہم''۔[۵]

08: جو طبرانی نے روایت کیا اس میں ہے نبی کریم ﷺ فرمایا: ''اللہ عزوجل نے مجھے حکم دیا کہ میں فاطمہ رضی اللہ عنہا کا نکاح علی رضی اللہ عنہ سے کردوں''۔[۶]

09: '' آپ کرم اللہ تعالی وجہہ الکریم کی فضیلت کے متعلق ''فصل الخطاب'' میں بھی واقعہ مذکور ہے کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے ملے تو آپ مسکرا دیے؛ حضرت علی نے ان سے مسکرانے کا سبب دریافت کیا تو انہوں نے فرمایا: ''میں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ کہتے سنا کہ ''پل صراط سے گزرنے والے کسی کے لیے بھی گزرنا جائز نہ ہوگا مگر

---

۱۔ اس حدیث کو امام سیوطی علیہ الرحمہ نے جامع صغیر میں صحیح قرار دیا اور ابن جوزی نے موضوع قرار دیا۔ تو امام سیوطی علیہ الرحمہ نے جواب دیا کہ یہ دس سے گیارہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین سے روایت ہے۔ طبرانی کی سند کو تو علامہ دمشقی رحمہ اللہ نے بھی حسن قرار دیا اور امام سیوطی رحمہ اللہ نے تاریخ الخلفاء میں اس روایت کو حسن قرار دیا ہے۔ (المعجم الکبیر باب العین، باب من روی عن ابن مسعود، ج10، ص76)

۲۔ مستدرک، کتاب معرفۃ الصحابۃ، اما قصۃ اعتزال محمد بن مسلمۃ، ج03، ص130

۳۔ معجم صغیر، ج02، ص28

۴۔ دارقطنی میں یہ روایت نہ ملی لیکن البدایۃ والنھایۃ حضرت علی کا یہ فرمان ملا ہے ''میں قیامت کے دن جہنم تقسیم کروں گا'' البدایۃ والنھایۃ سنۃ اربعین من الھجرۃ النبویۃ، باب ذکر شیئ من فضائل علی، ج07، ص355

۵۔ سنن ترمذی (بشار) ابواب المناقب، باب مناقب سلمان فارسی، ج06، ص141

۶۔ المعجم الکبیر باب العین، ج10، ص156

جس کو علی کرم اللہ وجہہ الکریم پروانۂ راہ داری لکھ دیں" تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: "اے ابوبکر! میں پروانہ راہ داری صرف اسی کو لکھ کر دوں گا جو آپ سے محبت کرتا ہوگا"۔[1]

10: کہا گیا کہ دو شخص رسول اللہ ﷺ کی بارگاہ میں اپنا ایک جھگڑا لے کر آئے؛ ان میں سے ایک نے کہا اس شخص کی گائے نے میرے گدھے کو مار ڈالا، آپ علیہ السلام نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو اشارہ فرمایا کہ ان کے مابین فیصلہ کریں، آپ نے مکمل قصہ معلوم کیا؛ تب انہوں نے بتایا گدھا بندھا ہوا تھا اور گائے کھلی ہوئی تھی، آپ رضی اللہ عنہ نے گائے کے مالک سے فرمایا: تم ضامن ہو۔ تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "علی تم میں سب سے بڑے قاضی ہیں"۔[2]

آپ کے فضائل میں کثیر احادیث ثابت ہیں جن کا ذکر کرنا طوالت کا باعث ہے۔ کہا گیا جتنی احادیث آپ کے فضائل میں ہیں اتنی کسی کی فضیلت میں وارد نہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ تعلیم الٰہی سے جانتے تھے جو آپ کی امت اس سے سمجھے گی اور جو خوارج نے آپ پر سب وشتم اور طعن وغیرہ کیا تو ان اسباب کے تقاضے کی بنا پر آپ کے فضائل کو ذکر کرکے امت کو نصیحت کی گئی۔

## ساتویں فصل: چاروں خلفاء کے فضائل

01: ترمذی نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا نبی کریم ﷺ نے فرمایا: "اللہ عزوجل ابوبکر پر رحم فرمائے کہ اس نے اپنی بیٹی میرے نکاح میں دی، دار الہجرت تک مجھے اٹھایا اور بلال رضی اللہ عنہ کو اپنے مال سے آزاد کیا، اسلام میں کسی کے مال نے مجھے وہ نفع نہ دیا جو ابوبکر رضی اللہ عنہ کے مال نے دیا۔ اللہ عزوجل عمر رضی اللہ عنہ پر رحم فرمائے کہ وہ حق بات کرتے ہیں اگرچہ وہ کڑوی ہو اور حق نے انہیں اس طرح کر دیا کہ ان کا کوئی دوست نہیں، اللہ عزوجل عثمان رضی اللہ عنہ پر رحم فرمائے کہ جن سے فرشتے حیا کرتے ہیں اور انہوں نے جیشِ عسرت کی تیاری کی اور مسجد میں اضافہ کیا حتی کہ وہ ہمارے لیے وسیع ہوگئی، اللہ عزوجل علی رضی اللہ عنہ پر رحم فرمائے کہ حق ان کے ساتھ اسی طرف پھر جاتا ہے جہاں یہ پھرتے ہیں"۔[3]

نبی کریم ﷺ کے فرمان "لقد ترکہ الحق" کا معنی یہ ہے کہ ان کے کثرت سے حق بات کرنے کی وجہ سے ان کا کوئی دوست نہ رہا کیونکہ حق کڑوا ہوتا ہے۔

---

[1] الریاض النضرۃ، الفصل الثانی فی ذکر نبذ من فضائلہ، ج01، ص207

[2] الصواعق المحرقۃ، الفصل الثانی فی فضائلہ، ج02، ص358

[3] سنن ترمذی بشار، ابواب المناقب، باب مناقب علی بن ابی طالب، ج06، ص75۔ مگر اس میں "جھزۃ العسرۃ وزاد فی المسجد حتی وسعنا" کے الفاظ نہیں ہیں۔

02: ابویعلیٰ نے اسی طرح کی ایک روایت ذکر کی" میری امت میں سب سے زیادہ رحم کرنے والے ابوبکر ہیں، دین میں اصل عمر رضی اللہ عنہ ہیں، سب سے زیادہ سچی حیا والے عثمان ہیں اور سب سے بڑے قاضی علی ہیں رضی اللہ عنہم"۔ [1] یہ بعینہ حدیث کے الفاظ ہیں یا ہم معنی ہیں۔

03: مروی ہے آپ علیہ السلام نے فرمایا:"اللہ عزوجل نے تم پر ابوبکر، عمر، عثمان اور علی رضوان اللہ علیہم کی محبت کو ایسے ہی فرض کیا ہے جیسے نماز، زکوۃ اور حج کو فرض کیا؛ تو ان کی فضیلت کے منکر کی نماز، روزہ، حج اور زکوۃ قبول نہ ہوگی"۔ [2]

04: طبرانی نے یوں روایت کیا" میری امت میں سے یا میری امتی پر سب سے زیادہ رحم کرنے والے ابوبکر، سب سے بلند عمر، سچی حیا والے عثمان اور قضاء کے علم میں اعلم علی ہیں رضی اللہ عنہم"۔ [3] یہ بھی بعینہ حدیث کے الفاظ ہیں یا ہم معنی ہے۔

05: ابن عساکر نے روایت کیا آپ علیہ السلام نے فرمایا:"چار افراد ایسے ہیں جن کی محبت کسی منافق کے دل میں جمع نہیں ہو سکتی صرف مومن ہی ان سے محبت کرے گا اور وہ ابوبکر، عمر، عثمان اور علی رضوان اللہ علیہم ہیں"۔ [4]

06: طبرانی نے ایک حدیث روایت کی جس میں ہے کہ آپ علیہ السلام نے حجۃ الوداع سے واپسی پر ایک خطبہ میں فرمایا: "اے لوگو! میں :ابوبکر، عمر، عثمان، علی، طلحہ، زبیر، سعد اور عبدالرحمن بن عوف رضوان اللہ علیہم اجمعین سے راضی ہوں"۔ [5]

07: صحیح بخاری میں ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ہم رسول اللہ ﷺ کی بارگاہ میں بیٹھے ہوئے تھے ابوبکر رضی اللہ عنہ آئے تو آپ علیہ السلام نے فرمایا: مجھ سے اپنے مال کے ساتھ خیر خواہی کرنے والے اور اپنی جان پر مجھے ترجیح دینے والے کو خوش آمدید۔ پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ آئے تو فرمایا: میرے وزیر اور حق و باطل میں فرق کرنے والے کو خوش آمدید، انہیں کی وجہ سے تمہارا نام مومنین رکھا گیا اور اس کو مرحبا! جس کے ذریعہ اللہ نے دین کو مکمل کیا۔ پھر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ آئے تو نبی کریم ﷺ نے فرمایا: میری بیٹی کے زوج، دو نوروں کو جمع کرنے والے، سعادت مند اور شہید کو خوش آمدید، خرابی ہے اس کے لیے جو انہیں شہید کرے گا۔ پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ داخل ہوئے تو آپ علیہ السلام نے فرمایا: میرے بھائی، چچا زاد، میرے بچوں کے والد کو مرحبا، میں اور وہ ایک نور سے تخلیق

[1] سنن ابن ماجہ، فضائل زید بن ثابت، ج01، ص55

[2] الصواعق المحرقۃ، الفصل: ثالث فی ذکر فضائل ابی بکر، ج01، ص233

[3] معجم صغیر، باب العین من اسمہ علی، ج01، ص335

[4] تاریخ دمشق، حرف العین، ج39، ص128

[5] المعجم الکبیر باب السین، ج06، ص104

کیے گئے ۔ اے لوگوں کے گروہو! ان چاروں کی محبت صرف مؤمن کے علاوہ کسی کے دل میں جمع نہ ہوگی اور سوائے منافق کے کسی کے دل میں یہ جدا نہ ہوں گے۔ سو جس نے ان سے محبت کی تو میری محبت کی وجہ سے محبت کی اور جس نے بغض رکھا تو مجھ سے بغض کی وجہ سے بغض رکھا، یہ دنیا و آخرت میں مومنوں کے سردار ہیں، ان سے بغض صرف بد بخت ہی رکھے گا اور ان سے محبت صرف متقی مومن ہی رکھے گا۔ اے اللہ! میں نے تبلیغ کر دی تو دیواروں کے اطراف اور مسجد کے دروازے کی چوکھٹ پکارنے لگیں، اے اللہ! ان سے بغض رکھنے والے پر لعنت فرما اور دیواروں کی جڑ سے آواز آئی ''آمین'' پس اس دن تیس یہودی اور پچاس منافق ایمان لائے۔[1]

## آٹھویں فصل: فضائل حسنین کریمین رضی اللہ عنہما

اس فصل میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے دونوں بیٹے امام حسن اور امام حسین رضی اللہ عنہما کے فضائل کا بیان ہے۔

01: شیخین نے روایت کیا آپ علیہ السلام نے امام حسن رضی اللہ عنہ کے لیے عرض کی: ''اے اللہ! میں اس سے محبت کرتا ہوں پس تو بھی اس سے محبت فرما''۔[2]

02: ترمذی نے روایت کیا آپ علیہ السلام نے فرمایا: ''حسن اور حسین جنتی جوانوں کے سردار ہیں''۔[3]

03: بخاری نے روایت کیا فرمایا: ''حسن اور حسین دونوں دنیا میں میرے پھول ہیں''۔[4]

04: ترمذی نے روایت کیا عرض کی گئی آپ کو اہل بیت میں سب سے زیادہ محبوب کون ہے؟ تو فرمایا: ''حسن اور حسین رضی اللہ عنہما''۔[5]

05: ابن سعد نے روایت کیا رسول اللہ ﷺ حضرت حسن کو بچپن میں اپنی زبان دکھاتے اور امام حسن نبی کریم ﷺ کی زبان کی سرخی کو دیکھتے اور خوش ہوتے۔[6]

06: شیخین سے روایت ہے آپ ﷺ نے امام حسن کے بارے میں عرض کی: ''اے اللہ! اس سے محبت فرما اور اس سے

ا۔ عجائب القصص، ص16

۲۔ صحیح بخاری، کتاب اصحاب النبی، باب مناقب الحسن والحسین، ج05، ص26

۳۔ سنن ترمذی (بشار) ابواب المناقب، باب مناقب حسن بن علی، ج06، ص117

۴۔ صحیح بخاری، کتاب اصحاب النبی، باب مناقب الحسن والحسین، ج05، ص27

۵۔ سنن ترمذی (بشار) ابواب المناقب، باب مناقب حسن بن علی، ج06، ص121

۶۔ یہ روایت بالمعنی ہے جبکہ حدیث کے الفاظ مختلف ہیں جو یہ ہیں 'کان النبی ﷺ لیدلع لسانہ للحسن بن علی فیری الصبی حمرۃ لسانہ فیھش الیہ''۔ (شرح السنۃ للبغوی، ح3603، ص180، ج13)

بھی جو اس سے محبت کرے''۔ ا

07: امام محمد نے روایت کیا آپ علیہ السلام نے فرمایا:''جس نے مجھ سے محبت کی اور ان دونوں بیٹوں، ان کے والد اور والدہ سے محبت کی تو وہ بروز قیامت میرے درجے میں میرے ساتھ ہوگا''۔2

08: امام حاکم نے روایت کیا''امام حسن رضی اللہ عنہ نے پیدل پچاس حج کیے''۔

09: ابونعیم نے روایت کیا''امام حسن رضی اللہ عنہ نے فرمایا''مجھے اللہ عزوجل سے حیا آتی ہے کہ میں اس سے اس حال میں ملوں کہ میں نے پیدل اس کے گھر کا حج نہ کیا ہو۔ ۳

## نویں فصل: خلفائے راشدین کی عمر

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ تریسٹھ (63) سال حیات رہے اور شہادت کی موت پائی، جس کی تفصیل ان شاء اللہ آئے گی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے بھی اصح قول کے مطابق تریسٹھ (63) سال عمر پائی۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے بیاسی (82) سال عمر پائی۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے شیخین کی مثل تریسٹھ (63) سال زندگی پائی۔ (آپ کی عمر میں اور بھی اقوال ہیں) کہا گیا چونسٹھ (64) سال، ایک قول میں پینسٹھ (65) سال، ایک میں سڑسٹھ (67) سال اور ایک قول اڑسٹھ (68) سال کا ہے۔ حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہ نے سینتالیس (47) سال عمر پائی۔ اللہ عزوجل ان سے راضی ہو، ان کی برکات سے ہماری مغفرت کرے اور ان کی حرمت کے صدقے ہمیں تمام آفات و بلیات سے محفوظ فرمائے۔

## دسویں فصل: چاروں خلفاء کے نسب کا بیان

### خلیفہ اول ابوبکر رضی اللہ کا نسب

ابوبکر رضی اللہ عنہ بن ابوقحافہ عثمان رضی اللہ عنہ بن عامر بن کعب بن سعد بن تیم بن مرۃ بن کعب بن لوی قرشی تیمی۔

### خلیفہ دوم عمر رضی اللہ عنہ کا نسب

حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ عنہ بن خطاب بن نفیل عبدالعزیٰ بن رباح بن عبداللہ بن قرط بن کعب بن لوی۔

### خلیفہ سوم عثمان رضی اللہ عنہ کا نسب

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ بن عفان بن عاص بن امیہ بن عبد شمس بن عبد مناف۔

---

ا الادب المفرد، باب الاحتباء، ص404

۲ لم اجد هذه الرواية بعينه ولم افهم بعضه ولكن اجد في سنن ترمذي (بشار) بمعناه وهو هذا ان رسول الله ﷺ اخذ بيد الحسن والحسين فقال من احبني واحب هذين واباهما وامهما كان معي في درجتي يوم القيامة۔

(سنن ترمذی (بشار) ابواب المناقب، مناقب علی، ج06، ص90)

۳ معرفۃ الصحابۃ لابی نعیم، باب الحاء، من اسمہ الحسن، ج02، ص659

## خلیفہ چہارم علی رضی اللہ عنہ کا نسب

حضرت علی رضی اللہ عنہ بن ابی طالب بن عبدالمطلب۔

## گیارہویں فصل: خلفائے راشدین کا حلیہ

ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سفید رنگت، کمزور اعضاء اور کم گوشت رخسار والے تھے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ بھاری بھر کم شان دار شخص تھے اور آپ کا سر مبارک کے اگلے حصے کے بال نہیں تھے۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کم گوشت والے کمزور، طویل المحاسن اور خوبصورت تھے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ صحت مند، پیٹ قدرے بڑا اور موٹی آنکھوں والے تھے اور آپ کے سر مبارک کے اگلے حصے کے بال نہیں تھے۔ حضرت حسن رضی اللہ عنہ لوگوں میں سب سے زیادہ رسول اللہ ﷺ کے مشابہ تھے حتی کہ رسول اللہ ﷺ کو کوئی دیکھتا .....[1] تو صحابہ آپ علیہ السلام سے عرض کرتے کہ آپ بالکل حسن کی صورت پر دکھائی دیتے ہیں۔

## خلفاء کی شہادت کا بیان

## حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی شہادت

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی وفات اس زہر سے ہوئی جو آپ کو ہدیہ کیے گئے کھانے میں تھا؛ اس وقت آپ اور حارث بن کلدہ اس سے کھا رہے تھے تو حارث نے کہا اس سے نہ کھائیں یہ زہر آلود ہے، آپ کی اور میری وفات ایک ہی دن ہوگی تو اسی طرح ہوا۔ کہا گیا یہ حدیث صحیح ہے۔[2]

**اعتراض:** اگر کہا جائے کہ وہ شہید کیسے ہوئے؟ حالانکہ نبی کریم ﷺ کی حدیث ہے جس میں آپ علیہ السلام نے فرمایا: ''اُثبت احد'' اور یہ آپ نے اس وقت فرمایا جب آپ علیہ السلام، حضرت ابوبکر، حضرت عثمان اور حضرت علی اس پر چڑھے اور احد ہلنے لگا تو آپ نے کہا اے احد! ساکن ہو جا کیونکہ تجھ پر ایک نبی، (مراد خود آپ کی ذات) اور صدیق (یعنی ابوبکر) اور دو شہید (یعنی عثمان اور علی) ہیں۔[3] لہٰذا اگر ابوبکر کی وفات؛ شہادت ہے تو رسول اللہ ﷺ نے تو فقط ان دونوں کی شہادت کا ذکر کیا۔

**جواب:** صدیقیت اخص الخواص وصف ہے لہٰذا آپ کو اسی سے موصوف کیا گیا جس طرح نبوت نبی کریم کے اخص اوصاف میں سے ہے تو آپ نے اپنے آپ کو اسی سے موصوف کیا حالاں کہ آپ علیہ السلام کی وفات اسی کھانے میں ملے زہر سے ہوئی تھی جو خیبر میں آپ کو ہدیہ کیا گیا تھا؛ جیسا کہ حدیث صحیح میں ہے کہ آپ علیہ السلام نے اپنے مرضِ موت میں اس کی صراحت فرمائی۔

---

[1] اصل مخطوطے کے اس مقام پر ایک یا دو کلمے پڑھے نا جاسکے۔

[2] الصواعق المحرقۃ، ج01، ص253

[3] فضائل الصحابۃ لاحمد، ھذہ الاحادیث من حدیث ابی بکر، ج01، ص217

## حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی شہادت

حضرت عمر رضی اللہ عنہ بھی شہید ہوئے۔ اس کا واقعہ یہ ہے کہ مدینہ مطہرہ میں ایک شخص آیا جس کا نام ابولؤلؤ تھا اور یہ مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ کا غلام تھا جب وہ کوفہ کے گورنر تھے انہوں نے اس کو مدینہ بھیجا تھا، کیونکہ یہ مختلف پیشوں میں مہارت رکھتا تھا مثلاً لوہار کا کام، نقاشی وغیرہ تاکہ اس سے مسلمان نفع اٹھائیں، اس کا خراج چار درہم تھا تو اس نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی بارگاہ میں اس کی شکایت کی تو آپ نے فرمایا: ''تیرا یہ خراج زیادہ بھاری نہیں کیونکہ تیرے پیشے کثیر ہیں'' تو یہ آپ رضی اللہ عنہ پر ناراض ہو کر چلا گیا حتی کہ ایک دن آپ کی مسجد نبوی میں صبح کے وقت، ایک کونے میں چھپ رہا جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ لوگوں کو نماز کا حکم دیتے ہوئے تشریف لائے اور آپ نے لوگوں کو صفیں سیدھی کرنے کا حکم دینا شروع کیا تو ابولؤلؤ آیا اور زہر سے بجھے ہوئے خنجر سے آپ رضی اللہ عنہ کو مارا تو تیرہ (13) آدمی زخمی ہوئے ان میں سے چھ نے شہادت پائی۔ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو ان کے محبوب نبی کریم ﷺ کے پہلو میں دفن کیا گیا۔

## حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی شہادت

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ بھی شہید ہوئے۔ رسول اللہ ﷺ نے خبر دی تھی کہ وہ ظلماً شہید ہوں گے۔ اس کا واقعہ یہ ہے کہ آپ اپنے رشتہ داروں سے محبت کرتے اور ان کی خبر گیری کرتے اور صلہ رحمی کے حکم پر عمل کرتے ہوئے انہیں مال عطا کرتے۔ آپ نے اپنے چچازادوں کے علاوہ ہر ایک کو معزول کر دیا اور کچھ ایسے افراد کو امیر مقرر فرمایا جو صحابی نہ تھے۔ جب لوگوں نے آپ سے ان کی شکایت کی تو آپ نے انہیں معزول نہ کیا بلکہ ان امیروں کو تقویٰ اور ظلم سے بچنے کا حکم دیا حتی کہ آپ نے مصر پر عبداللہ بن ابی سراح کو امیر بنایا تو مصریوں نے ان کی شکایت کی تو آپ نے اسے ایک خط لکھا اور ظلم سے روکتے ہوئے زجر و توبیخ فرمائی۔ جب یہ خط اس کو ملا تو اس نے خط لانے والے کو قتل کروا دیا۔ مصریوں نے پھر رسول اللہ ﷺ کے صحابہ سے شکایت کی تو کچھ صحابہ جن میں حضرت علی رضی اللہ عنہ بھی شامل تھے؛ نے کہا کہ قوم نے آپ سے شکایت کی ہے اور یہ اس امیر کو معزول کرنا چاہتے ہیں لہذا آپ اس کو معزول کر دیں۔ تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو کہا آپ اسی کو مقرر فرما دیں جسے یہ اختیار کریں تو انہوں نے محمد بن ابوبکر کو چنا (اللہ ان سے اور ان کے بھائی صحابہ سے راضی ہو) تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے انہیں امیر مقرر کر دیا اور وہ سب مصری محمد بن ابوبکر کے ساتھ مصر کی جانب روانہ ہو گئے اور کچھ انصار و مہاجرین بھی ان کے ساتھ تھے تاکہ ابوعبداللہ کے معاملہ کو دیکھیں۔ پس اچانک ان کے پیچھے سے اونٹنی پر سوار ایک غلام آیا جو تیزی سے جا رہا تھا انہوں نے اس کے حال کی تفتیش کی تو بعض نے اسے پہچان لیا اور کہا یہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا غلام ہے۔ ان کو اس کے پاس مروان بن حکم کا لکھا ہوا ایک خط ملا جو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی طرف سے ابوعبداللہ کو لکھا گیا تھا۔ اس کا مضمون یہ تھا کہ مصری محمد بن ابوبکر کے ساتھ واپس آ رہے ہیں۔ تو تم انہیں قتل کرنے میں بھرپور کوشش کرنا۔ وہ سب مدینہ واپس لوٹ آئے اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے گھر کا محاصرہ کر لیا۔ لوگ آپ سے

ناراض تھے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ اور بدری صحابہ کی ایک جماعت نے آپ سے اس کے بارے میں پوچھا تو آپ نے کہا اللہ کی قسم میں نے نہ یہ خط لکھا، نہ کسی کو لکھنے کا حکم دیا اور نہ ہی مجھے اس بارے میں کچھ علم ہے۔ محاصرین نے کہا اگر یہ خط حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے لکھا ہے تو ہم انہیں معزول کریں گے اور اگر مروان نے لکھا ہے تو انہیں چاہیے کہ وہ اسے ہمارے حوالے کر دیں ہم خود اس سے تفتیش کر لیں گے پس آپ رضی اللہ عنہ نے اس خوف سے کہ وہ اسے قتل نہ کر دیں، ان کے حوالے نہ کیا۔

اگر کوئی کہے کہ آپ نے قتل سے بچنے کے لیے خلافت کیوں نہ چھوڑی؟ تو (اس کے جواب میں) میں کہوں گا کہ اس حدیث پر عمل کرتے ہوئے؛ جس کو امام احمد، ترمذی، ابن ماجہ اور حاکم نے روایت کیا کہ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اے عثمان! اللہ عزوجل تمہیں ایک قمیص پہنائے گا؛ اگر منافقین آپ سے اس کو اتارنے کا ارادہ کریں تو نہ اتارنا حتی کہ مجھ سے ملاقات کر لو''۔[1] یا ہم کہتے ہیں کہ آپ کو یہ امید نہ تھی کہ یہ لوگ آپ کو قتل کر دیں گے لیکن انہوں نے اچانک حملہ کر کے آپ کو شہید کر دیا۔

اب ہم باقی واقعہ کی طرف لوٹ آتے ہیں؛ تو یہ سب صحابہ کرام حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے پاس سے شکوہ وشکایت کرتے ہوئے لوٹ آئے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو خبر دی گئی کہ لوگ آپ کو شہید کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں تو[2] ((آپ رضی اللہ عنہ نے امام حسن اور امام حسین رضی اللہ عنہما کو حکم ارشاد فرمایا کہ اپنی اپنی تلواریں لو اور حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے مکان کے دروازے پر کھڑے ہو جاؤ اور ان تک کسی کو نہ جانے دو۔ حضرت زبیر، حضرت طلحہ اور دوسرے بہت سے صحابہ کرام علیہم الرضوان نے بھی اپنے اپنے بیٹوں کو بھیج دیا تا کہ لوگوں کو ان تک پہنچنے سے روکیں اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے یہ صحابہ کرام مروان کو نکالنے کا کہتے رہے۔ جب محاصرہ کرنے والوں نے یہ صورتِ حال دیکھی تو انہوں نے ان کے گھر کے دروازے پر تیر برسانے شروع کر دیئے حتی کہ حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ اپنے خون میں نہا گئے۔ ایک تیر حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے گھر میں موجود مروان کو لگا؛ اسی طرح محمد بن طلحہ رضی اللہ عنہ کو بھی ایک تیر لگا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے غلام قنبر کا سر زخمی ہو گیا۔

پھر ان محاصرین میں سے ایک شخص کو اندیشہ ہوا کہ امام حسن اور حسین رضی اللہ عنہما کی وجہ سے بنو ہاشم ناراض نہ ہو جائیں اور یوں یہ کھیل بگڑ نہ جائے۔ سو اس نے دو افراد کا ہاتھ پکڑا اور کہنے لگا ''اگر بنو ہاشم آ گئے اور انہوں نے امام حسن رضی اللہ عنہ کے زخمی چہرے کو دیکھ لیا تو لوگوں کے سامنے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے بارے میں تمہارا بھانڈا پھوٹ جائے گا اور سارا کھیل بگڑ جائے گا لہٰذا تم میرے ساتھ چلو اور ہم دیوار پھلانگ کر داخل ہوں اور انہیں اس طرح شہید کر دیں کہ کسی کو

[1] مسند احمد (الرسالۃ)، مسند الصدیقۃ عائشۃ، ج41، ص13

[2] اصل مخطوط میں واقعہ ادھورا ہے لہٰذا بقیہ حصہ ''الریاض النضرۃ'' سے استفادہ کرتے ہوئے شامل کیا گیا ہے تا کہ بات مکمل ہو جائے۔

کانوں کان خبر نہ ہو۔ پس انہوں نے ایک انصاری کے گھر سے دیوار پھلانگی اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے پاس اس طرح پہنچے کہ گھر کے بقیہ افراد کو علم نہ ہو سکا کیونکہ گھر کے تمام افراد گھر کی اوپری منزل میں تھے اور حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ اپنی زوجہ کے ساتھ نیچے تھے، پس انہوں نے آپ کو شہید کیا اور جہاں سے آئے تھے وہیں سے فرار ہو گئے، آپ کی زوجہ نے شور مچایا مگر باہر ازدحام کی بنا پر ان کا واویلا کسی نے نہ سنا پس وہ باہر آئیں اور خبر دی کہ "امیر المومنین شہید کر دیئے گئے"! حضرت امام حسن، حسین اور ان کے ساتھی جب اندر داخل ہوئے تو انہوں نے دیکھا کہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ شہید کر دیے گئے ہیں، وہ روتے ہوئے ان پر جھک گئے پھر اور لوگ آئے جنہوں نے انہوں مقتول پایا۔ یہ خبر حضرت علی، طلحہ، زبیر، سعد رضوان اللہ علیہم اجمعین اور اہل مدینہ کو ملی تو وہ اس طرح نکلے کہ انہیں کچھ سجھائی نہ دیتا تھا، وہاں پہنچے تو انہوں نے بھی دیکھا کہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ شہید کر دیے گئے ہیں۔ سب نے انا للہ وانا الیہ راجعون پڑھا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اپنے بیٹوں سے کہا "امیر المومنین کیسے شہید کر دیئے گئے حالانکہ تم دروازے پر تھے؟" پھر آپ نے حضرت امام حسن کو تھپڑ مارا اور امام حسین کے سینے پر ہاتھ مارا نیز محمد بن طلحہ اور عبداللہ بن زبیر کو خوب ڈانٹا۔))[1]

## حضرت علی رضی اللہ عنہ کی شہادت[2]

((زبیر بن بکار کہتے ہیں، خوارج کے جو افراد جنگ نہروان کے بعد بچ رہے، انہوں نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ، حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کو شہید کرنے کا منصوبہ بنایا۔ پس تین افراد اس کام کے لیے نکلے، ان میں سے عبدالرحمٰن بن ملجم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو شہید کرنے کی ذمہ داری لی پس وہ اپنے اس ناپاک ارادے سے کوفہ میں داخل ہوا اور اس کام کے لیے ایک ہزار درہم کی تلوار خرید کر اسے زہر میں بجھایا۔ اسی دوران اس نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے بارے میں معلومات لینا اور حملہ کرنے کی منصوبہ بندی کرنا شروع کر دی۔ ایک دن اس کی نظر ایک "قطام" نامی خوب صورت عورت پر پڑی جو خوارج کے ہم عقیدہ تھی اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ہاتھوں نہروان کی جنگ میں اس کا والد اور بھائی مارے گئے تھے۔ ابن ملجم نے اسے نکاح کا پیغام دیا تو اس نے کہا میں اس سے شادی کروں گی جو مجھے میری مرضی کا مہر دے۔ ابن ملجم نے اس کا مطلوبہ مہر پوچھا تو اس نے کہا تین ہزار دینار اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کا قتل، تو ابن ملجم کہنے لگا اللہ عزوجل کی قسم میں انہی کو دھوکے سے شہید کرنے کے ارادے سے آیا ہوں، اس کے علاوہ مجھے یہاں کوئی کام نہیں مگر جب تمہیں دیکھا تو میں نے تجھ سے نکاح کو ترجیح دی۔ اس پر وہ بولی یہ تب ہی ممکن ہے جب میرا کہا پورا ہو۔ ابن ملجم نے کہا اس صورت میں تو ان کا قتل تجھے یا مجھے کچھ فائدہ نہ دے گا نیز میں جانتا ہوں کہ میں نے اگر ان کو قتل کر دیا تو

---

[1] الریاض النضرۃ، الباب الثالث فی مناقب عثمان بن عفان، الفصل الحادی العشر فی مقتلہ، ج03، ص66

[2] اصل مخطوط میں حضرت علی کی شہادت کا ذکر نہیں غالب گمان یہی ہے کہ مصنف نے اس کا ذکر کیا مگر بعد میں کسی ناقل سے رہ گیا اس پر قرینہ اس فصل کا عنوان اور سیاق کلام ہے لہذا "الریاض النضرۃ" سے یہ پیراگراف شامل کیا گیا ہے تاکہ بات مکمل ہو جائے۔

میں چھپ نہیں سکتا۔ اس عورت نے کہا اگر تم نے انہیں قتل کر دیا اور کامیابی سے نکل گئے تو تمہارا مقصد پورا ہو گیا اور پھر تمہارے دل کی شفاء تمہیں مل جائے گی یوں میرے ساتھ زندگی تمہیں مبارک ہوگی اور اگر تم مارے گئے تو اللہ کی بارگاہ کا اجر دنیا و مافیہا سے بہتر ہے۔ وہ بولا تجھے اختیار ہے جو تو شرط عائد کرے۔ وہ بولی میں تیرا مددگار تلاش کرتی ہوں پس اس نے اپنے چچا زاد، وردان بن مجالد کی طرف اسے بھیجا تو اس نے اس کی بات کو قبول کیا۔ راستے میں ابن ملجم کو شبیب بن نجرہ الاشجعی ملا تو ابن ملجم نے کہا اے شبیب! دنیا و آخرت میں تیرے لیے شرف کی بات کیا ہے؟ وہ بولا کیا؟ تو ابن ملجم بولا تم علی بن ابی طالب کے قتل پر میری مدد کرو۔ وہ بولا تجھے تیری ماں روئے تو کتنی بری چیز لایا! تو یہ کام کیسے کرے گا؟ وہ بولا علی کا کوئی محافظ نہیں، وہ اکیلے بغیر محافظ کے گھر سے مسجد آتے ہیں تو جب وہ مسجد کی طرف آ رہے ہوں گے تو ہم انہیں قتل کر کے ان سے نجات پا لیں گے اور اگر ہم نے انہیں قتل کر دیا تو دنیا و آخرت میں ہمارا چرچا ہوگا اور ہم سعادت مند ہو جائیں گے۔ شبیب نے کہا تیرا ناس ہو حضرت علی رضی اللہ عنہ تو نبی کریم ﷺ پر اسلام لانے میں سبقت کرنے والوں میں سے ہیں، اللہ کی قسم مجھے اس کام میں شرح صدر نہیں ہو رہا۔ ابن ملجم بولا تیرا ناس ہو انہوں نے اللہ کے دین میں غیر اللہ کو حکم بنایا اور ہمارے نیک و پارسا بھائیوں کو قتل کیا پس ہم انہیں اپنے بعض مقتولین کے بدلے میں قتل کریں گے لہذا تو اپنے دین میں ہرگز شک نہ لا۔ پس شبیب کو اس کی بات سمجھ آگئی اور اس نے حامی بھر لی حتی کہ وہ قطام نامی عورت کے پاس آئے جو کوفہ کی بڑی مسجد میں ایک خیمے میں معتکف تھی۔ یہ خیمہ اس نے خود اپنے لیے قائم کیا تھا۔ اس نے انہیں اپنے پاس بلا لیا اور انہوں نے اپنی اپنی تلواریں لیں اور جس گھر سے حضرت علی رضی اللہ عنہ نکلتے تھے اس کے سامنے بیٹھ گئے پس جب حضرت علی رضی اللہ عنہ نماز فجر کے لیے نکلے تو شبیب نے آگے بڑھ کر وار کیا مگر اس کا وار چوک گیا پھر ابن ملجم نے آپ کے سر مبارک پر وار کیا اور کہا اے علی! حکم اللہ عزوجل کا ہے، تیرا نہ تیرے ساتھیوں کا، پس حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا یہ کتا بھاگ نہ پائے تو لوگوں نے چاروں جانب سے اسے گھیر کر پکڑ لیا۔ شبیب باب کندہ سے بھاگ نکلا پس جب ابن ملجم پکڑا گیا تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا "اس کو قید کر دو، اگر میں وفات پا جاؤں تو اسے قتل کر دینا مگر مثلہ نہ کرنا اور اگر میں بچ گیا تو معافی و قصاص کا معاملہ میرے حوالے ہے۔ اس کو ابو عمر نے روایت کیا۔))[1]

## تیرہویں فصل: کیا "کرم اللہ وجھہ" حضرت علی کے ساتھ خاص ہے؟

کیا "کرم اللہ وجھہ" حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ پر ان کے نام مبارک کو سن کر دعا کے لیے کہنا جائز ہے؟ جس طرح حضرت علی رضی اللہ عنہ کے لیے جائز ہے۔ یہاں کلام ہے کہ مشہور یہی ہے کہ یہ لفظ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ خاص ہے لیکن میں نے ایک کتاب میں دیکھا ہے کہ ایک شخص نبی کریم ﷺ کی بارگاہ میں آیا اور دعا کی درخواست کی تو آپ نے اسے دعائے خیر دی پھر آپ صحابہ کی طرف متوجہ ہوئے اور کہا جس نے کبھی بھی بت کو سجدہ نہ کیا ہو وہ میرے ساتھ

[1] الریاض النضرۃ، ص236، ج03

دعا میں شامل ہو جائے تو ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کھڑے ہوئے؛ نبی کریم ﷺ نے انہیں کچھ حکم نہ دیا پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ کھڑے ہوئے تو آپ نے انہیں دعا کا اشارہ کیا۔ ابو بکر رضی اللہ عنہ کھڑے رہے اور نبی کریم ﷺ اپنی رائے پر ثابت رہے کہ حضرت جبریل علیہ السلام حاضر ہوئے اور عرض کی کہ "اللہ عزوجل آپ کو سلام کہتا ہے اور فرماتا ہے کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ ابو بکر رضی اللہ عنہ نے کبھی بھی بت کو سجدہ نہیں کیا تو رسول اللہ ﷺ نے انہیں دعا کا اشارہ کیا اور معذرت چاہی" پس میں نے جان لیا کہ اس کا اطلاق ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ پر دو وجہوں سے جائز ہے اول مذکورہ روایت اور ثانی وجہ یہ کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ پر اس کا اطلاق اس وجہ سے ہے کہ انہوں نے کبھی بت کو سجدہ نہ کیا تو صرف اپنے رب کو سجدہ کرنے کی برکت سے اللہ تعالی نے انہیں ایمان سے مکرم فرمایا۔ (یہی وجہ صدیق اکبر رضی اللہ عنہ میں بھی پائی جاتی ہے) مگر جب یہ اہل شرع سے اذن پر موقوف تھا ورنہ اس کا اطلاق ہر اس شخص پر کیا جاتا جس نے کبھی بت کو سجدہ نہیں کیا حالاں کہ یہ مسموع نہیں ہے، تو میں نے اس میں ہرگز جلدی نہیں کی حتی کہ میں نے "بحر المذاہب" میں دیکھا کہ اس لفظ کا اطلاق ابو بکر و علی رضی اللہ عنہما پر کیا جاتا ہے کیونکہ انہوں نے کبھی کسی بت کو سجدہ نہیں کیا۔[1] [بحر المذاہب ملا عبد الوہاب قنوجی، مقصد خامس خلفہ رابع حضرت علی کی خلافت کا بیان، ص69] تو میں نے بھی اس میں جلدی کی۔ کثیر لوگ مجھ سے اس بارے میں بحث کرتے ہیں اور میں اپنے دل میں کہتا ہوں کہ اللہ عزوجل کا فرمان ہے: "ثُمَّ ذَرْهُمْ فِي خَوْضِهِمْ يَلْعَبُونَ" (الانعام:91) ترجمہ: "پھر انہیں چھوڑ دو ان کی بیہودگی میں کھیلتا"۔[1]



[1] امام ابن حجر ہیتمی سے سوال ہوا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ کرم اللہ وجہہ لکھنے کی کیا حکمت ہے اور کیا یہ کلمہ کسی اور صحابی کے لیے استعمال ہو سکتا ہے؟ تو انہوں نے جواب دیا اس میں حکمت یہ ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کبھی بت کو سجدہ نہ کیا اس لیے مناسب یہ ہے کہ ان کے لیے وہ صیغہ استعمال کیا جائے جو ان کے چہرہ مبارکہ کی عظمت اور کرامت کے لائق ہو۔ ان کی اس فضیلت میں حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ بھی ان کے ساتھ شامل ہیں کیونکہ انہوں نے بھی کبھی کسی بت کو سجدہ نہیں کیا جیسا کہ مروی ہے۔ (فتاوی حدیثیہ ص42)

# قسم اول کا تیسرا باب

اس باب میں پانچ فصلیں ہیں۔

## پہلی فصل: ختنین رضی اللہ عنہما میں افضل کون؟

ختنین کے بارے میں لوگوں نے اختلاف کیا۔ صحیح اور مشہور مذہب یہ ہے کہ افضل حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ ہیں اور ہمارے نزدیک یہی پسندیدہ ہے۔ (اس پر کچھ دلائل درج ذیل ہیں:)

01: حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے "امت میں سب سے افضل ابوبکر پھر عمر پھر عثمان رضی اللہ عنہم ہیں"۔

02: ابوداؤد نے ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کیا "رسول اللہ ﷺ کی حیات میں ہم کہا کرتے تھے کہ نبی کریم ﷺ کی امت میں آپ کے بعد افضل ابوبکر پھر عمر پھر عثمان رضی اللہ عنہم ہیں"۔[1] طبرانی نے یہ زائد کیا کہ یہ بات رسول اللہ ﷺ کو پہنچی تو آپ نے انکار نہ کیا۔[2]

03: ابن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے ہم نبی کریم ﷺ کے زمانے میں کسی کو بھی ابوبکر رضی اللہ عنہ کے برابر نہ سمجھتے تھے پھر حضرت عمر پھر حضرت عثمان رضی اللہ عنہم پھر ہم صحابہ کرام کو چھوڑ دیتے اور کسی کو فضیلت نہ دیتے۔[3]

04: ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی روایت کا حاصل ہے کہ صحابہ کرام کا جم غفیر کہا کرتا تھا امت میں سب سے افضل ابوبکر پھر عمر پھر عثمان رضی اللہ عنہم ہیں پھر ہم خاموش ہو جاتے۔[4] اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کا نام اس لیے نہ لیتے کہ اس وقت آپ کی عمر مبارک کم تھی۔ حدیث میں صحابہ سے مراد عمر رسیدہ صحابہ ہیں کیونکہ حضرت علی رضی اللہ عنہ تمام صحابہ میں خلفاء کے بعد افضل ہیں۔ اس کو سمجھ لے۔

05: میں نے ان کی شان میں وارد احادیث کو دیکھا تو سب میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے نام کو حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم کے نام سے مقدم پایا۔ اسے لے لو۔ اگر چہ یقین اسے قبول نہ کرے مگر نظر صحیح اس سے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی افضلیت کو پالے گی۔

سلف کا مذہب تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی حضرت علی رضی اللہ عنہ پر تقدیم ہی ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی

---

۱۔ سنن ابی داؤد، کتاب السنۃ، باب فی التفضیل، ج04، ص206

۲۔ المعجم الکبیر، باب العین، ج12، ص285

۳۔ سنن ابی داؤد، کتاب السنۃ، باب فی التفضیل، ج04، ص206

۴۔ المعجم الکبیر، باب العین، ج12، ص345

افضلیت کی طرف جانے والوں کے مذہب میں توقف ہے وہ متاخرین میں سے ہیں اور کچھ علماء نے اس کی صراحت کی ہے؛ اسی وجہ سے قصیدہ امالیہ کے بعض شارحین نے مسعود الملۃ والدین تفتازانی پر طعن کیا، جب انہوں نے اس مسئلہ میں سلف سے توقف نقل کیا کہ ''ہم سوائے ابوالعباس القلانسی کے اسلاف میں سے کسی کو توقف کرنے والا نہیں پاتے۔ رہے ابوحنیفہ تو بعض نے ان سے یہ بات نقل کی ہے''۔ پھر کہا ''تفتازانی اہل تصحیح سے نہیں ہیں لیکن بعض متعصبین کے کلام میں ہے کہ'' کچھ اسلاف حضرت علی رضی اللہ عنہ کی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر تقدیم کے قائل ہیں، ان میں سفیان ثوری ہیں'' تو ان کے بارے میں کہا گیا کہ انہوں نے اس سے رجوع کر لیا تھا۔ دونوں روایتوں میں موافقت یوں ممکن ہے اس توقف سے رجوع کی روایت ان بعض کو مل گئی ہو جو حضرت علی رضی اللہ عنہ کو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر مقدم کرتے ہیں''۔ حاصل کلام یہ ہے کہ مذہب صحیح ومشہور یہی ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ حضرت علی رضی اللہ عنہ پر مقدم ہیں۔ جیسا کہ امام محی السنہ النووی نے شرح صحیح مسلم میں ذکر کیا۔

## دوسری فصل: افضلیت کا معنی

یہ فصل افضلیت کے اس معنی کے بیان میں ہے جو مبحوث عنہا ہے تا کہ کلام کی حقیقت اور ماہیت اللہ کے فضل اور مدد سے تیرے لیے واضح ہو جائے۔

پس جان لیں کہ ان کے قول ''فلان افضل من فلان'' احتمال رکھتا ہے کہ اس کا معنی ہو ''افضل ایسی صفت سے موصوف ہو جو مفضول میں نہ ہو'' مثلاً افضل عالم اور مفضول جاہل ہو، یہ معنی بھی ہو سکتا ہے کہ ''ان کے مابین مشترک صفت افضل میں بنسبت مفضول کے زیادہ ہے'' مثلاً افضل مفضول سے زیادہ علم والا ہے اور یہ بھی مراد ہو سکتی ہے کہ افضل تمام اعتبار سے اولی ہے۔

مبحوث عنہا افضلیت پہلے معنی کے اعتبار سے ہے یعنی صفتِ خاصہ میں راجح ہونا اور وہ صفت عند اللہ کثرتِ ثواب ہے لہٰذا اہل سنت کے قول ''ابوبکر عمر سے افضل ہیں'' کا معنی یہ ہے کہ ابوبکر کا ثواب عمر کے ثواب سے زیادہ ہے اور یہ عند اللہ ابوبکر کے عمر سے مرتبے میں زیادہ ہونے کو مستلزم ہے۔ یہ معنی اس بات کے منافی نہیں کہ مفضول بعض صفات میں افضل سے اولی ہو جائے مثلاً کرامتِ جوہریہ اور نفسانی خوبیاں جیسے شجاعت و بہادری وغیرہ اور جس کو اہل فضل فضیلت جانیں؛ بلکہ افضل سے مراد عند اللہ اعمال حسنہ کی کثرت کے سبب کثرتِ ثواب ہے۔

## اعمال حسنہ

وہ اعمال جن کی مشقت اسلام اور اہل اسلام کی طرف راجع ہو۔ مثلاً ایمان میں سبقت، اسلام کی تقویت، مسلمانوں کی امداد وغیرہ اور یہ باتیں ابوبکر رضی اللہ عنہ میں زیادہ ہیں کیونکہ یہ سب سے پہلے اسلام لائے اور نبی کریم ﷺ اور اسلام کی مدد کرتے رہے، ان کے ہاتھ پر اکابر صحابہ مثلاً حضرت عثمان بن عفان، طلحہ، زبیر، سعد بن ابی وقاص اور عثمان بن مظعون

رضوان اللہ علیہم اجمعین اسلام لائے۔ صحیح بخاری میں ہے کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے ابتدائے اسلام میں اپنے گھر کے دروازے پر مسجد بنائی جس میں علانیہ نماز ادا کرتے اور قرآن پڑھا کرتے اور قریش کے بچے اور عورتیں سنا کرتیں۔[1]

جب قریب تھا کہ دین کے شعار کو بدل دیا جاتا تو آپ نے کفار اور مرتدین سے قتال کیا اور اسلام کی مدد کی حتی کہ ایسا ہو گیا کہ اگر آپ نہ ہوتے تو اسلام باقی نہ رہتا۔ جب تم نے اسے سن لیا تو یاد کرلو! کیوں کہ یہ بحث حضرت علی رضی اللہ عنہ کی افضلیت پر شیعہ کے دلائل کو رد کرنے میں تجھے نفع دے گی۔

## تیسری فصل: ترتیب افضلیت قطعی ہے یا ظنی؟

کیا ترتیب افضلیت قطعی ہے؟ یوں کہ اس پر ترتیب امامت کی طرح دلیل قطعی پائی جائے؛ یا ظنی؟ یوں کہ اس کے دلائل ایسی نشانیاں اور قرائن ہوں جو اولویت اور رجحان کی طرف لے جائیں؟

رئیسِ اہل سنت شیخ ابوالحسن اشعری کا مذہب اس کے قطعی ہونے کا ہے اور قاضی باقلانی کا مذہب اس کے ظنی ہونے کا ہے۔ امام الحرمین ابوالحسین قدس سرہ اسی کے بارے میں "الارشاد" میں کہتے ہیں "مسئلہ تفضیل کی بنیاد اس پر ہے کہ افضل کو امام بنانا واجب ہے یا نہیں؟ اور اصح عدمِ وجوب ہے اس کے سوا اس افضلیت کی ترتیب پر کوئی دلیل نہیں، یہ ایسا مخفی امر ہے جس کا عقل ادراک نہیں کر سکتی، اور اخبار متعارض ہیں لیکن ظن غالب یہی ہے کہ ابوبکر صدیق افضل ہیں پھر عمر رضی اللہ عنہما اور حضرت عثمان اور علی رضی اللہ عنہما میں اختلاف ہے" ان کے کلام کا خلاصہ مکمل ہوا۔

مواقف اور اس کی شرح میں ہے "مسئلہ افضلیت کے بارے میں کوئی قطعیت نہیں اور اخبار متعارض ہیں؛ اس کی غایت آخرت میں کثرتِ ثواب پر دلالت ہے اور یہ بات افضلیت کی قطعیت کو ثابت نہیں کرتی کیونکہ کثرتِ ثواب کا مدار کثرتِ اسباب پر نہیں ہے۔ امامت افضلیت کو ثابت نہیں کرتی تو اس پر سوائے اس کے کہ ہم نے مشائخ کو اس پر پایا اور ان سے ہمارا حسن ظن یہی ہے کہ اگر ان کے پاس دلیل نہ ہوتی تو وہ ہرگز حکم نہ لگاتے؛ کے کوئی دلیل نہیں ہے۔[2] " ان کے کلام کا خلاصہ مکمل ہوا۔

**اعتراض:** افضلیت کا ظنی ہونا اس کے نزدیک تو مسلم ہے جو مذکورہ افضلیت پر اجماع کا دعوی نہیں کرتا۔ رہی اجماع کی صورت جیسا کہ مختار اور ارجح یہی ہے تو پھر ظنیت نہیں ہوگی کیوں کہ اگر انعقاد سے کوئی مانع نہ ہو تو اجماع دلائل قطعیہ سے ہے۔

**جواب:** اجماع تو افضلیتِ ظنیہ میں ہے اور صفت ظنیت اس مسئلہ میں محکوم بہ کی قید ہے نہ کہ حکم کو عارض ہے پس اس پر امامت کے سوا دلیل نہیں اور وہ افضلیت کو واجب نہیں کرتی کیونکہ سلف کا مفضول کی تقلید کرنا اس پر دلیل ہے۔ یہ صواعق کا

---

[1] صحیح بخاری، کتاب الکفالۃ، باب جوار ابی بکر فی عہد النبی، ج 03، ص 98

[2] شرح المواقف، المرصد الرابع، المقصد الخامس، الافضل بعد رسول اللہ، ج 8، ص 404

خلاصہ ہے۔ پھر کہا کہ اہل سنت افضلیت کے ظنی ہونے کے قائل ہیں اور شیعہ پر لازم ہے کہ وہ اس کو قطعی کہیں کیونکہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے یہ تواتر سے ثابت ہے۔ اہل بیت سے حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما کی افضلیت کا اقرار اتنا مشہور ہے کہ انکار کی گنجائش باقی نہیں رہتی جیسا کہ ان شاء اللہ آئے گا۔ یہی بات شیخ عبدالحق اور صاحب المفہم شرح صحیح مسلم نے کہی ہے۔ واللہ اعلم![1]

## چوتھی فصل: ہر صحابیِ نبی جنتی ہونے پر دلائل

کہا گیا تمام صحابہ کرام جنتی ہیں۔ (قرآن وحدیث سے) استدلال کرتے ہوئے۔

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے" لَا يَسْتَوِي مِنْكُمْ مَنْ اَنْفَقَ مِنْ قَبْلِ الْفَتْحِ " ترجمہ:" تم میں برابر نہیں وہ جنہوں نے فتح مکہ سے قبل خرچ" یعنی فتحِ مکہ اور اسلام کی قوت سے پہلے" وَقٰتَلَ " اور جہاد کیا" یعنی کفار سے" اُولٰٓئِكَ اَعْظَمُ دَرَجَةً مِّنَ الَّذِيْنَ اَنْفَقُوْا مِنْ بَعْدُ " وہ مرتبہ میں اُن سے بڑے ہیں جنہوں نے بعد فتح کے خرچ" یعنی فتح مکہ کے بعد" وَقٰتَلُوْا "،" اور جہاد کیا" کیونکہ جو اسلام کے قوی ہونے سے پہلے اسلام لایا اس کے مسلمان ہونے میں اخلاص زیادہ ہے اور محبتِ اسلام کا زیادہ لائق ہے بنسبت اس کے جو بعد میں اسلام لایا" وَكُلًّا وَّعَدَ اللّٰهُ الْحُسْنٰى "،" اور ان سب سے اللہ جنت کا وعدہ فرما چکا"۔

(الحدید:10)

## تمام صحابہ کے جنتی ہونے پر احادیث

**(اس باب میں کثیر احادیث ہیں جن میں سے چند یہ ہیں:)**

**01: طبرانی اور حاکم نے آپ علیہ السلام سے روایت کیا" اللہ عزوجل نے مجھے چن لیا اور میرے لیے صحابہ کو چن لیا، ان میں سے بعض کو وزیر، بعض کو انصار اور بعض کو سسرالی رشتہ دار بنایا، پس جو ان کی برائی کرے اس پر اللہ تعالیٰ کی، فرشتوں**

---

[1] مصنف کے اس کلام میں متر فضہ کے دلوں کی قطعاً شفا نہیں جیسا کہ ہمارے زمانے کے بعض متر فضہ نے یہ کہنا شروع کر دیا کہ جب مسئلہ افضلیت کی قطعیت اور ظنیت میں علما کا اختلاف ہے تو یہ ضروریات اہل سنت سے کیسے ہو گیا؟ اسی طرح ان کے بعض نے کہا اگر یہ مسئلہ قطعی ہوتا تو امام باقلانی اسے ظنی کیوں کہتے؟ تو ان سب کا اجمالی جواب یوں ہے کہ قطعی کی دو قسمیں ہیں، اول قطعی بالمعنی الاخص یعنی ایسی قطعیت جس میں تمام اہل قبلہ شریک ہوں اور اس میں ظن کا ادنیٰ شائبہ بھی نہ ہو۔ یہ قطعیت ضروریات دین میں ہوتی ہے۔ ثانی قطعی بالمعنی الاعم یعنی ایسی قطعیت جس میں تمام اہل سنت شریک ہوں اور یہ قطعیت ضروریات اہل سنت میں ہوتی ہے، اسی کو قطعی بالمعنی الاعم یا ظنی بالمعنی الاخص کہا جاتا ہے۔ اب مذکورہ تقسیم کی روشنی میں غور کیا جائے تو بات واضح ہے کہ مسئلہ افضلیت کے قطعی ہونے اور ظنی ہونے میں ذرا تعارض نہیں کیونکہ جو قطعی کہتے ہیں ان کی مراد بالمعنی الاعم ہے اور جو ظنی کہتے ہیں وہ قطعیت بالمعنی الاخص کی نفی کرتے ہیں۔ لہٰذا یہ مسئلہ ضروریاتِ اہل سنت سے ہے اور جو اس میں اختلاف کرے وہ دائرہ سنیت سے خارج اور گمراہ ہے۔ تفصیل کے لیے سیدی اعلیٰ حضرت امام اہل سنت کی مایہ ناز تصنیف" مطلع القمرین فی ابانۃ سبقۃ العمرین" اور مفتی مطیع الرحمٰن رضوی کی" انبیائے کرام کے بعد افضل کون؟" کا مطالعہ انتہائی مفید ہے۔

اور تمام لوگوں کی لعنت ہو۔ اللہ عزوجل اس کی فرضی اور نفلی عبادت کو قبول نہ فرمائے گا''۔ [1]

02: ترمذی نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت کیا'' ہرگز اس مسلمان کو آگ نہ چھوئے گی جس نے میری زیارت کی اور جس نے میری زیارت کرنے والے کی زیارت کی''۔ [2] یعنی میری متابعت پر ثابت قدم رہا۔ اللہ عزوجل نے فرمایا ہے: ''وَ السّٰبِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ مِنَ الْمُهٰجِرِیْنَ وَ الْاَنْصَارِ وَ الَّذِیْنَ اتَّبَعُوْهُمْ بِاِحْسَانٍ۔ رَّضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَ رَضُوْا عَنْهُ'' (التوبہ:100) (ترجمہ:) ''اور سب میں اگلے پہلے مہاجر اور انصار اور جو بھلائی کے ساتھ ان کے پیرو (پیروی کرنے والے) ہوئے اللہ ان سے راضی اور وہ اللہ سے راضی'' یعنی صحابہ کرام کی اتباع کرنے والے۔

03: دیلمی نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے اور بزار نے روایت کیا سید المرسلین ﷺ نے فرمایا: '' جب اللہ عزوجل کسی سے بھلائی کا ارادہ کرتا ہے تو میرے صحابہ کی محبت اس کے دل میں ڈال دیتا ہے''۔ [3]

04: طبرانی نے ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا آپ علیہ السلام نے فرمایا: '' جس نے میرے صحابہ کی برائی کی اس پر اللہ تعالیٰ، فرشتوں اور تمام لوگوں کی لعنت ہو''۔ [4]

05: ترمذی کی روایت ہے'' جب تم ان لوگوں کو دیکھو جو میرے صحابہ کرام کی برائی کرتے ہیں تو کہو تمہارے شر پر اللہ کی لعنت ہو''۔ [5]

06: ابن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے'' میرے صحابہ کرام ستاروں کی طرح ہیں، تم جس کی پیروی کرو گے ہدایت پا جاؤ گے''۔ [6]

07: حضرت بریرہ رضی اللہ عنہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں'' میرے صحابہ میں سے جو کسی زمین پر فوت ہو تو وہ اس زمین والوں کے لیے شفیع ہوگا''۔ [7]

08: انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے'' خوش خبری ہو اسے جس نے مجھے دیکھا یا مجھے دیکھنے والے کو دیکھا''۔ [8]

---

1۔ المعجم الکبیر، باب العین، ج17، ص140

2۔ سنن ترمذی (بشار) ابواب المناقب، باب ماجاء فی فضل من رای النبی، ج06، ص177

3۔ التیسیر بشرح الجامع الصغیر، حرف الھمزۃ، ج01، ص66

4۔ المعجم الکبیر، باب العین، ج12، ص142، الصواعق المحرقۃ، المقدمۃ الاولی، ج01، ص14

5۔ سنن ترمذی (بشار) ابواب المناقب، باب فیمن سب اصحاب النبی، ج06، ص180

6۔ شرح مسند ابی حنیفۃ للقاری، ذکر اسنادہ عن القاسم بن عبد الرحمن، ج01، ص498

7۔ مسند البزار، مسند بریرہ بن الحصیب، ج10، ص308

8۔ مستدرک علی الصحیحین، کتاب معرفۃ الصحابۃ، ذکر فضائل الامۃ بعد الصحابۃ والتابعین، ج04، ص96

09: حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ نے روایت کیا" اللہ عزوجل نے میرے لیے میرے صحابہ کرام کو چن لیا اور ان میں سے میرے مددگار اور سسرالی رشتہ دار بنائے۔ آخر زمانے میں ایک قوم آئے گی جو ان سے بغض رکھے گی، خبردار ان کے ساتھ نہ کھانا کھانا، نہ پانی پینا، نہ ان سے نکاح کرنا، نہ ان کے ساتھ یا ان پر نماز پڑھنا اور لعنت ان پر حلال ہو گئی"۔[1]

## صحابہ کی ترتیب بر سبیل افضلیت

## بیعتِ رضوان والے صحابہ

صحابہ میں افضل حدیبیہ والے ہیں جنہوں نے درخت کے نیچے بیعتِ رضوان کی اور یہ چار ہزار مرد تھے۔ اللہ عزوجل نے فرمایا: "لَقَدْ رَضِیَ اللّٰہُ عَنِ الْمُؤْمِنِیْنَ اِذْ یُبَایِعُوْنَکَ تَحْتَ الشَّجَرَۃِ" (الفتح:18) ترجمہ: "بے شک اللہ راضی ہوا ایمان والوں سے جب وہ اس پیڑ کے نیچے تمہاری بیعت کرتے تھے"۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "جنہوں نے درخت کے نیچے بیعت کی ان جیسا کوئی نہیں ہے" اور فرمایا: "جو بدر یا حدیبیہ میں حاضر ہوا ان میں سے کوئی بھی آگ میں داخل نہ ہوگا"۔[2]

## اصحاب احد

پھر ان سے افضل اہل احد ہیں۔ غزوہ احد وہ غزوہ ہے جس میں مسلمانوں کو آزمائش اور مصیبت ملی اور رسول اللہ ﷺ کے سامنے کے دندان مبارک شہید ہوئے؛ بعض علما کا گمان ہے کہ وہ مکمل ٹوٹ کر دہن مبارک سے نیچے تشریف لے آئے تھے مگر درست یہ ہے کہ ان کا کچھ حصہ ٹوٹا تھا۔ اس میں ستر صحابہ شہید ہوئے۔ اور عشرہ مبشرہ بھی اہل احد سے ہیں؛ اس غزوہ میں مشرکین کے سردار ابوسفیان اموی تھے جو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہما کے والد تھے۔ یہ دونوں فتح مکہ کے سال ایمان لے آئے تھے اور دونوں کا شمار کبار صحابہ میں ہونے لگا۔

## اصحاب بدر

پھر ان سے افضل بدری صحابہ ہیں جو غزوہ بدر میں شریک ہوئے۔ یہ اسلام کے بڑے واقعات میں سے ہے۔ اس میں کفار کا ایک جم غفیر تھا اور صحابہ کرام تھوڑی تعداد میں پانی سے خالی جگہ میں تھے۔ سو اللہ عزوجل نے اسلام کی شوکت کو ظاہر فرمایا اور سید الانام کے دشمن مارے گئے نیز سید المرسلین کی مدد کے لیے فرشتے اترے اور مشرکین کی مدد کے لیے شیاطین آگئے۔ مسلمانوں کی تعداد اس وقت تین سو تیرہ تھی جو مرسلین اور طالوت کے ساتھیوں کی تعداد کے موافق تھی۔

---

[1] الکفایہ فی علم الروایہ، ص 48

[2] [illegible]

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ نے اہل بدر پر نظر فرمائی اور فرمایا: تم جو چاہو کرو میں نے تمہیں بخش دیا''۔[1]
وہ فرشتے جو بدر میں حاضر ہوئے انہیں بقیہ تمام فرشتوں پر شرف ومنزلت حاصل ہے۔
علامہ دوانی نے محدثین سے نقل کیا ''اہل بدر کے ذکر کر کے دعا کرنے سے دعا قبول ہوتی ہے اور یہ میری تجربہ شدہ بات ہے۔ اے اللہ! ہمیں سنت کے طریقہ پر ثابت قدمی عطا فرما اور سید المرسلین اور آپ کے تمام صحابہ کی حرمت کے صدقے دنیا و آخرت کی رسوائی سے ہمیں بچا''۔

## عشرہ مبشرہ صحابہ کرام

پھر ان سے افضل عشرہ مبشرہ ہیں۔ یہ وہ افراد ہیں جنہیں رسول اللہ ﷺ نے جنت کی بشارت دی اور فرمایا: ''ابوبکر جنتی ہیں، عمر جنتی ہیں، عثمان جنتی ہیں، علی جنتی ہیں، طلحہ جنتی ہیں، زبیر جنتی ہیں، عبدالرحمن بن عوف جنتی ہیں، سعد بن ابی وقاص جنتی ہیں، سعید بن زید جنتی ہیں اور ابو عبیدہ بن جراح جنتی ہیں رضوان اللہ علیہم اجمعین''۔[2] ان کی فضیلت میں کثیر احادیث وارد ہیں۔
اعتراض: یہ کیسے ہوسکتا ہے؟ حالانکہ عبدالرحمن بن عوف نے فرمایا: ''حضرت حمزہ شہید کیے گئے اس حال میں کہ وہ مجھ سے بہتر ہیں، مصعب بن عمیر شہید کیے گئے اس حال میں کہ وہ مجھ سے بہتر ہیں''۔
اس کے چند جواب ہیں:
1) یہ فرمان تواضع و عاجزی پر محمول ہے۔ 2) خیریت افضلیت سے اعم ہے۔ 3) شیخ ابن حجر مکی نے فرمایا: عشرہ مبشرہ کی افضلیت اس پر ہے جو آپ علیہ السلام کے زمانہ میں شہید نہ ہوا جب کہ یہ دونوں آپ علیہ السلام کے زمانے میں شہید ہوئے۔ مخفی نہ رہے یہ قول باطل ہے اور اہل سنت اور ان کے غیر؛ شیعہ وغیرہ کے اجماع کے خلاف ہے۔ واللہ اعلم!
عشرہ مبشرہ میں افضل ابوبکر صدیق پھر عمر بن خطاب پھر عثمان بن عفان پھر علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہم ہیں۔ ان کے فضائل میں کثیر احادیث ہیں جو کہ تواتر کی حد کو پہنچی ہوئی ہیں اور یہ صحابہ کرام کے سردار ہیں۔ اہل سنت کا اس پر اتفاق ہے کہ افضل ابوبکر پھر عمر بن خطاب ہیں اور اہل سنت میں سے کسی نے اس کا انکار نہیں کیا اور جس نے انکار کیا وہ سنی نہیں رہا۔ جو شخص معتبر علماء سے اس مسئلہ کا انکار روایت کرے اس کی روایت معتبر نہیں۔ اس کو پلے باندھ لے۔ البتہ لوگوں نے حضرت عثمان اور حضرت علی رضی اللہ عنہما کے بارے میں اختلاف کیا؛ جیسا کہ ہم ذکر کریں گے۔ شیخ عبدالحق نے کہا ''صحابہ کرام کی افضلیت کی یہ ترتیب مجمع علیہ ہے؛ اس کو ابو منصور التمیمی نے نقل کیا''۔

---

[1] صحیح بخاری، کتاب تفسیر القرآن، باب لا تتخذوا عدوی الخ، ج06، ص149

[2] سنن ترمذی (شاکر) ابواب المناقب، مناقب عبدالرحمن بن عوف، ج05، ص647

## پانچویں فصل: مبشرین بالجنۃ صحابہ

ہم گواہی دیتے ہیں کہ بیعتِ رضوان والے، اہل بدر، عشرہ مبشرہ، حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا، ان کے دونوں شہید بیٹے، خدیجہ الکبریٰ رضی اللہ عنہا، عائشہ صدیقہ علیا، حضرت حمزہ وعباس، سلمان، صہیب اور عمار بن یاسر وغیرہم رضوان اللہ علیہم اجمعین ان افراد میں سے ہیں جنہیں رسول اللہ ﷺ نے اپنے ساتھ جنتی ہونے کی بشارت دی کیونکہ ان کے بارے میں صحیح اخبار وارد ہیں۔ (جو مندرجہ ذیل ہیں:)

01: نبی کریم ﷺ نے فرمایا: "جنہوں نے درخت کے نیچے بیعت کی ان میں سے کوئی بھی آگ میں داخل نہیں ہو گا"۔[1]

انہیں کے بارے میں کلام مجید میں وارد ہوا "لَقَدْ رَضِیَ اللّٰہُ عَنِ الْمُؤْمِنِیْنَ اِذْ یُبَایِعُوْنَکَ تَحْتَ الشَّجَرَۃِ" (ترجمہ:) "بے شک اللہ راضی ہوا ایمان والوں سے جب وہ اس پیڑ کے نیچے تمہاری بیعت کرتے تھے" (الفتح:18)۔

02: آپ علیہ السلام نے فرمایا: "وہ شخص آگ میں داخل نہیں ہوگا جو بدر یا حدیبیہ میں حاضر تھا"[2] دوسری روایت کے الفاظ ہیں "اللہ عزوجل نے اہل بدر پر نظر فرمائی اور فرمایا تم جو چاہو عمل کرو، میں نے تمہیں بخش دیا"۔[3] اور حدیث میں ہے "ابوبکر رضی اللہ عنہ جنت میں ہیں، الخ" گزشتہ فصل میں گزری مگر اس میں عبیدہ بن جراح مذکور نہیں ہیں۔

03: آپ علیہ السلام نے فرمایا: "فاطمہ رضی اللہ عنہا جنتی عورتوں کی سردار ہے[4] اور حسن وحسین جنتی جوانوں کے سردار ہیں"۔[5] اس کے علاوہ کثیر احادیث ہیں اور اس میں ان لوگوں کا رد ہے جو جنت کی بشارت کو عشرہ مبشرہ سے خاص گمان کرتے ہیں۔ شیخ محقق عبدالحق دہلوی نے ان کے قول کی قباحت کو بیان کیا اور فرمایا: یہ گمان محض غلط اور واضح جہالت ہے۔

**اعتراض:** ان دس کی بشارت کے ساتھ وجہ شہرت کیا ہے؟

**جواب:** یہ ان بدعتیوں کا رد ہے جو ان کی برائی کرتے، طعن کرتے اور انہیں عیب لگاتے ہیں۔ پس علماء نے ان کے ذکر کا اہتمام کیا کیونکہ روافض کی کثرت تھی اور لوگوں کے درمیان روافض کا مذہب پھیل رہا تھا۔ بعض لوگوں کا کہنا ہے کہ عشرہ مبشرہ کی بشارت قطعی ہے اور ان کے علاوہ کی ظنی ہے جو ان دس کی بشارت کی قوت، شہرت اور تواتر کو نہیں پہنچ سکی۔ یہ جواب

---

[1] صحیح ابن حبان، تابع لکتاب السیر، باب الخروج وکیفیۃ الجہاد، ج11، ص127

[2] سنن ابن ماجۃ، ابواب الزھد، باب ذکر البعث، ج05، ص345

[3] صحیح بخاری، کتاب تفسیر القرآن، باب لاتتخذ واعدوی الخ، ج06، ص149

[4] مستدرک علی الصحیحین، کتاب معرفۃ الصحابۃ، ذکر مناقب فاطمۃ، ج03، ص164

[5] مستدرک علی الصحیحین، کتاب معرفۃ الصحابۃ، ذکر مناقب حذیفۃ بن یمان، ج03، ص429

احادیث میں عدم تتبع اور عدم تدبر کا نتیجہ ہے اور حق بات یہ ہے کہ خلفاء راشدین، حضرت فاطمہ اور ان کے شہزادوں رضی اللہ عنہم کی بشارت مشہور اور تواتر معنوی کی حد کو پہنچی ہوئی ہے۔ یہ ''تکمیل الایمان وتقویۃ الاتقان'' میں شیخ کے کلام کا خلاصہ ہے۔

باقی رہے وہ صحابہ کرام جن کے بارے میں بشارت نہیں تو کہا گیا کہ وہ سب کے سب جنتی ہیں اور یہ بھی کہا گیا کہ اس طرح نہ کہا جائے بلکہ ان کے لیے غیر صحابہ سے بڑھ کر جنت کی امید رکھی جائے۔ رہے عام مسلمان تو ہم ان کے بارے میں جنتی یا جہنمی ہونے میں سے کسی کی شہادت نہیں دیتے بلکہ یوں کہا جائے گا کہ مومنین جنتی اور کافر جہنمی ہوں گے۔ یہ بھی جائز ہے کہ یوں کہا جائے کہ فلاں اگر ایمان پر فوت ہوا تو وہ جنتی ہے اور اگر کفر پر مرا تو وہ جہنمی ہے۔

## چھٹی فصل: حضرت عائشہ کی حضرت فاطمہ (رضی اللہ عنہما) پر فضیلت

(اس میں چار مذاہب ہیں:)

پہلا مذہب: بعض علماء حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی افضلیت کے قائل ہیں۔ (ان کے دلائل درج ذیل ہیں:)

01: آپ رضی اللہ عنہا کی فقاہت۔

02: آپ کی اعلمیت۔

03: صحابہ کرام کا استفتا کے لیے ان کی طرف رجوع کرنا۔

04: آپ علیہ السلام کا فرمان ہے'' عائشہ کی عورتوں پر فضیلت ایسے ہے جیسے ثرید کی فضیلت کھانوں پر''۔[1]

05: ''کشف العقیدہ'' میں ہے: ''حضرت عائشہ حضرت فاطمہ (رضی اللہ عنہما) سے افضل ہیں اور فاطمہ رضی اللہ عنہا نبی کریم ﷺ کی بقیہ بیٹیوں سے افضل ہیں اور اسی پر فتویٰ ہے''۔

06: بعض نے کہا وہ نبی کریم ﷺ کے ساتھ ایک درجہ میں ہوں گی اور فاطمہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ ایک درجہ میں ہوں گی اور نبی کریم ﷺ کا مقام حضرت علی رضی اللہ عنہ کے مقام سے ارفع واعلیٰ ہے پس صدیقہ کا درجہ اعلیٰ اور ثواب زیادہ ہے اور افضلیت سے مراد بھی یہی ہے۔ بعض نے کہا'' جو حضرت زہرا کو صدیقہ سے افضل کہے وہ رافضی ہے''۔ اسے نور الدین فاروقی اور ابن سراج نے روافض کے اقوال میں ذکر کیا جیسا کہ مقدمہ الکتاب میں ہم نے بیان کیا۔ بعض لوگ حد سے بڑھ گئے اور انہوں نے صدیقہ کو ان کے والد ابوبکر (رضی اللہ عنہما) پر فضیلت دی مگر یہ ہرگز معقول نہیں۔

دوسرا مذہب: بعض علماء حضرت زہرا رضی اللہ عنہا کی افضلیت کے قائل ہیں۔ (ان کے دلائل درج ذیل ہیں:)

01: حدیث میں ہے'' عالم کی سب سے افضل اور اکمل عورتیں مریم بنت عمران، فاطمہ بنت محمد ﷺ اور آسیہ زوجہ فرعون رضی اللہ عنہن ہیں''۔[2] عسقلانی نے کہا یہ روایت حضرت فاطمہ کے حضرت عائشہ صدیقہ (رضی اللہ عنہما) سے افضل

[1] صحیح بخاری، کتاب اصحاب النبی، باب فضل عائشۃ، ج 05، ص 29

[2] مستدرک علی الصحیحین، کتاب تواریخ المتقدمین الخ، ذکر نبی اللہ الخ، ج 02، ص 650

ہونے پر دلالت کرتی ہے۔

02: روایت ہے" فاطمہ رضی اللہ عنہا جنتی عورتوں کی سردار ہیں"۔[1] یہ حدیث ان کی تمام عورتوں حتی کہ حضرت مریم اور آسیہ رضی اللہ عنہما سے افضلیت پر دلالت کرتی ہے جیسا کہ امام سیوطی نے ذکر کیا مگر حضرت مریم رضی اللہ عنہا ان بعض احادیث کی رو سے مستثنیٰ ہیں جو حضرت زہرا کی فضلیت میں ہیں۔ پس یہ مساوات کا احتمال رکھتی ہیں یا اس کے عکس کا (یعنی حضرت مریم افضل ہوں)۔

03: حدیث میں ہے"اس امت میں فاطمہ رضی اللہ عنہا ایسے ہی ہیں جیسے مریم اپنی قوم میں"۔[2]

## مذہب اول کے دلائل کا جواب

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی فضیلت میں وارد حدیث میں لفظ نساء سے مراد مذکورہ خواتین کے علاوہ ہیں تا کہ ادلہ کو جمع کیا جاسکے جیسا کہ عسقلانی نے ذکر کیا۔ دوسری دلیل کا جواب یہ ہے کہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا جنت میں نبی کریم ﷺ کے ساتھ ان کے درجے میں ہوں گی کیوں کہ حدیث میں ہے کہ آپ نے انہیں فرمایا:" میں، تم، علی، حسن اور حسین جنت کے ایک درجہ میں ہوں گے"۔[3]

امام سیوطی نے کہا مذاہب میں اصح مذہب یہی ہے کہ حضرت فاطمہ کو حضرت عائشہ صدیقہ (رضی اللہ عنہما) پر فضیلت ہے اور امام مالک سے اس بارے میں سوال ہوا تو فرمایا:" فاطمہ رضی اللہ عنہا نبی کریم ﷺ کے جگر کا ٹکڑا ہیں اور آپ علیہ السلام کے جگر کے ٹکڑے پر کسی کو فضیلت نہیں"۔ تاج الدین سبکی شافعی نے کہا" ہمارے نزدیک مختار یہ ہے کہ فاطمہ رضی اللہ عنہا افضل ہیں پھر ان کی والدہ پھر عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا"۔[4]

**تیسرا مذہب:** بعض علماء مساوت کے قائل ہیں۔ ان کی دلیل نبی کریم ﷺ کا یہ فرمان ہے" عورتوں میں سب سے افضل حضرت فاطمہ، خدیجہ، عائشہ، مریم اور آسیہ رضی اللہ عنہن ہیں"۔[5]

**چوتھا مذہب:** اس مسئلہ میں توقف کیا جائے، میرے (یعنی مصنف کے) نزدیک یہی پسندیدہ ہے اور اس میں سلامتی ہے کیونکہ افضلیت سے مراد اگر جوہری کرامت اور فضیلت ذاتیہ مراد ہو تو فاطمہ رضی اللہ عنہا افضل ہیں مگر یہ مبحوث عنہا نہیں

[1] مستدرک علی الصحیحین، کتاب معرفۃ الصحابۃ، ذکر مناقب فاطمہ، ج03، ص164

[2] حدیث 9616، ص284، ج10

[3] یہ حدیث ان الفاظ کے ساتھ نہ ملی مگر امام حاکم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ نبی کریم ﷺ نے ان سے فرمایا" جنت میں سب سے پہلے میں، فاطمہ، حسن اور حسین داخل ہوں گے"۔ (مستدرک للحاکم، حدیث 4723، ص164، ج03)

[4] ارشاد الساری، باب فضل عائشہ، ج06، ص141

[5] مسند امام احمد مخرجا، ح2668، ج04، ص409

اور اگر نبی کریم ﷺ کا زیادہ محبوب ہونا ہے تو اس معنی میں احادیث متعارض ہیں؛ کچھ احادیث میں ہے "عورتوں میں سب سے زیادہ محبوب فاطمہ رضی اللہ عنہا اور مردوں میں علی رضی اللہ عنہ ہیں" [1] اور کچھ میں ہے "عورتوں میں سب سے زیادہ محبوب عائشہ رضی اللہ عنہا اور مردوں میں ان کے والد رضی اللہ عنہ ہیں"۔ [2] اگر مراد کثرتِ ثواب ہو تو یہ ایسا امر ہے جس کو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کے سوا کوئی نہیں جانتا اور احادیث اس بارے میں متعارض ہیں لہذا توقف کی راہ؛ راہِ سلامت ہے جیسا کہ بعض شوافع اور احناف اسی طرف گئے ۔رہا احادیث کو جمع کرنا تو یہ حیثیات کے اختلاف اور اضافات کے اعتبار سے ممکن ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم!



---

[1] الصواعق المحرقۃ، الفصل الثانی فی فضائلہ، ج02، ص354

[2] سنن ترمذی (بشار) ابواب المناقب، باب من فضل عائشۃ، ج06، ص189

# قسم اول کا تیسرا باب

## امامت کی بحث

یہ امامت کی مباحث کے بیان میں ہے۔

یہ مسئلہ فروع کے زیادہ لائق ہے کیونکہ امام کو مقرر کرنا فرض کفایہ ہے اور یہ واضح ہے کہ یہ مسئلہ احکام عملیہ سے ہے نہ کہ اعتقادیہ سے؛ مگر اس معاملے میں روافض اور خوارج نے فاسد اعتقادات ظاہر کر دیے تو متکلمین نے اس کو علم کلام سے ملحق کر دیا۔ اس میں کچھ فصلیں ہیں۔

## پہلی فصل: امامت کی تعریف

اس کی تعریف میں اختلاف ہے۔

**پہلی تعریف:** کسی شخص کے لیے دین و دنیا کے معاملات کی ریاست عامہ کو امامت کہتے ہیں۔ اس تعریف میں عامہ کی قید قاضی وغیرہ کو نکالنے اور آخری قید تمام افراد کی اکٹھے امامت کرنے کو نکالنے کے لیے لگائی گئی، کیوں کہ تمام افراد شخص واحد نہیں ہو سکتے۔ یہ تعریف نبوت سے ٹوٹ جاتی ہے۔

**دوسری تعریف:** امامت: اقامت دین میں رسول اللہ ﷺ کی نیابت کو کہتے ہیں کہ تمام امت پر اس کی اتباع فرض ہو۔ اس میں آخری قید سے قاضی، اس کی مثل اور مجتہد نکل گئے کیونکہ مجتہد کی پیروی صرف اسی پر واجب ہے جو اس کی تقلید کرے۔ یہ تعریف صاحب مواقف کی پسندیدہ ہے۔

## دوسری فصل: تقرر امام کا وجوب

زمانہ نبوت ختم ہونے کے بعد امام مقرر کرنا واجب ہے یا نہیں؟ اور اگر واجب ہے تو اللہ پر واجب ہے یا ہم پر؟ نیز یہ وجوب عقلی ہے یا سمعی؟ ان میں علماء کا اختلاف ہے۔ (اس میں کچھ مذاہب ہیں، جو کہ مندرجہ ذیل ہیں)۔

خارجیوں کا مذہب ہے کہ مطلقا واجب نہیں۔ امامیہ کہتے ہیں اللہ تعالیٰ پر عقلا واجب ہے۔ ابوبکر اصم [1] کہتا ہے کہ حالتِ امن میں واجب نہیں کیونکہ حاجت نہیں ہے۔ غوطی [2] اس کے عکس کا قائل ہے کہ حالتِ امن میں واجب ہے اور

---

1۔ عبدالرحمن بن کیسان، ان کا نام ابوبکر الاصم، یہ معتزلی فقیہ مفسر اور فصیح اللسان تھا اور اس نے علاف معتزلی کے ساتھ مناظرے بھی کیے اس کی چند تصانیف ہیں ان میں سے تفسیر القرآن بھی شامل ہے، اور سن 225ھ میں اس نے وفات پائی۔ (لسان المیزان حرف العین، ج 03، ص 427، الاعلام للزرکلی، حرف العین، ج 03، ص 323)

2۔ ''ھشام غوطی غوطہ کی طرف منسوب ہے جو کثیر پانی اور درختوں والی جگہ ہے'' المرصد الرابع، المقصد الرابع، ج 08، ص 377 اور کشاف اصطلاحات الفنون میں ہے وہ ھشام بن عمر الفواطی، معتزلہ کے فرقہ ہاشمیہ والے۔ کشف الظنون، ج 02، ص 1741

حالت فساد میں واجب نہیں کیونکہ ظالم لوگ اس کی اطاعت نہ کریں گے تو یہ فتنہ کا سبب ہوگا۔ معتزلہ کہتے ہیں کہ ہم پر عقلی طور پر واجب ہے اور اہل سنت و جماعت کے نزدیک ہم پر سمعی طور پر واجب ہے اور یہی حق ہے۔ سب سے پہلے ہم باطل مذاہب کو رد کریں گے پھر اہل سنت و جماعت کے نزدیک جو حق ہے اس کو ثابت کریں گے۔

خارجیوں کی دلیل یہ ہے کہ امام مقرر کرنے میں فتنہ کو بھڑکانا ہے کیونکہ خواہشات میں اختلاف ہوتا ہے تو ہر قوم اپنے کسی شخص کی امامت کا دعویٰ کرے گی یوں ان میں جھگڑا ہوگا جیسا کہ فی الحال مشاہدہ کیا جا رہا ہے۔ ان کو جواب دیا گیا کہ تقرر کو ترک کرنے کا فتنہ زیادہ ہے لہذا تھوڑے شر کی وجہ سے بڑی خیر کو چھوڑنا بھی کثیر شر ہے۔

امامیہ نے یوں دلیل دی کہ نصبِ امام لطف ہے [1]

جس سے بندہ نیکیوں کے قریب ہوتا اور گناہوں سے اجتناب کرتا ہے۔ (لہذا یہ اللہ پر واجب ہے)

اس کے چند جواب ہیں:

1) اللہ عزوجل پر کچھ واجب نہیں جیسا کہ یہ بات سابقہ ابواب میں مدلل گزری۔ یہ عمدہ جواب ہے۔

2) امام مقرر کرنا کچھ خرابیوں کو متضمن ہوتا ہے اگرچہ وہ قلیل ہوں لہذا یہ لطف محض نہ ہوا کہ خالص لطف تو تب ہوتا جب یہ تمام مفاسد سے خالی ہوتا۔

3) لطف تو یہ تب ہو جب امام ظاہر ہو اور قبائح سے روکنے والا ہو اور یہ بات شیعہ کے نزدیک لازم نہیں کیونکہ وہ کہتے ہیں کہ مہدی چھپے ہوئے ہیں، اس کے باوجود وہ امام ہیں۔

صاحب تجرید نے انہیں جواب دیا کہ امام کا وجود لطف ہے جیسا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ ''زمین کبھی بھی ایسے امام سے خالی نہیں ہوتی جو حجت کو قائم کرنے والا ہو برابر ہے کہ ظاہر و مشہور ہو یا خوف کی وجہ سے پوشیدہ ہوتا کہ بندوں پر اللہ عزوجل کی حجت باطل نہ ہو''۔ اس جواب کا فساد مخفی نہیں کیونکہ امام سے غرض تو احکام کو نافذ کرنا ہے اور پوشیدہ ہونے کی صورت میں تنفیذ احکام متصور نہیں؛ لہذا یہ لطف بھی نہ ہوگا۔ رہا حضرت علی رضی اللہ عنہ سے منقول روایت کا جواب تو اس میں احتمال ہے کہ یہ روایت ہی صحیح نہ ہو۔

**اعتراض:** امام محض لطف ہے اگرچہ پوشیدہ ہو کیونکہ مکلف جب اس کے وجود کا قائل ہوگا تو اس کے ظہور سے خائف ہو کر قبائح سے رک جائے گا۔

**جواب:** کسی بھی وقت میں فقط اس کی تخلیق و ایجاد کا حکم ہی اس معنی کے لیے کافی ہے کیونکہ مکلف اس حاکم کے ظاہر

---

[1] لطف سے مراد یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی طرف سے احسان اور فضل کرتے ہوئے مخلوق کو پیدا کیا۔ تو جس طرح وہ بطور تکوین ان کی تربیت کا والی ہے تو اسی طرح تشریع کی جہت سے بھی ان کی سعادت مند کاموں کی طرف راہنمائی کا ذمہ دار ہے۔ یہاں لطف سے یہی مراد ہے۔ پس لطف بندے کو نیکی کے قریب اور گناہ سے اس طرح دور کرتا ہے کہ مکلف کی قدرت کا اس میں کوئی دخل نہیں ہوتا۔

ہونے سے ڈرتا ہے جس کے بارے میں اسے علم ہو کہ سلطان اسے بھیج دے گا؛ جس طرح وہ اس حاکم کے ظہور سے ڈرتا ہے جو کسی قریہ میں پوشیدہ ہو یوں کہ اس کا کوئی اثر و علامت نہ ہو۔ اسی طرح شرح تجرید میں ہے۔

اصم کی دلیل یہ ہے کہ امام کو مقرر کرنے سے غرض فتنہ کو ختم کرنا ہے تو جب فتنہ نہ ہو تو اس کی حاجت نہیں۔ اس کا ردیوں کیا گیا کہ فتنہ کے وقت جدید امام کو مقرر کرنا تو بہت مشکل ہے۔ ہاں اگر وہ پہلے سے مقرر ہوگا اور اپنی امامت کے معاملات میں مشغول ہوگا تو فتنہ ختم ہو جائے گا۔ غوطی کے استدلال کا بطلان ظاہر ہے۔

## اہل سنت و جماعت کے دلائل

اہل سنت و جماعت کے دلائل درج ذیل ہیں:

01: صحابہ کرام کا اجماع ہے کیونکہ انہوں نے اس کو تمام واجبات پر مقدم رکھا حتی کہ رسول اللہ ﷺ کی تدفین پر اسے مقدم رکھا۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے صحابہ کو اس کی دعوت دی تو صحابہ نے اس میں جلدی کی اور کہا آپ نے سچ کہا۔

02: شارع نے حدود کو قائم کرنے، اسلامی سرحدوں کی حفاظت اور اسلام کے دشمنوں سے جہاد کو واجب قرار دیا اور یہ امور بغیر امام کے حاصل نہیں ہو سکتے۔ اور جس کے بغیر واجب مکمل نہ ہو وہ بھی واجب ہوتا ہے۔

03: تکالیف کو دور کرنا اور منافع کا حصول امام کے مرہون منت ہے اور ہر وہ امر جو ایسا ہو وہ واجب ہوتا ہے۔ صغریٰ کا ثبوت یہ ہے کہ یہ اشیا ضروریات کے قریب ہیں۔ مضبوط حاکم کے نہ ہونے سے جن فتنوں کا مشاہدہ ہوتا ہے وہ اس پر بطور شاہد کافی ہیں۔ بلکہ اس طرح کی چیزیں تو بے زبان حیوانات میں بھی پائی جاتی ہیں۔ مثلاً شہد کی مکھی، ٹڈی وغیرہ اور رہا دلیل کا کبریٰ تو اس پر اجماع ہے۔

## تیسری فصل: امامت کی شرائط

(اس کی مندرجہ ذیل شرائط ہیں:)

01: مسلمان ہونا؛ کیونکہ کافر دین کو ڈھانے اور کفر کو بلند کرنے میں کوشاں رہے گا۔ نیز اللہ عزوجل نے فرمایا "وَلَنْ يَّجْعَلَ اللّٰهُ لِلْكٰفِرِيْنَ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ سَبِيْلًا" (النساء:141) ترجمہ: "اور اللہ کافروں کو مسلمانوں پر کوئی راہ نہ دے گا"۔

02: آزاد ہونا؛ کیونکہ غلام اپنے مولیٰ کی خدمت میں مشغول ہوتا ہے اور دوسری وجہ یہ کہ لوگ اس کی پیروی سے عار محسوس کرتے ہیں۔

03: مرد ہونا؛ کیونکہ عورت میں ہیبت نہیں ہوتی نیز دین و عقل میں (از روئے نص) ناقص ہوتی ہے اور اس پر پردہ لازم ہے۔

04: بالغ ہونا؛ کیونکہ بچہ احکام نافذ نہیں کر سکتا اور اس کے پاس بہادری، تدبیر اور رائے معدوم ہوتی ہے۔

05: شجاعت؛ کیونکہ بزدل جنگ، سرحد کی حفاظت اور معرکوں میں ثابت قدمی قائم نہیں رکھ سکتا۔
06: صفت اجتہاد؛ تاکہ احکام کو نافذ، شکوک کو دور اور جھگڑوں کو نمٹا سکے۔
07: صاحب الرائے ہونا؛ تاکہ جنگوں کی تیاری اور لشکروں کی ترتیب کر سکے۔
08: عادل ہونا؛ کیونکہ ظالم بھیڑیا اور رعایا بکریوں کی طرح ہے سو اس میں ان کا نقصان ہے جبکہ امام مقرر کرنے سے غرض یہ ہے کہ رعایا کو خوشی اور انصاف مہیا ہو۔
09: قرشی ہونا؛ کیونکہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''ائمہ قریش سے ہوں گے''۔[1] نیز فرمایا: ''حاکم قریش سے ہوں گے''[2] اور فرمایا ''قریش کو مقدم کرو''۔[3] اور اس لیے بھی کہ اس کے شرف کی وجہ سے لوگ اس کی اطاعت میں عار نہ جانیں گے۔

اس شرط میں خوارج اور اکثر معتزلہ کا اختلاف ہے۔ ان کا استدلال نبی کریم ﷺ کے اس فرمان سے ہے ''اپنے اولی الامر کی اطاعت کرو اگرچہ وہ نک کٹا حبشی غلام ہو''۔ اس کا جواب یہ ہے کہ یہ حدیث اس کے حق میں ہے جس کو امام نے کسی معاملے میں مقرر کیا ہو تاکہ ادلہ کے مابین توفیق ممکن ہو۔ یا ہم کہتے ہیں کہ اس کی متابعت علی سبیل الفرض ہے۔ اس تاویل پر دلیل یہ ہے کہ ہمارا اور تمہارا اس پر اجماع ہے کہ غلام کی امامت جائز نہیں ہے۔

10: صحیح و سالم ہونا؛ کہ اندھا، بہرا اور گونگا نہ ہو کیونکہ ایک تو ان میں ہیبت نہیں ہوتی اور دوسرا لوگ انہیں حقیر جانتے ہیں۔

یہ دس شرائط ہیں جو اہل سنت و جماعت کے علما نے اپنی تصانیف میں ذکر کی ہیں۔ تفتازانی نے ''التھذیب'' میں ذکر کیا کہ حالتِ اضطرار میں طاقت و دبدبے والا کافی ہے برابر ہے کہ اسے مقرر کیا گیا ہو یا وہ خود قابض ہو گیا ہو کیونکہ ضرورتیں ممنوعات کو مباح کر دیتی ہیں۔[4] مخفی نہ رہے کہ خلفاء راشدین کے بعد صفات مذکورہ سے متصف امام کے تقرر پر اتفاق کم ہی ہوا ہے۔

## شیعہ کی شرائط امامت اور ان کا رد

شیعہ نے اس میں چند امور کی شرط لگائی ہیں:
01: علوی ہونا۔ اس پر ان کے پاس کوئی دلیل نہیں۔
02: افضلیت۔ اس پر ان کی دلیل یہ ہے کہ مفضول کو مقدم کرنا قبیح عقلی ہے اور مساوی کی تقدیم ترجیح بلا مرجح ہے۔ اس کا

[1] المعجم الکبیر، باب الالف، حدیث 725، ص 252، ج 1
[2] السنۃ لابن ابی عاصم، حدیث 1542، ص 640، ج 2
[3] مجمع الزوائد، حدیث 16450، ص 25، ج 10
[4] تہذیب المنطق والکلام، ص 122]

جواب یہ ہے کہ ہم قبح عقلی کو تسلیم نہیں کرتے نیز کبھی مفضول افضل سے زیادہ امامت کے مصالح کا عارف ہوتا ہے۔
بعض اہل سنت نے ان کے جواب میں یوں استدلال کیا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے امامت کو چھ افراد کی شوریٰ کے مابین رکھ دیا حالانکہ ان میں بعض بعض سے افضل تھے۔ تیسرا جواب یہ کہ افضلیت مخفی امر ہے جس کو اللہ تعالیٰ ہی جانتا ہے۔ کہا گیا یہ جواب شیعہ کے خلاف حجت نہیں بن سکتا کیونکہ وہ امام کے تقرر کو اللہ عزوجل پر واجب قرار دیتے ہیں نہ کہ انسانوں پر مگر میں کہتا ہوں (یعنی مصنف) ہرگز نہیں بلکہ یہ صلاحیت رکھتا ہے (کیونکہ عدم وجوب...... [1]

03: جمیع مسائل کا علم ہونا۔ اس کا رد کیا گیا کہ یہ تو بدیہی طور پر محال ہے۔

04: اس کے ہاتھ پر معجزہ کا ظہور ہونا۔ دعویٰ امامت میں ان مذکورہ تین شرائط کا بطلان آئندہ کی اس بحث سے واضح ہوجائے گا کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ کی امامت بالاجماع ثابت ہے اور ان کے ہاتھ پر معجزہ کا ظہور نہ ہونا بھی اجماعی طور پر ثابت ہے۔

05: معصوم ہونا۔ اور اس شرط پر ان کے پاس چند شبہات ہیں (جو مع جواب مندرجہ ذیل ہیں:)

شبہ اول: اگر عصمت واجب نہ ہو تو تسلسل لازم آئے گا۔ لزوم اس طرح کہ امامت کی حاجت اس لیے ہوتی ہے کہ لوگوں سے علم وعمل میں خطا کا صدور جائز ہے تاکہ امام ان کو زجر کرسکے پس اگر امام سے بھی خطا جائز ہو تو ایک اور امام کی حاجت پیش آئے گی جو اس کو زجر کرسکے سو اسی طرح سلسلہ چلے گا تو تسلسل لازم آئے گا۔

اس کے چند جواب ہیں:

1) عدم عصمت سے لازم نہیں آتا کہ امام سے قبیح کا صدور واجب ہو جیسا کہ ان شاء اللہ اس کی تحقیق آئے گی۔ 2) شرح تجرید میں ہے تقرر امام کی حاجت وہ نہیں جو انہوں نے ذکر کی بلکہ اس کا محوج اس بات کا خوف ہے کہ کہیں چوروں، ڈاکوؤں جیسے افراد مملکت پر قابض نہ ہو جائیں۔ اس جواب میں جو کمزوری ہے اس میں غوروفکر چاہیے۔ 3) ضرورتیں محظورات کو مباح کر دیتی ہیں تو دوسرے امام کی حاجت نہ ہوگی جو پہلے کو زجر کرسکے کیونکہ عصمت ایسا امر ہے جس کا عقل ادراک نہیں کرسکتی بلکہ اسے نص سے جانا جاسکتا ہے اور ہر اس زمانے میں امام کو مقرر کرنا ضروری ہے جس میں امام نہ ہو حالانکہ عصمت پر لوگوں کو اطلاع نہیں ہوتی پس جان لیا گیا کہ یہ شرط نہیں وگرنہ تقرر امام مشکل ہوجائے۔

شبہ ثانی: امام رسول کا نائب ہے رسول معصوم ہوتا ہے تو اس کا نائب بھی معصوم ہوگا۔ اس کا جواب یہ ہے کہ مقیس علیہ میں (عصمت کی) علت اشد ہے (جب کہ مقیس میں ایسا نہیں) لہٰذا قیاس فاسد ہے۔

شبہ ثالث: امام کی اطاعت واجب ہوتی ہے پس اگر غیر معصوم امام ہو تو معصیت کا ارتکاب لازم آئے گا اور یہ فاسد ہے۔ جواب یہ ہے کہ امام کی اطاعت فقط انہیں کاموں میں منحصر ہے جو معصیت نہ ہوں اور ((حدیث پاک میں ہے)) "اللہ

ا؎ یہاں سے چند کلمات سمجھ نہ آئے جس بنا پر ترجمہ بھی نہ ہوسکا۔

کی نافرمانی میں کسی مخلوق کی اطاعت نہیں''۔[1]

شبہ رابع: غیر معصوم ظالم ہے اور ظالم کو امامت کا عہدہ نہیں مل سکتا کہ اللہ نے فرمایا'' لَا يَنَالُ عَهْدِي الظّٰلِمِيْنَ '' (البقرہ:124) (ترجمہ:) ''میرا عہد ظالموں کو نہیں پہنچتا''۔اس کا جواب یہ ہے کہ عدم عصمت کا معصیت ہونا ممنوع ہے اور علی سبیل التسلیم کہ وہ امام کو لازم ہے ہم غیر معصوم کے ظالم ہونے کے لزوم کو نہیں مانتے کیونکہ ظالم وہ ہے جو ایسی معصیت کا مرتکب ہو جو عدالت کو ساقط کردے۔شیعہ اور بھی امور کی شرط لگاتے ہیں جن کے ابطال میں کسی دلیل کی حاجت نہیں۔

## ابوجعفر رافضی کی باطل شرائط

ابوجعفر رافضی نے کہا'' امام کی کچھ علامات ہیں، کہ وہ لوگوں میں سب سے زیادہ علم والا، بردبار، متقی، فیاض، بہادر اور عبادت گزار ہو، وہ ختنہ شدہ پاک پیدا ہو اور جس طرح آگے دیکھتا ہے اسی طرح پیچھے دیکھے اور جب ماں کے پیٹ سے زمین پر آئے تو اپنی ہتھلیوں کے بل آئے اس حال میں کہ کلمہ شہادت کی آواز بلند کرے اور یہ ختم نہ ہو، اس کا دل نہ سوئے، اس پر نبی کریم ﷺ کی زرہ مکمل پوری آتی ہو، اس کے پاس ذوالفقار تلوار اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا قرآن ہو۔ یہ وہ صحیفہ ہے جو ائمہ اثنا عشریہ کی مدح میں آسمان سے اترا تھا۔اس کے پاس ایک ایسا رجسٹر ہو جس میں قیامت تک کے اس کے متبعین اور مخالفین کے تمام درج ہوں اور اس نے پیشاب و پاخانہ کبھی نہ دیکھا ہو۔اس کے علاوہ اور بھی باطل باتیں ہیں''۔

## چوتھی فصل: انعقاد امامت کے طرق

(یہ چند امور ہیں جو درج ذیل ہیں:)

01: رسول اللہ ﷺ کی طرف سے نص ہونا۔

02: سابقہ امام سے نص ہونا۔ان دو شرطوں سے امامت کے حصول میں اجماع ہے۔

03: اہلِ حل وعقد کا بیعت کرنا، یہ اہل سنت و جماعت، معتزلہ اور بعض شیعہ کے نزدیک ہے۔اور اکثر شیعہ کا اختلاف ہے اور اس پر ان کے کچھ شبہات ہیں۔

شبہ اول: امامت اللہ عزوجل اور اس کے رسول کی نیابت ہے تو یہ غیر کے قول سے حاصل نہیں ہوسکتی کیونکہ اگر یہ ثابت ہو تو امام متبعین کا خلیفہ ہوگا نہ کہ اللہ عزوجل اور اس کے رسول ﷺ کا۔اس کا جواب یہ ہے کہ بیعت امامت کی مظہر اور اس امام کے اللہ و رسول کی طرف سے نائب ہونے کو ظاہر کرنے والی اور اس پر دلیل ہے۔

شبہ ثانی: بیعت سے امامت کو ثابت کرنا فتنے کو بھڑکائے گا کیونکہ ممکن ہے کہ ہر فرقہ علیحدہ شخص کی بیعت کرلے یوں ان کے مابین جنگیں واقع ہوں گی۔اس کا جواب یہ ہے کہ عدمِ امام کا فتنہ اس سے بھی اشد ہے۔

شبہ ثالث: قضاء ایک چھوٹا معاملہ ہے جو بیعت سے حاصل نہیں ہوتا جبکہ امامت امر عظیم اور مہتم بالشان ہے تو یہ اس سے

---

[1] سنن نسائی، کتاب البیعۃ، جزاء من امر بمعصیۃ، ج07، ص159

کیسے حاصل ہوگی؟ جواب یہ ہے کہ ہم بیعت سے قضاء کے منعقد نہ ہونے کو نہیں مانتے اور اگر مان لیں کہ اس سے منعقد نہیں ہوتی تو یہ اس وقت ہے جب امام موجود ہو؛ اگر امام موجود نہ ہو تو احکام کے نفاذ کے لیے قاضی کا ہونا انتہائی ضروری ہے۔

شبہ رابع: بیعت کرنے والوں کو رعیت پر کوئی اختیار نہیں کہ وہ کسی دوسرے شخص کو ان پر حاکم بنائیں۔ اس کا جواب دیا گیا کہ اہل حل وعقد کا بیعت کرنا اس بات کی علامت ہے کہ یہ اللہ عزوجل اور اس کے رسول ﷺ کی طرف سے منصوص ہے کیونکہ اللہ عزوجل نے ان کی بیعت کو مسلمانوں پر حجت بنایا ہے۔ دوسرا جواب یہ ہے کہ آپ کا شبہ شاہد سے ٹوٹ جاتا ہے کہ اسے مشہود علیہ پر کوئی تصرف نہیں ہوتا مگر اس کے باوجود حاکم اپنے حکم کے ذریعے اس کو مشہود علیہ پر متصرف بنا دیتا ہے۔

شبہ خامس: بیعت کرنے والوں پر بعض شرائط مخفی ہوتی ہیں مثلاً افضلیت اور عصمت وغیرہ۔

اس کا جواب یہ ہے کہ ہم ان کا شرط ہونا ہی نہیں مانتے جیسا کہ گزرا؛ اگر ان کا شرط ہونا مان لیا جائے تو اس کا مخفی ہونا بمعنی عدم ظن، تسلیم نہیں۔

شبہ سادس: شیعہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ جب تھوڑی سی مدت کے لیے مدینہ میں حاضر نہ تھے تو اپنا نائب مقرر فرمایا تو ضروری ہے کہ اپنی وفات کے بعد بھی مقرر کیا ہو۔

شبہ سابع: امامت، دین کے بڑے امور میں سے ہے اور اللہ عزوجل نے فرمایا: ''اَلْيَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِيْنَكُمْ'' (المائدہ:03) (ترجمہ:) ''آج میں نے تمہارے لیے تمہارا دین کامل کر دیا'' پس لازم ہوا کہ اللہ عزوجل نے اپنی کتاب میں خلفا کو بیان کیا ہو یا رسول اللہ ﷺ نے بیان کیا ہو ورنہ دین میں کمی لازم آئے گی اور مذکورہ امامت تو اس کے برعکس ہے۔

پہلے شبہ کا جواب تو یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ جانتے تھے کہ صحابہ کرام اس معاملہ میں جلدی کریں گے جیسا کہ عن قریب تفصیل آئے گی ان شاء اللہ۔ دوسرے شبہ کا جواب یہ ہے کہ اہل حل وعقد کی بیعت؛ اللہ اور اس کے رسول کی نص کی طرح ہے لہٰذا دین میں کمی لازم نہیں آتی۔

جان لیا جائے کہ اہل سنت و جماعت کے نزدیک بیعت میں تمام اہل حل وعقد کا اجماع شرط نہیں بلکہ بعض کے نزدیک پانچ اہل علم اور بعض کے نزدیک چار کافی ہیں اور کہا گیا کہ ایک ہی کافی ہے اور بعض علماء نے کہا یہی اصح ہے۔ بعض نے کہا بیعت علی رؤوس الاشہاد ہونا لازم ہے۔



# دوسرا باب

اس باب میں رسول اللہ ﷺ کے صحابہ کرام، ان کی خلافت، ان کی امامت کا اثبات کا بیان اور شیعہ و روافض کا رد ہے۔ یہ تین ابواب پر مشتمل ہے۔

پہلا باب فضائل صحابہ کے بارے میں ہے اور اس میں دس فصلیں ہیں:

## پہلی فصل: فضائل صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین

### افضل رتبہ کس کا؟

یہ فصل مرتبہ افضلیت کے بیان میں ہے۔

تمام امتوں میں افضل امت ہمارے نبی ﷺ کی امت ہے کہ اللہ عزوجل کا فرمان ہے "كُنْتُمْ خَيْرَ أُمَّةٍ" (آل عمران:110) ترجمہ: "تم بہتر امت ہو" اور آپ علیہ السلام کا فرمان ہے کہ "تمہاری عمر کی مدت اور بقا بنسبت بقیہ سابقہ امتوں کے ایسے ہے جیسے وہ زمانہ جو عصر سے مغرب کے مابین ہے"[1] اس کے باوجود انہیں گزشتہ امتوں کے ثواب سے زیادہ ثواب دیا جاتا ہے۔ کہ "یہود اور نصاریٰ کے ساتھ تمہارا قصہ اس شخص کی طرح ہے جس نے تین افراد کو کسی کام کے لیے اجرت پر رکھا ؛ان میں سے ایک نے صبح سے نصف النہار تک اور دوسرے نے نصف النہار سے عصر تک کام کیا تو مستاجر نے انہیں دو قیراط اجرت دی اور تیسرے نے عصر سے مغرب تک کام کیا تو اس نے اسے دو قیراط دیے پس ان دو شخصوں نے جھگڑا کیا اور کہنے لگے ہم نے اس سے زائد کام کیا تو تم نے اس کی اجرت دگنی کیوں کی؟ تو مستاجر نے کہا میں نے تمہیں تمہارا حق دے دیا اور یہ میرا فضل ہے میں جسے چاہوں عطا کروں۔ وہ پہلا شخص یہود کا، دوسرا نصاریٰ کا حال ہے اور تیسرا اس امت مرحومہ کی طرف اشارہ ہے"۔[2]

آپ علیہ السلام کی امت میں سب سے افضل آپ کے وہ صحابہ کرام ہیں جنہوں نے رسول اللہ ﷺ کے خاطر اپنی جانیں اور مال خرچ کر دیا۔ فقیر نے اپنے بعض قصائد میں کہا ہے۔

---

[1] المعجم الکبیر، باب العین، ج12، ص412، طبرانی کی روایت کے الفاظ یہ ہیں "ما اعمارکم فی اعمار من مضیٰ الا کما بقی من ھذا النھار فیما مضیٰ منہ" اور متن والی روایت بالمعنی ہے۔

[2] شرح السنہ للبغوی، باب فضل اللہ سبحانہ مع ھذہ الامۃ، ج14، ص219

## صحابہ کی مدح میں قصیدہ

یا من ترید نجاۃ من عذاب لظیٰ اکرم صحابۃ خیر الخلق و استقم

(ترجمہ:) اے وہ شخص جو بھڑکتی آگ کے عذاب سے نجات چاہتا ہے! خیر الخلق علیہ السلام کے صحابہ کرام کی عزت کر اور اس پر ثابت قدم رہ۔

انھم الذین علا دین النبی بھم و شاع نحو نواحی العرب و العجم

(ترجمہ:) یہ وہ ہستیاں ہیں جن کے سبب نبی کریم علیہ السلام کا دین بلند ہوا اور عرب وعجم کے اطراف میں پھیل گیا۔

و جاھدوا ببلیغ الجھد طالبۃ رضاء سیدنا راضین بالنقم

(ترجمہ:) اپنے سردار کی رضا کے طالب ہو کر انہوں نے خود جہاد کیا، اس حال میں کہ وہ تکالیف پر راضی تھے۔

## صحابی کون؟

صحابی کی تعریف میں علما نے اختلاف کیا ہے۔ (ان میں سے کچھ تعریفات درج ذیل ہیں:)

01: کہا گیا جس نے رسول اللہ ﷺ کو حالتِ ایمان میں دیکھا، اگرچہ ایک نظر ہی ڈالی اور ایمان پر فوت ہوا اگرچہ درمیان میں ارتداد متخلل ہو۔ اس تعریف کے مطابق عبداللہ بن مکتوم رضی اللہ عنہ صحابی نہ ہوں گے مگر یہ کہہ دیا جائے کہ رویت سے مراد اعم ہے بالعین ہو یا اس کے قائم مقام ہو۔ مثلاً مجلس میں بیٹھنا، کلام کرنا یا سننا۔ بہتر یہ تھا کہ یوں کہتے کہ رسول اللہ ﷺ اور جس کے مابین رویت واقع ہوتا کہ یہ اندھے کو بھی شامل ہو جائے۔

02: کہا گیا جس کی صحبت رسول اللہ ﷺ کے ساتھ دراز ہو اور اس نے غزوات میں شرکت کی ہو۔ کہا کم سے کم مدت چھ ماہ ہو۔ خیریت اور افضلیت مذکورہ صحابہ کی اسی قسم کے ساتھ خاص ہے، عام نہیں ہے۔

## صحابی کی مختار تعریف

جمہور کے نزدیک مختار قول یہ ہے کہ خیریت و افضلیت عام ہے کیونکہ رسول اللہ ﷺ کے جمال پر ایک نظر ڈالنا، ایک گھڑی ہم مجلس ہونا اور ان کے کلام مبارک کو سننا ایسی فضلیت و برکت کا موجب ہے جو دوسروں کو مجاہدات، خلوت نشینی اور چلوں سے بھی نہیں ملتی؛ لہذا یہ درست نہیں کہ غیر صحابی ان کی مثل ہو جائے چہ جائیکہ ان سے افضل ہو۔

اس مسئلہ میں قدوۃ علماء المحدثین شیخ عبدالبر قدس سرہ العزیز الشریف نے ان (درج ذیل) فرامین سے استدلال کرتے ہوئے اختلاف کیا۔

01: آپ علیہ السلام نے فرمایا: ''میری امت کی مثال بارش کی طرح ہے؛ معلوم نہیں اس کا اول بہتر ہے یا آخر؟''[1]

[1] المعجم الکبیر، ج 14، ص 56

02: حدیث میں آیا کہ آپ علیہ السلام کی بارگاہ میں عرض کی گئی کہ" جو آپ پر ایمان لائے اور آپ کی معیت میں جہاد کرے ان سے کوئی بہتر ہے؟ فرمایا: ہاں! تمہارے بعد ایک قوم ہوگی جو مجھ سے محبت کرے گی اور مجھ پر ایمان لائے گی حالانکہ انہوں نے مجھے نہیں دیکھا ہوگا"۔[1]

03: ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا: رسول اللہ ﷺ کا معاملہ آپ کی زیارت کرنے والے پر واضح اور منور ہے اور یہ نبی کریم ﷺ پر غیبت میں ایمان، سے افضل نہیں ہے۔[2]

04: حدیث میں آیا ہے کہ" آخری زمانے میں دین وسنت کو تھامنا آگ کے انگارے کو تھامنے کی طرح ہوگا، جو اس زمانے میں سنت کو تھامے گا اسے پچاس مردوں کے برابر ثواب ملے گا"۔ صحابہ نے عرض کی کہ ہمارے پچاس یا ان کے؟ فرمایا:" تم میں سے"۔[3] اس کے علاوہ بھی احادیث ہیں۔

ان کا جواب یہ ہے کہ یہاں خیریت ایک جہت سے ہے اور وہ ایمان بالغیب ہے۔ رہا فضل کلی تو صحبت والوں کے لیے ان آیات اور احادیث سے ثابت ہے جو ان صحابہ کرام کی افضلیت کے قطعی یقین اور جزم کا فائدہ دیتی ہیں۔ ابن عبدالبر کا یہ اختلاف ان صحابہ کرام کے بارے میں ہے جنہوں نے فقط نظر واحد پر اکتفا کر لیا اور آپ کی صحبت کے طالب نہ ہوئے، ان سب کے باوجود یہ اختلاف کی حکایت ان کے بارے میں مقبول نہیں ہے؛ اس کی وجہ ہم نے پہلے ذکر کر دی۔

## تیسری فصل: تحقق اجماع میں اختلاف

اجماع کے تحقق میں اختلاف ہے۔ شیخین نے ایک حدیث روایت کی کہ" جب رسول اللہ ﷺ کی وفات ظاہری ہوئی تو انصار سقیفہ بنی ساعدہ میں جمع ہوئے۔ یہ ان کی مشاورت کی جگہ تھی۔ کہا گیا کہ انہوں نے سعد بن عبادہ انصاری رضی اللہ عنہ کی بیعت کا ارادہ کیا کہ شیخین مہاجرین کے ساتھ تشریف لے آئے تو انصار کا خطیب کھڑا ہوا اور کہا اے مہاجرو! ہم اسلام کا جم غفیر ہیں اور تم ہمارا ہی ایک گروہ ہو تم میں سے کچھ لوگ آئے اور انہوں نے چاہا کہ وہ تنہا خلافت کے مالک ہو جائیں اور ہمیں اس سے الگ تھلگ کر دیں۔ تو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: نبی کریم علیہ السلام نے فرمایا: "ائمہ قریشی ہوں گے" تو ایک انصاری نے کہا ایک امیر ہم سے اور ایک تم سے۔ تو اقوال کا اختلاف بڑھ گیا اور آوازیں بلند

[1] میں نے اس کے الفاظ کو نہیں پایا بلکہ مستدرک میں اس کے ہم معنی الفاظ کچھ یوں ہیں:" قالوا یا رسول اللہ احد خیر منا اسلمنا معک وجاھدنا معک قال نعم قوم یکونون بعضکم یومنون بی ولم یرونی "۔ (مستدرک علی الصحیحین، کتاب معرفۃ الصحابۃ، ذکر فضائل الامۃ الخ، ج04، ص95)

[2] میں اس پر مطلع نہیں ہوا۔

[3] میں نے اس کے الفاظ کو نہیں پایا بلکہ سنن ابی داؤد میں اس کے ہم معنی الفاظ کچھ یوں ہیں:" فان ورائکم ایام الصبر، الصبر فیہ مثل قبض علی الجمر، للعامل فیھم مثل اجر خمسین رجلا یعملون مثل عملہ قال یا رسول اللہ اجر خمسین منھم۔ قال اجر خمسین منکم "۔ (سنن ابی داؤد، کتاب الملاحم، باب الامر والنھی، ج04، ص121)

ہوئیں حتی کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے کہا اپنا ہاتھ بڑھائیں، میں آپ کی بیعت کروں تو مہاجرین نے پھر انصار نے ان کی بیعت کی۔ کہا گیا کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی بیعت حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اسی دن یا اس سے اگلے دن کی اور شیخ عبدالحق دہلوی اور امام بیہقی نے کہا یہی صحیح ہے اور ایک حدیث میں ہے کہ حضرت علی اور زبیر رضی اللہ عنہما نے اسی دن بیعت کی۔

اس حدیث اور بخاری کی ان دو احادیث جس میں ہے کہ آپ نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی وفات کے بعد بیعت کی؛ ان کی وفات نبی کریم علیہ السلام کی وفات کے چھ ماہ بعد ہوئی، میں موافقت یوں ہوگی کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی دو بار بیعت کی، پہلی بار اسی دن جس دن لوگوں نے بیعت کی اور جب حضرت فاطمہ اور ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہما کے مابین رسول اللہ ﷺ کی میراث کے سبب کچھ کلام واقع ہوا اور وہ اسی سبب سے ابوبکر رضی اللہ عنہ سے جدا رہیں تو آپ نے دوسری بار بیعت کی۔ اسی طرح شارح کرمانی نے شرح صحیح بخاری میں اور صاحب صواعق محرقہ نے ذکر کیا۔

روایت کیا گیا کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے کہا آپ امامت کے لیے زیادہ موزوں ہیں تو حضرت علی رضی اللہ عنہ کھڑے ہوئے، تلوار کھینچ لی اور کہا آپ کو رسول اللہ ﷺ نے مقدم کیا ہے تو کون ہے جو آپ کو موخر کرے؟ پس ابوبکر رضی اللہ عنہ نے پھر وہی بات کی اور حضرت علی رضی اللہ عنہ نے بھی وہی بات کہی اور کہا میں رسول اللہ ﷺ کے پاس تھا پس آپ نے مجھے حکم نہ دیا اور فرمایا: "ابوبکر کو کہو کہ لوگوں کو نماز پڑھائیں"۔ رہا کچھ صحابہ کا بیعت سے پیچھے رہنا تو اس کے چند جواب ہیں:

1) انہوں نے تحری اور اجتہاد کیا اور خوب غور وفکر کیا پس جب حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی خلافت کا حق ہونا واضح ہوگیا؛ تب انہوں نے بیعت کر لی اور آپ کو مسندِ خلافت پر برقرار رکھا۔

2) وہ اس بات پر ناراض ہوئے کہ مشاورت میں ان کا بھی حق تھا؛ ان کا یہ عمل حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی خلافت یا آپ کی فضیلت کے انکار کی وجہ سے نہ تھا۔ جیسا کہ امام بخاری نے حدیث روایت کی جس میں ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: "رسول اللہ ﷺ کی رشتہ داری کے سبب ہمارا بھی مشاورت میں حق تھا؛ سو ہم اس وجہ سے ناراض ہوئے، میں نے کبھی بھی آپ کی فضیلت یا خلافت کی حقیقت کا انکار نہیں کیا"۔[1]

3) وہ صحابہ کرام نبی کریم ﷺ کی وفات کے سبب غم زدہ تھے اور انہیں علم ہوگیا تھا کہ اہل حل وعقد کی مشاورت سے امر خلافت مکمل ہو چکا۔

یہاں مزید دو جواب ہیں جو صرف حضرت علی رضی اللہ عنہ کے جدا رہنے سے متعلق اور خاص ہیں۔

[1] الصواعق المحرقۃ، الفصل الثانی فی انعقاد الاجماع، ص 41، ج 01

1) حضرت علی رضی اللہ عنہ قرآن پاک کی ترتیب میں مشغول تھے کہ ابو داؤد نے روایت کیا کہ ''حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم سے ملے تو فرمایا: کیا آپ میری امامت کو ناپسند کرتے ہیں؟ تو انہوں نے جواباً کہا نہیں مگر میں نے قسم اٹھائی ہے کہ میں سوائے نماز کے؛ اپنے کندھے سے اس وقت تک چادر نہیں اتاروں گا جب تک قرآن کو جمع نہ کرلوں''۔[1]

2) حضرت علی رضی اللہ عنہ حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کی خدمت میں مصروف تھے۔

حاصل کلام یہ ہے کہ اجماع سے ثابت ہے کہ تمام صحابہ کرام نے ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی بیعت کی اور حضرت علی رضی اللہ عنہ نے بھی صحیح قول کے مطابق اسی دن بیعت کر لی تھی اور اجماع؛ مضبوط قطعی یقینی دلیل ہے۔ علماء کا آپ رضی اللہ عنہ کی خلافت پر مزید دوسرے دلائل قائم کرنا فقط تاکید اور الزامِ خصم کے لیے ہے۔ نیز ایک قول یہ ہے کہ سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ نے بیعت نہیں کی تھی تو یہ ضعیف قول ہے سو اجماع قطعی حجت ہے اور جن خبروں سے ملحدین آپ رضی اللہ عنہ کی خلافت پر طعن کرنے میں استدلال کرتے ہیں وہ سب ظنی ہیں اور ظنی قطعی کے معارض نہیں ہوسکتا۔

## چوتھی فصل: خلافت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کا اثبات

یہ فصل امیر المومنین ناطقِ حق وصواب عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کی خلافت کے اثبات میں ہے۔ اس کا معاملہ واضح ہے کیونکہ جب واضح ترین دلائل سے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی خلافت ثابت ہوگئی تو حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کی خلافت بھی ثابت ہوگئی؛ کیونکہ انہوں نے ہی اپنے دنیا سے آخرت کی طرف سفر کے وقت حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو خلافت سپرد کی اور تمام صحابہ کرام اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم نے ان کی بیعت کی پس آپ کی خلافت اجماع سے ثابت ہوئی اور آپ عادل، متقی اور پرہیزگار امام تھے۔

## پانچویں فصل: خلافت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کا اثبات

امیر المومنین سعید شہید جامع القرآن کامل الحیاء والایمان عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کی خلافت کے ثبوت کا بیان

جب امیر المومنین عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے امامت کو چھ افراد حضرت عثمان، علی، زبیر، طلحہ، عبدالرحمن بن عوف اور سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہم کی شوریٰ کے مابین چھوڑا تو ان پانچوں نے حضرت عبدالرحمن بن عوف رضی اللہ عنہ کو حکم بنا دیا اور انہوں نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی خلافت کا فیصلہ کر دیا تو ان کی خلافت صحابہ کرام علیہم الرضوان کے اجماع سے ثابت ہوگئی۔ آپ رضی اللہ عنہ امامِ عادل تھے اور نبی کریم ﷺ کی شریعت کی اتباع میں رشتہ داروں پر شفیق تھے۔

---

[1] صواعق محرقہ، الفصل الرابع فی نبذ من کلمات الخ، ج02، ص375

## چھٹی فصل: امیر المومنین امام الاشجعین اسد اللہ الغالب علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کی خلافت کا اثبات

### خلافت حضرت علی رضی اللہ عنہ کا اثبات

جب امیر المومنین عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کی وفات ہوئی تو صحابہ نے امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ کی طرف رجوع کیا اور ان سے خلافت قبول کرنے کی درخواست کی تو انہوں نے اسے اختیار کر لیا تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے ان کی بیعت کر لی؛ کیونکہ وہ اپنے زمانے میں سب سے افضل اور خلافت کے مستحق تھے پس ان کی خلافت اجماع سے ثابت ہوگئی۔

یہاں کلام ہے اور وہ یہ کہ دعویٰ اجماع اس قول کی بنا پر ہے کہ ان کے ساتھ مخالفین کا نزاع خلافت کی بابت نہ تھا بلکہ دم عثمان رضی اللہ عنہ کے مطالبہ میں تھا۔ رہا اس شخص کا قول جس نے کہا کہ ان کا نزاع خلافت کے معاملے میں تھا جیسا کہ اس کی طرف تمہید کا کلام مشیر ہے تو (دعویٰ اجماع) کی چند وجوہ ہوں گی:

1) وہ جو تفتازانی نے شرح مقاصد میں کہا کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی خلافت پر شوریٰ کے وقت وہ تمام متفق تھے تو ثابت ہوا کہ اگر عثمان رضی اللہ عنہ نہ ہوتے تو حضرت علی کرم اللہ وجہہ ہی ہوتے اور مجتہدین کا اجماع کے بعد مخالفت کرنا اجماع کے لیے نقصان دہ نہیں ہے۔

2) اجماع کی تحقیق میں اکثر اہل حل وعقد کا اتفاق کافی ہے۔

رہا یہ جواب دینا کہ ''ان کے مخالفین مجتہد نہ تھے تو ان کے اتفاق میں نقصان دہ نہیں'' باطل ہے۔ اس سے رفض کی بو آتی ہے۔ حاصل کلام یہ کہ اہل سنت و جماعت کا اتفاق ہے کہ خلافت کے سچے حقدار امیر المومنین حضرت علی کرم اللہ وجہہ تھے اور ان کے مخالفین باغی، اہل تعدی اور اجتہاد میں خطا کرنے والے تھے۔

## ساتویں فصل: خلافت حضرت حسن رضی اللہ عنہ کا اثبات

### امام سید شہید حسن بن علی رضی اللہ عنہما کی خلافت کا اثبات

آپ رضی اللہ عنہ کی خلافت اہل حل وعقد کی بیعت اور نبی کریم ﷺ کے اس فرمان سے ثابت ہے کہ آپ علیہ السلام نے فرمایا: ''میرے بعد خلافت تیس برس ہوگی''۔[1] حضرت علی رضی اللہ عنہ کی وفات کے بعد تیس سال میں سے چھ ماہ باقی تھے اور اس میں آپ امام تھے اور آپ رضی اللہ عنہ مستحق خلافت خلیفہ، عادل امام اور متقی تھے حتی کہ آپ نے فتنہ کو دبانے کے لیے خلافت چھوڑ دی اور اپنے قصد و اختیار سے اسے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے سپرد کر دیا حالانکہ آپ قتال پر قادر تھے۔ اللہ عزوجل ہمیں اپنے فضل اور عظیم کرم سے ان کے محبین میں بنا دے۔

## آٹھویں فصل: خلافت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا اثبات

اب امیر المومنین، خال المسلمین حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت کے ثبوت، ان کے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کے

---

[1] صحیح ابن حبان، کتاب اخبارہ علیہ السلام عن مناقب الصحابۃ، ج15، ص392

مابین جو ہوا اس کے ذکر اور ملحدین اللہ ان کا ناس کرے، کے اعتراضات کے جوابات کا بیان کیا جائے گا۔ (اللہ عزوجل ہمیں دونوں صحابہ کی محبت عطا فرمائے) جان لو کہ ان کے مابین جو معاملات ہوئے اس کا ذکر ممنوع ہے۔ کیونکہ اس میں بعض صحابہ کی مذمت اور ان پر طعن کا دروازہ کھلتا ہے؛ اسی طرح شہدائے کربلا کے قصہ کو روایت کرنا مطلقاً حرام ہے کیونکہ اس میں ایسے امور کا ذکر ہوگا جو ان کی عظیم بارگاہ کے لائق نہیں۔ لیکن اس میں سے ضروری امور کا ذکر کرنا ضروری ہے تاکہ دونوں یعنی حضرت علی اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہما پر جاہلوں کے اعتراضات کو دور کیا جاسکے کیونکہ کچھ تاریخ دانوں نے اس میں کچھ ایسے امور بھی لاحق کر دیے جو واقع نہ ہوئے اور سماعتِ قبول سننا نہیں چاہتی نیز ان کی صحت کی کوئی وجہ نہیں۔

پس ہم کہتے ہیں جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ شہید ہوئے اور اسد اللہ الغالب حضرت علی رضی اللہ عنہ مسندِ خلافت پر رونق افروز ہوئے تو حضرت عثمان کے قاتلین (رجوع اور اطاعت کر کے) آپ رضی اللہ عنہ کے لشکر میں شامل ہو گئے؛ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے ان قاتلین کو ان کے حوالے کرنے کا مطالبہ کیا جب کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ خوب واقف تھے کہ ابھی ان لوگوں کو حوالے کرنا ان کی طرف سے فساد اور بیعت توڑ کر اطاعت سے نکلنے کا باعث ہوگا کیونکہ ان کے قبیلے کثیر، ان کا درجہ بلند اور ابھی خلافت کا معاملہ ضبط و اختیار میں نہیں ہے۔ سو آپ نے چاہا کہ جب امامت کا معاملہ مستحکم ہو جائے تو وہ انہیں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے حوالے کر دیں گے۔ اس کی تائید اس روایت سے ہوتی ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے جنگ جمل کے موقع پر ندا دی کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے قاتلین ان کے لشکر سے نکل جائیں تو انہوں نے اپنی طاقت اور کثرت کے باعث حضرت علی رضی اللہ عنہ پر خروج کا ارادہ کر لیا۔

## کیا مجتہد کا خطا پر مواخذہ ہوگا؟

وہ دونوں مجتہد تھے لیکن حضرت علی رضی اللہ عنہ اپنے اجتہاد میں مصیب اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ مخطی تھے۔ اجتہاد میں خطا کرنے والے پر مواخذہ نہیں بلکہ ماجور و مغفور ہے تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے لیے ایک اجر اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کے لیے دو یا دس اجر ہیں۔ پس جس نے ان میں سے کسی کو بھی برا کہا تو بے شک وہ اسلام کی سرحد میں رخنہ اندازی کا مرتکب ہوا نیز وہ دنیا اور آخرت میں خیر الانام صلی اللہ علیہ وسلم کا دشمن ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ "اگر لوگ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کا قصاص طلب نہ کرتے تو ان پر ضرور آسمان سے پتھر برستے"۔[1] ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ "جب میرے صحابہ کا ذکر کیا جائے تو زبان کو سنبھال کر رکھو"۔[2] کہا گیا کہ ابراہیم نخعی رحمہ اللہ[3] سے اس بارے میں پوچھا گیا تو فرمایا: وہ ایسے خون ہیں جن سے ہمارے ہاتھ سالم رہے تو ہم اپنی زبانوں کو اس سے (کسی گروہ کی برائی

---

۱ الصواعق المحرقۃ، الفصل الثالث فی بدء من مآثرہ الخ، ج01، ص328

۲ المعجم الکبیر، باب العین، ج10، ص198

۳ لم اجد روایۃ عن ابراھیم النخعی ولکن وجدت عن عمر بن عبد العزیز کما فی "تاریخ دمشق لابن عساکر، حرف الیاء، ص133، ج65"

کرنے میں) آلودہ نہیں کریں گے۔[۱]

جان لیں کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی حیات میں اور حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے امر خلافت سپرد کرنے سے قبل خلیفہ نہ تھے بلکہ باغی یعنی اطاعتِ امام سے خارج تھے۔ پھر یہ جاننا بھی ضروری ہے کہ ان پر باغی کا اطلاق اس وجہ سے ہے کہ ان کا یہ فعل صورۃً بغاوت تھا نہ کہ باغی کا اطلاق ایسے ہے جیسے اپنی فاسد نفسانی خواہش کی وجہ سے امام کے خلاف خروج کرنے والے پر کیا جاتا ہے کیونکہ انہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ پر خروج؛ نفسانی خواہش کی بنا پر نہیں کیا بلکہ اجتہاد کی بنا پر کیا۔

## حدیث عمار کا جواب

نبی کریم ﷺ کے اس فرمان میں کہ آپ علیہ السلام نے حضرت عمار[۲] رضی اللہ عنہ سے فرمایا: ''تجھے باغی گروہ قتل کرے گا''[۳] باغی سے مراد قصاص عثمان رضی اللہ عنہ کا طالب گروہ ہے کیونکہ بغاوت بمعنی طلب کے آتا ہے یا پھر یہاں صورۃً بغاوت مراد ہے۔ اگر مان بھی لیا جائے کہ ان پر باغی کا اطلاق معنی معروف میں ہے[۴] تو بھی ان کو کافر یا فاسق نہیں کہا جا سکتا کیونکہ باغی کافر نہیں ہوتا کہ اللہ عزوجل نے فرمایا ''وَ اِنْ طَآىِٕفَتٰنِ مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ اقْتَتَلُوْا'' (الحجرات:09) (ترجمہ:) ''اور اگر مسلمانوں کے دو گروہ آپس میں لڑیں'' اللہ عزوجل نے باغی کو مومن کہا اور رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''بے شک حسن بن علی رضی اللہ عنہما مسلمانوں کے دو گروہوں کے مابین صلح کروائے گا''[۵] اور انہوں نے اپنی اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی قوم کے مابین مصالحت کروائی۔ روایت کیا گیا ہے کہ جنگ صفین میں ایک شخص کو قیدی بنا کر حضرت علی رضی اللہ عنہ کی بارگاہ میں لایا گیا جو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی جانب سے تھا تو کہنے والے نے کہا سبحان اللہ! یہ پہلے

---

۱۔ شرح السنۃ للبغوی، کتاب فضائل الصحابۃ، ج14، ص132

۲۔ بعض علماء نے اس کا یہ جواب دیا کہ اس حدیث میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور ان کے ساتھیوں کی صراحت نہیں ہے ممکن ہے کہ یہاں وہ گروہ ہو جس نے ان پہ حملہ کر کے انہیں قتل کیا ہو اور وہ گروہ لشکر کا حصہ ہو بہر حال جو حضرت عمار کے قتل پر راضی ہو تو اس کا حکم بھی اسی گروہ والا ہوگا اور یہ بات یقینی ہے کہ تمام لشکر والے اس قتل پہ راضی نہ تھے مثلاً عبداللہ بن عمرو بن عاص وغیرہ بلکہ تمام لوگ حتی کہ حضرت معاویہ اور عمرو بن عاص حضرت عمار (رضی اللہ عنہم) کے قتل کے منکر تھے۔

۳۔ صحیح مسلم، کتاب الفتن واشراط الساعۃ، باب لا تقوم الساعۃ الخ، ج04، ص2236

۴۔ صدر الشریعہ مفتی امجد علی اعظمی فرماتے ہیں ''گروہ امیر معاویہ پر حسب اصطلاح شرع اطلاق فئہ باغیہ آیا ہے مگر اب کہ باغی بمعنی مفسد و معاند و سرکش ہو گیا اور دشنام سمجھا جاتا ہے، اب کسی صحابی پر اس کا اطلاق جائز نہیں''۔ (بہار شریعت، جلد اول، امامت کا بیان، عقیدہ نمبر 13، ص260) لہذا علامہ پرہاروی علیہ الرحمہ کی اس عبارت کو لے کر کسی کے لیے جائز نہیں کہ وہ کسی بھی صحابی پر یہ لفظ استعمال کرے۔

۵۔ صحیح بخاری، کتاب الصلح، باب قول النبی للحسن الخ، ج03، ص186]

مسلمان تھا؛ تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کیا کہتا ہے! یہ مسلمان ہے، کافر نہیں۔

نیز باغی فاسق نہیں ہوتا کیونکہ حضرت طلحہ اور حضرت زبیر رضی اللہ عنہما جو عشرہ مبشرہ میں سے ہیں اور اعلیٰ مناقب اور بلند مراتب سے موصوف ہیں، ان پر فسق کے ارتکاب اور عدالت سے خروج کا حکم کیسے جائز ہوگا؟ نیز نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''میری سنت میں سب سے پہلے رخنہ ڈالنے والا بنوامیہ کا ایک شخص ہوگا جسے یزید کہا جائے گا''[1] تو اس سے ثابت ہوا حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے رخنہ نہ ڈالا اور قصداً حق سے خروج نہ کیا۔

مروی ہے کہ ایک شخص نے حضرت عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ عنہ کی بارگاہ میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی برائی کی تو آپ نے اسے کوڑوں کی سزا دی۔[2] کہا گیا کہ جو حضرت معاویہ اور عمرو بن عاص رضی اللہ عنہما کی گستاخی کرتے ہوئے کہے کہ ''وہ کفر پر تھے تو وہ کافر ہو جائے گا''۔ تو اے لوگو! ان سے اپنی زبان روک لو اور ان کا ذکر صرف بھلائی کے ساتھ ہی کرو کیونکہ یہ خیر کثیر ہے۔ امام احمد نے اپنی مسند میں روایت کیا کہ آپ علیہ السلام نے ارشاد فرمایا: ''اے اللہ! معاویہ کو کتاب اور حساب کا علم عطا فرما اور اسے عذاب سے بچا''۔[3] تو اس حدیث سے معلوم ہوا کہ انہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ جو معاملہ کیا اس پر ان کی پکڑ نہیں۔

بہر حال حضرت علی رضی اللہ عنہ کی وفات اور امام حسن رضی اللہ عنہ کی ان کے ساتھ صلح کے بعد تو ان کی خلافت و امارت حق و سچ ہے۔ غوث الثقلین شیخ عبدالقادر جیلانی، مہتدی باللہ امام ہمام ابوشکور سالمی اور شیخ ابن حجر مکی صاحب صواعق محرقہ اسی طرف گئے۔ امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ کا کلام بھی اسی طرف اشارہ کرتا ہے۔ میرے نزدیک یہی پسندیدہ ہے۔ اکثر علماء نے اس سے منع کیا اور ان کا کہنا ہے کہ وہ بادشاہ اور امیر تھے؛ خلفاء اور ائمہ میں سے نہیں تھے۔

انہوں نے دو وجوہ سے استدلال کیا۔

**وجہ اول:** نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''میرے بعد خلافت تیس سال ہوگی''[4] اور تیس سال حضرت علی رضی اللہ عنہ کے بعد یا حضرت حسن رضی اللہ عنہ کی خلافت کے چھ ماہ بعد مکمل ہو گئے۔

**وجہ ثانی:** حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہ نے انہیں اختیار سے خلافت سپرد نہیں کی بلکہ اضطرار کے ساتھ کی لہذا وہ خلیفہ نہیں ہوں گے۔

**پہلی وجہ کا جواب:** ''حدیث میں خلافت سے مراد خلافت کاملہ ہے نہ کہ مطلقاً خلافت، کیا آپ نے اس حدیث کو نہ

1۔ الصواعق المحرقۃ، ج2، ص633

2۔ الصواعق المحرقۃ، ج2، ص633

3۔ مسند احمد (الرسالۃ)، مسند شامیین، حدیث العرباض بن ساریۃ، ج28، ص383

4۔ صحیح ابن حبان، کتاب اخبارہ علیہ السلام عن مناقب الصحابۃ، ج15، ص392

دیکھا جو مختلف طرق سے مروی ہے کہ آپ علیہ السلام نے فرمایا: "میرے بعد بارہ خلفاء ہوں گے"[1] نیز علماء کا اتفاق ہے کہ ہر زمانے میں امام مقرر کرنا واجب ہے پس اگر خلافت تیس سال میں منحصر ہو جائے تو امت کا امام سے خالی ہونا لازم آئے گا اور یہ ممنوع ہے۔ دوسری وجہ کا جواب: حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے صلح کی خواہش کی اور انہوں نے خلافت ان کے حوالے کر دی حالاں کہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ عظیم لشکر اور بڑی شوکت والے تھے، ان سے متصور نہیں کہ وہ حق سے سکوت اور باطل پر راضی ہوں[2] نیز آپ رضی اللہ عنہ ان سے مقابلہ کرنے پر قادر تھے۔ علاوہ ازیں باطل پر رضا بہت بڑی ذلت ہے، اسی وجہ سے حضرت علی رضی اللہ عنہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت پر راضی نہ ہوئے اور ان سے قتال کیا۔ نیز نبی کریم ﷺ نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے فرمایا: "جب تم اس امت کے معاملے کے مالک بنو تو اسے اچھے طریقے سے نبھانا"۔[3] ترمذی نے روایت کیا کہ آپ علیہ السلام نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے فرمایا: "اے اللہ! اسے ہدایت یافتہ اور ہدایت دینے والا بنا"[4] پس یہ سب باتیں ان کی اہلیت خلافت اور خلیفہ ہونے پر دلالت کرتی ہیں، کیونکہ بزور غلبہ کرنے والا فاسق ہوتا ہے وہ اس بات کا مستحق نہیں کہ اسے نبی کریم ﷺ خلافت کی بشارت دیں اور انہیں ایسے امر میں احسان کا حکم دیں جس میں ناجائز غلبہ ہو بلکہ وہ تو زجر و عقاب کا مستحق ہے۔

اور اگر حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ امام حسن رضی اللہ عنہ کے ان کو خلافت سپرد کرنے کے باوجود وہ امام نہ بنے ہوں تو امام حسن رضی اللہ عنہ کا امت کو بغیر امام کے رکھنا لازم آئے گا؛ حالانکہ ہم پر نصب امام واجب ہے نیز رعایا پر یہ ظلم ہوگا کیونکہ بکریاں بھیڑیے کے حوالے کرنا ظلم ہے۔ تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت کی حقیت ظاہر ہوگئی۔ آپ کو اتنا کلام ہی کافی ہے اور جس کو فہم و ادراک حاصل ہے اس پر مخفی نہیں۔

رہی وہ بات جو امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ کی طرف منسوب ہے جس کا ذکر بھی قبیح ہے؛ تو ان میں سے بعض صحیح نہیں کیونکہ یہ خبریں ظنی ہیں اور رسول اللہ ﷺ کی صحبت قطعی ہے تو ظنی قطعی کے معارض نہیں ہو سکتی

[1] صحیح ابن حبان، باب اخبارہ علیہ السلام عما یکون فی امتہ الخ، ج15، ص43

[2] امام حسن رضی اللہ عنہ نے اپنی رضا سے بیعت کی تھی اور اس میں قطعاً کسی قسم کا جبر، اضطرار یا ناگواری کو دخل نہ تھا۔ خود شیعہ کی رجال کشی اس پر گواہ ہے چنانچہ اس میں لکھا ہے "حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے خط لکھ کر امام حسن رضی اللہ عنہ، امام حسین رضی اللہ عنہ اور ان کے ساتھیوں کو دمشق آنے کی دعوت تھی۔ یہ سب حضرات دمشق تشریف لے گئے تو حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے امام حسن رضی اللہ عنہ سے کہا اٹھیں اور بیعت کریں تو وہ اٹھے اور انہوں نے بیعت کی پھر امام حسین رضی اللہ عنہ سے یہی فرمایا وہ بھی اٹھے اور انہوں نے بیعت کی" (رجال کشی، قیس بن سعد بن عبادہ، ص193) تو اس سے معلوم ہوا کہ امام حسن رضی اللہ عنہ کی بیعت اختیاری اور رضا سے تھی۔

[3] صواعق محرقہ، الخاتمہ فی عقائد اہل سنہ، ج02، ص626

[4] سنن ترمذی (بشار) ابواب المناقب، باب مناقب معاویہ، ج06، ص169

اور جو صحیح ہے تو اس کے مناسب محامل اور تاویلات ہیں۔ ان کے باہمی جھگڑوں کا ذکر نہیں کیا جائے گا کیونکہ اللہ عزوجل نے ان کے سینے کی کدورتوں کو کھینچ نکالا پس وہ ایک دوسرے کے بھائی ہو کر رو برو تخت نشین ہیں۔ اس مقام کی صعوبت کی وجہ سے بعض لوگوں نے ان جنگوں کا سرے سے انکار کر دیا اور اس میں کوئی شک نہیں کہ یہ سینہ زوری اور تواتر کا انکار ہے۔

## نویں فصل: خلافت یزید علیہ ما علیہ کا ابطال

جان لیں کہ کچھ لوگوں کا خیال ہے یزید مسلمانوں کے اتفاق سے امام بنا اور اس کی اطاعت امیر المومنین حسین بن علی رضی اللہ عنہما پر واجب تھی۔ نعوذ باللہ اس عقیدے سے اللہ کی پناہ!

## خلافت یزید پر اتفاق والے قول کا رد

اس کی خلافت پر اتفاق کیسے ہو گیا؟ حالانکہ تمام صحابہ کرام اور ان کی اولاد اس کی اطاعت سے خارج تھے؛ ہاں! مدینہ منورہ کی ایک جماعت کو اس کے پاس زبردستی اور جبراً بھیجا گیا مگر جب انہوں نے اس کا قبیح حال ملاحظہ کیا تو مدینہ واپس آ کر اس کی بیعت توڑ دی اور کہا وہ اللہ کا دشمن، حرام چیزوں کو حلال سمجھنے والا، شرابی، نماز کو چھوڑنے والا ہے اور اس سے ایسی شنیع باتیں صادر ہوئی ہیں جو اس سے سوا کسی سے صادر نہیں ہوئیں؛ اس نے مدینہ مطہرہ کی تخریب کاری کے لیے ایک لشکر بھیجا تھا۔ اس کے علاوہ بھی اس کے جرائم ہیں۔

## تیسری فصل: رافضیوں کی خباثتوں کا رد

یہ فصل برے شیعہ کی بے بنیاد اور جھوٹی باتوں کے رد میں ہے۔

**پہلا شبہ:** ان کا کہنا ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے صحابہ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کا حق ضائع کیا اور ان پر ظلم کیا اور اسی طرح ان کا صحابہ کرام کی تکفیر کرنا (بھی ان کی خباثتوں میں سے ہیں) اللہ عزوجل ان پر بڑی لعنت کرے۔

اس کا جواب ظاہر ہے کیونکہ آپ علیہ السلام کے تمام صحابہ کا باطل اور کفر پر اتفاق کرنا متصور ہی نہیں؛ کیونکہ یہ قرآن و حدیث کے منہاج یعنی شریعت کے فساد کو مستلزم ہے۔ اگر یہ جائز ہو تو عقلیں اس سے تمام احکام کو سمجھنے سے قاصر ہو جائیں گی؛ کیونکہ شریعت کا دارومدار احادیث ہی ہیں جن کو رسول اللہ ﷺ کے صحابہ نے ہی ان سے روایت کیا تو اگر یہ کافر ہوں یا باطل پر اتفاق کریں تو ان پر اعتماد باطل ہو جائے گا؛ جس سے شریعت کا فساد لازم آئے گا نیز قرآن بھی صحابہ کی عدالت اور ان کے اسلام میں پختہ ہونے کی گواہی دیتا ہے؛ اگر انہوں نے باطل پر اتفاق کیا ہوتا تو حضرت علی رضی اللہ عنہ کا باطل امر پر راضی ہونا لازم آئے گا اور یہ ان کی شان کے لائق نہیں۔ اس کا اور تقیہ کا بطلان ان شاء اللہ جلد آ جائے گا۔

امام عراقی کہتے ہیں کہ حضرت سلیمان علیہ السلام کی چیونٹی رافضی سے زیادہ عقل مند ہے؛ کیونکہ اس نے کہا "ادْخُلُوْا مَسٰكِنَكُمْ ۚ لَا يَحْطِمَنَّكُمْ سُلَيْمٰنُ وَ جُنُوْدُهٗ ۙ وَ هُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ" (النمل: 18)، ترجمہ: "اے چیونٹیو! اپنے گھروں میں چلی جاؤ تمہیں کچل نہ ڈالیں سلیمان اور اُن کے لشکر بے خبری میں"۔ رہا جان بوجھ کر تو وہ تمہیں تکلیف نہ دیں گے کیونکہ وہ نبی علیہ

السلام کے اصحاب ہیں۔ جب کہ رافضی کہتے ہیں کہ صحابہ نے جان بوجھ کر حضرت علی رضی اللہ عنہ کا حق ضائع کیا، حالاں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ دین وشرافت میں حضرت سلیمان علیہ السلام کے اصحاب سے افضل ہیں۔ شیعہ کی جہالتوں میں سے ایک یہ بھی ہے کہ وہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی اس لیے تکفیر کرتے ہیں کہ وہ باطل پر اور عام کفار پر راضی رہے۔ اے عقل والو! عبرت حاصل کرو اور ان بے وقوف چوپایوں کی جہالت کو دیکھو۔ تحقیق صحابہ کرام کو برا کہنے سے منع کرنے والی احادیث گزریں اور قرآن ان کی تعریف سے بھرا ہوا ہے نیز تورات وانجیل میں ان کی مدح وشان مذکور ہے۔

**دوسرا شبہ:** ان کا گمان ہے کہ نجات پانے والا فرقہ شیعہ ہی ہے جو آقا علیہ السلام کے فرمان ''الا واحدۃ'' سے مراد ہے۔ کچھ امامی بد بخت شیعوں نے اس پر ہم سے مباحثہ کیا۔ اس کا جواب یہ ہے کہ گزشتہ اوراق میں گزر چکا کہ فرقہ ناجیہ اشاعرہ ہیں۔

ان کا یہ کہنا غیر معقول ہے کہ ''فرقہ ناجیہ کے لیے تمام فرقوں کی مخالفت ضروری ہے (چونکہ شیعہ سب کے مخالف ہیں لہذا یہی ناجی فرقہ ہوا)'' بلکہ عاقل پر مخفی نہیں کہ حقیقتِ امر پر عقلاء کی موافقت سے استدلال کیا جاتا ہے علاوہ ازیں ہم اس بات کو تسلیم ہی نہیں کرتے کہ شیعہ اعتقادات میں تمام فرقوں کے مخالف ہیں بلکہ وہ تمام اعتقادی مسائل میں معتزلہ کی موافقت کرتے ہیں، سوائے امامت ان کچھ مسائل میں جو کہ فروع سے ہیں۔ کتاب اللہ اور احادیثِ رسول علیہ السلام میں ایمان کا وصف ظہور، علو اور اظہار بیان کیا گیا؛ جب کہ شیعوں کا تقیہ کو واجب قرار دینا مخفی نہیں اور اپنے مذہب کو اس طرح چھپاتے ہیں جس طرح عورت اپنے حیض کو چھپاتی ہے۔ ان کی جہالت پر ایک دلیل یہ ہے کہ وہ کہتے ہیں حضرت علی رضی اللہ عنہ خدا تھے یا نبی تھے یا نبوت میں شریک تھے۔ (معاذ اللہ) یہ وہ باتیں ہیں جن کے باطل ہونے میں کوئی شک نہیں نیز اسی طرح ان کے اکثر اقوال بلکہ سارے کے سارے قطعی براہین اور مضبوط دلائل سے مردود ہیں۔ کما لا یخفی!

## افضلیت شیر خدا پر شیعہ کے دلائل اور ان کا رد

**تیسرا شبہ:** ان کا کہنا ہے کہ امام کا اپنے زمانے میں سب سے افضل ہونا ضروری ہے؛ کیونکہ ان کے گمان میں مفضول کی امامت عقلی طور پر قبیح ہے اور افضل حضرت علی رضی اللہ عنہ ہیں۔ جس کی چند دلائل (شبہات) ہیں۔

پہلی دلیل: آیت مباہلہ ہے: ''فَمَنْ حَآجَّكَ فِيْهِ'' پھر اے محبوب جو تم سے عیسیٰ کے بارے میں حجت کرے'' یعنی اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم! عیسائیوں میں سے جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بارے میں آپ سے جھگڑے اور کہے کہ وہ اللہ کے بیٹے ہیں اور اس کے علاوہ جو وہ کہتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی ان پر لعنت ہو''۔ ''مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَكَ مِنَ الْعِلْمِ فَقُلْ تَعَالَوْا'' بعد اس کے کہ تمہیں علم آچکا تو ان سے فرما دو آؤ'' تعالوا'' یہاں ''هلموا'' کے معنی میں ہے یعنی اے عیسائیوں آؤ'' نَدْعُ اَبْنَآءَنَا وَ اَبْنَآءَكُمْ وَ نِسَآءَنَا وَ نِسَآءَكُمْ وَ اَنْفُسَنَا وَ اَنْفُسَكُمْ '' ہم تم بلائیں اپنے بیٹے اور تمہارے بیٹے اور اپنی عورتیں اور تمہاری عورتیں اور اپنی جانیں اور تمہاری جانیں'' یعنی ہم میں اور تم میں سے ہر ایک اپنے بیٹوں، عورتوں اور اپنی جانوں کو بلالیں''۔ ''ثُمَّ نَبْتَهِلْ'' پھر

مُباہلہ کریں ''یعنی ہم کہیں گے کہ ہم میں اور تم میں سے جو جھوٹا ہو اس پر اللہ کی لعنت ہو حتی کہ جھوٹا ہلاک ہو جائے''۔
''البھلۃ'' با کے زبر اور پیش دونوں سے ہے اور اس کا معنی لعنت ہے؛ کہا جاتا ہے: ''بھلہ اللہ و ابعدہ من رحمتہ'' ابتہال کی اصل یہی ہے؛ پھر اس کا استعمال ہر اس دعا میں ہونے لگا جس میں خوب کوشش کی جائے اگرچہ اس میں لعنت نہ ہو۔
''فَنَجْعَلْ لَّعْنَتَ اللّٰهِ عَلَى الْكٰذِبِيْنَ'' ''توجھوٹوں پر اللہ کی لعنت ڈالیں'' (آل عمران:61)۔[1] مروی ہے کہ جب آپ علیہ السلام نے انہیں مباہلہ کی دعوت دی تو انہوں نے کہا ہم جا کر سوچیں گے تو ان کے بڑے پادری نے کہا اے گروہ نصاریٰ! تم جانتے ہو محمد ﷺ نبی مرسل ہیں اور وہ تمہارے پاس، تمہارے رب کی طرف سے حق لے کر آئے ہیں اللہ کی قسم کسی قوم نے کسی نبی سے مباہلہ نہیں کیا مگر یہ کہ وہ ہلاک و برباد ہوگئی تو تم اپنے علاقوں کی طرف لوٹ جاؤ۔ پس وہ رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے ؛آپ ﷺ کے ساتھ حضرت علی، فاطمہ، حسن اور حسین رضی اللہ عنہم تھے تو رسول اللہ ﷺ نے ان سے فرمایا: جب میں دعا کروں تو تم آمین کہنا۔ نجران کے بشپ یعنی بڑے پادری نے کہا اے گروہ نصاریٰ! میں ایسے چہرے دیکھ رہا ہوں کہ اگر اللہ پہاڑ کو اس کی جگہ سے ہٹانا چاہے تو ان کی برکت سے ضرور ہٹا دے گا تو وہ کہنے لگے ہم آپ کو آپ کے دین پر برقرار رکھتے ہیں اور ہم اپنے دین پر ثابت قدم ہیں۔ تو آپ علیہ السلام نے فرمایا: اسلام لے آؤ تو انہوں نے انکار کر دیا تو آپ علیہ السلام نے فرمایا: ہم تم سے جنگ کریں گے تو وہ کہنے لگے کہ عربوں سے جنگ کی ہم طاقت نہیں رکھتے مگر اس شرط پر کہ آپ ہم پر حملہ آور نہ ہوں، ہمیں خوف زدہ نہ کریں اور ہمیں ہمارے دین سے نہ ہٹائیں، ہم ہر سال دو ہزار حلے، ایک ہزار رجب میں اور ایک ہزار صفر میں اور لوہے کی تیس زرہیں دینے کے بدلے صلح کرتے ہیں۔ پس آپ نے ان سے اس پر صلح کر لی۔[2]

روافض کہتے ہیں کہ اس آیت میں ''بانفسنا'' سے حضرت علی رضی اللہ عنہ مراد ہیں، جیسا کہ مفسرین کی رائے ہے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ ہمارے نبی علیہ السلام کا نفس نہیں بلکہ مراد یہاں سوائے نبوت کے بقیہ تمام فضائل میں برابری ہے اور اس میں کوئی شک نہیں کہ رسول اللہ ﷺ تمام صحابہ سے علاوہ نبوت کے بقیہ اوصاف میں افضل ہیں پس حضرت علی رضی اللہ عنہ بھی اسی طرح ہیں۔

اس کے چند جواب ہیں: 1) جامع البیان میں ہے کہ عرب چچا زاد کو بھی نفس کہتے ہیں۔ 2) یہاں مراد محبت اور تقرب ہے جیسا کہ محب کو کہا جاتا ہے تو میری جان ہے، نہ کہ فضل میں مساوات مراد ہے۔ نیز یہ کہنا کہ نبوت مستثنیٰ ہے یہ عقل سے بعید تکلف ہے۔ 3) یہ بات حضرت علی رضی اللہ عنہ کے فضل و شرف پر دلالت کرتی ہے اور ہم اس کے منکر نہیں، لیکن یہ مطلوب پر دال نہیں کیونکہ مطلوب تو عند اللہ کثرتِ ثواب ہے۔ 4) جب عام کو خاص کر دیا جائے تو وہ صحیح قول پر باقی افراد میں حجت نہیں رہتا۔ 5) یہاں مراد فقط حضرت علی رضی اللہ عنہ نہیں بلکہ آپ علیہ السلام کے تمام رشتہ دار اور خادمین ہیں۔

---

[1] تفسیر کشاف، ج01، ص395

[2] تفسیر کشاف، ج1 ص396

دوسری دلیل: حضرت علی رضی اللہ عنہ کی افضلیت پر شیعہ جن وجوہ سے استدلال کرتے ہیں ان میں سے دوسری وجہ اللہ عزوجل کے اس فرمان فَاِنَّ اللّٰہَ ھُوَ مَوْلٰىہُ وَ جِبْرِیْلُ وَ صَالِحُ الْمُؤْمِنِیْنَ (التحریم:04) (ترجمہ:)" تو بے شک اللہ ان کا مددگار ہے اور جبریل اور نیک ایمان والے"؛ سے استدلال ہے کہ یہاں "صَالِحُ الْمُؤْمِنِیْنَ" سے حضرت علی کرم اللہ وجہہ مراد ہیں جیسا کہ کثیر مفسرین نے اسے نقل کیا ہے اور مولیٰ بمعنی ناصر کے ہے۔ تو آپ علیہ السلام کی مدد عبادات میں سے بڑی عبادت ہے تو حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا اس نصرت سے اختصاص ان کی افضلیت پر دال ہے۔

اس کے چند جوابات ہیں: 1) یہ قول اکثر مفسرین کے موقف کے معارض ہے کہ یہ آیت حضرت علی اور ان کے علاوہ صحابہ کرام علیہم الرضوان کو عام ہے۔ 2) یہاں ابوبکر صدیق اور عمر فاروق اعظم رضی اللہ عنہما مراد لینے والوں کے بھی یہ قول معارض ہے۔ 3) مقدمہ میں گزر چکا کہ بعض امور میں مفضول کو فضیلت دینا افضلیت کے منافی نہیں۔ 4) جو ابھی گزرا کہ افضلیت سے مراد کثرت ثواب ہے اور یہ آیت تو صرف آپ رضی اللہ عنہ کے اس (جو آیت میں موجود ہے) کمال اور فضیلت کے ساتھ متصف ہونے پر دلالت کرتی ہے اور یہ مطلوب کے منافی نہیں۔

تیسری دلیل: بد بخت شیعہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی افضلیت پر نبی کریم ﷺ کے ان دو فرامین سے استدلال کرتے ہیں (1) "میں علم کا شہر ہوں اور علی اس کا دروازہ ہیں"[1] اور فرمایا: "تم میں سب سے بڑے قاضی علی ہیں"۔[2] افضل اعلم ہوتا ہے تو ان کی اعلمیت ثابت ہو چکی نیز روایت کیا گیا کہ "اگر علی نہ ہوتے تو عمر ہلاک ہو جاتا"[3] یہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس وقت کہا جب آپ نے حاملہ کو رجم کرنے کا حکم دیا تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: "آپ کو اس عورت پر اختیار ہے نہ کہ اس کے پیٹ کے بچے پر"۔ اسی طرح نبی کریم ﷺ نے بقیہ صحابہ کے مقابل ان کی تعلیم وتربیت میں رغبت رکھی اور رئیس المفسرین ابن عباس رضی اللہ عنہما ان کے شاگرد ہیں۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ہی علمِ صرف ونحو کی بنیاد رکھی، انہیں پر مشائخِ صوفیہ کا سلسلہ منتہی ہوتا ہے۔ تحقیق انہوں نے اپنا بچپن اور جوانی نبی کریم ﷺ کے ساتھ گزاری؛ جب کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ تو نبی کریم ﷺ کی بارگاہ میں ایک یا دو مرتبہ حاضر ہوتے، حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے مروی ہے کہ "اللہ کی قسم! کوئی آیت جو تری یا خشکی، میدانی یا پہاڑی علاقہ، آسمان یا زمین، دن یا رات میں نہ اتری مگر میں جانتا ہوں کہ وہ کس کے بارے میں اور کس سبب سے اتری"۔[4] اسی طرح یہ فقہ اور بلاغت میں فائق تھے۔

---

[1] مستدرک علی الصحیحین، کتاب معرفۃ الصحابۃ، اما قصۃ اعتزال محمد بن مسلمۃ الخ، ج03، ص137

[2] تثبیت الامامۃ وترتیب الخلافۃ لابی نعیم، خلافۃ امیر المؤمنین عمر بن خطاب، ص276

[3] الاستیعاب فی معرفۃ الاصحاب، تحت حرف العین، باب علی بن ابی طالب، ج03، ص1103

[4] لم اجد بعینہ ولکن وجدت بمعناہ فی "الاسرائیلیات والموضوعات فی کتب التفسیر، ص58" وفی "حلیۃ الاولیاء، المہاجرون من الصحابۃ"، ج01، ص67

## تیسری دلیل کے جوابات

پہلی حدیث کے چند جواب ہیں: 1) محی السنہ اور ابن جوزی نے کہا یہ حدیث یعنی "انا مدينة العلم" موضوع ہے۔ علم حدیث میں ان دونوں کی معرفت خصوصا محی السنہ کی مخفی نہیں حتی کہ محی السنہ کے بارے میں اہل علم نے کہا کہ "ان کے بعد ان کے پلے کا کوئی نہیں آیا"۔ 2) اگر اس کی صحت یا حسن کا حکم لگایا جائے جیسا کہ متاخرین کی رائے ہے تو ہم کہتے ہیں یہ اس حدیث مسند فردوس کے معارض ہے جس میں ہے "انا مدينة العلم و ابوبكر اساسها و عمر حيطانها و عثمان سقفها و علی بابها"[1] رضوان اللہ علیہم اجمعین۔ تو یہ حدیث ابوبکر رضی اللہ عنہ کی اعلمیت میں صریح ہے کیونکہ دیواروں، چھت اور دروازے کی اساس بنیادوں پر ہوتی ہے۔ 3) حدیث میں جو لفظ "علی" ہے اس سے مراد حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی ذات گرامی نہیں بلکہ یہ معنی لغوی پر محمول ہے یعنی بلندی والا، یہ اس شخص کی قرات کے مطابق ہے جس نے "و هذا صراط علی مستقيم" میں "علی" کو رفع کے ساتھ کہا۔ 4) یہ حدیث اعلمیت پر دلالت نہیں کرتی بلکہ ان کے علم سے موصوف ہونے پر دال ہے۔

**اعتراض:** کیسے اعلمیت پر دلالت نہیں کرتی؟ حالانکہ (اسی حدیث میں کہا گیا) کہ "جو علم چاہتا ہے تو اسے چاہیے کہ دروازے سے آئے" اور اس میں کوئی شک نہیں کہ جو بھی شہر میں داخل ہو گا وہ دروازے سے ہی ہو گا۔

جواب: لوگ اکثر اوقات غیر اعلم کا قصد کرتے ہیں، کیونکہ وہ فارغ ہوتا ہے یا اس کا کلام واضح ہوتا ہے۔

حدیث "اقضاکم علی" کا جواب: احتمال ہے کہ یہ خطاب صرف بعض صحابہ کو ہو جیسا کہ اس پر اس کا واقعہ دلالت کرتا ہے کہ دو شخص باہم جھگڑا کرتے آئے؛ ان میں سے ایک نے کہا کہ اس کی گائے نے میرے گدھے کو مار ڈالا۔ تو بعض صحابہ نے کہا حیوان پر ضمان نہیں ہوتا۔ نبی کریم ﷺ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: ان دونوں کا فیصلہ کرو۔ انہوں نے ان دونوں کا ماجرا دریافت کیا تو ایک نے کہا اس کی گائے کھلی تھی اور میرا گدھا بندھا ہوا تھا پس حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کہا گائے والے پر ضمان ہے۔

"لولا علی لهلك عمر" کے جوابات: حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے واقعہ کو صحیح مان کر پہلا جواب یہ ہے کہ ممکن ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو اس کے حمل کا معلوم نہ ہو۔ دوسرا یہ کہ مجتہد مخطی اور مصیب ہوتا ہے اور ایک مجتہد کا دوسرے مجتہد کی غلطی واضح کرنا اس کی اعلمیت میں نقصان دہ نہیں، کیا تم نہیں دیکھتے شاگرد کبھی استاذ کو خطا پر متنبہ کرتا ہے اور یہ بات اس کے استاذ سے اعلم ہونے کا فائدہ نہیں دیتی بلکہ اس سے جو بات لازم آتی ہے اس کی غایت شاگرد کی ذہانت اور علم ہے۔

بقیہ دلائل کا جواب: کہ یہ سب فضیلت پر دلالت کرتے ہیں نہ کہ افضلیت پر، اس کے ساتھ ساتھ یہ سب دلائل ان احادیث کے معارض ہیں جو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے تمام صحابہ سے اعلم ہونے پر دال ہیں۔ پس ہم ان میں سے بعض کو ذکر کرتے ہیں۔

---

[1] الفردوس بماثور الخطاب، باب الالف، ج01، ص43

## صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے اعلم ہونے پر احادیث

01: ابن عساکر نے روایت کی کہ آپ علیہ السلام نے فرمایا: ''میرے پاس جبریل علیہ السلام آئے اور مجھے کہا کہ اللہ عزوجل آپ کو حکم فرماتا ہے کہ آپ ابوبکر رضی اللہ عنہ سے مشورہ کریں''۔[1]

02: طبرانی نے ایک حدیث روایت کی جس میں ہے کہ آپ علیہ السلام نے ابوبکر رضی اللہ عنہ سے فرمایا: ''بے شک اللہ عزوجل پسند نہیں فرماتا کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ خطا کرے''۔[2]

03: دیلمی اور ابن عساکر نے روایت کی کہ آپ علیہ السلام نے فرمایا: ''مجھے حکم دیا گیا کہ میں خوابوں کی تعبیر ابوبکر رضی اللہ عنہ سے لوں''۔ اسی وجہ سے آپ رضی اللہ عنہ نبی کریم ﷺ کی موجودگی میں خوابوں کی تعبیر بتایا کرتے تھے۔[3]

04: نبی کریم ﷺ کی میراث کے بارے میں صحابہ نے اختلاف کیا تو آپ نے یہ حدیث روایت کی ''ہم گروہ انبیا کسی کو وارث نہیں بناتے اور ہمارا ترکہ صدقہ ہوتا ہے''۔[4]

05: آپ علیہ السلام کے دفن میں صحابہ نے اختلاف کیا، کچھ نے کہا انہیں مکہ مکرمہ میں دفن کیا جائے کیونکہ آپ کی پیدائش و پرورش وہیں ہوئی اور کچھ نے کہا کہ مسجد میں دفن کیا جائے، کچھ نے کہا بقیع میں رکھا جائے اور کچھ نے کہا بیت المقدس لے جایا جائے کیونکہ وہاں انبیا کرام علیہم السلام کی قبور ہیں اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ ﷺ سے روایت کی کہ ''کسی نبی کی روح قبض نہیں ہوتی مگر وہ اپنی اسی جگہ دفن کیا جاتا ہے جہاں اسے موت آئے''۔[5] پس ان تمام دلائل سے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا تمام صحابہ سے اعلم ہونا ثابت ہوتا ہے۔

**چوتھی دلیل:** جن کو شیعہ افضلیتِ علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ پر دلیل بناتے ہیں ان میں سے چوتھی دلیل آپ رضی اللہ عنہ کی شجاعت ہے۔ غزوات اس پر گواہ ہیں، جیسے غزوہ خیبر و بدر وغیرہ۔ انہوں نے اس پر ایک حدیث بھی گھڑ لی اور وہ یہ کہ ''لا فتی الا علی و لا سیف الا ذو الفقار'' یعنی کوئی جوان نہیں سوائے علی کے اور تلوار نہیں سوائے ذوالفقار کے۔

**جواب:** حضرت علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ کی شجاعت ہمارے مطلوب کے لیے مضر نہیں بلکہ ہم اس کی تصدیق کرتے ہیں۔ ہاں ابوبکر رضی اللہ عنہ میں عدمِ شجاعت ہمارے لیے مضر ہے اور تحقیق سے ثابت ہے کہ ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ شجاعت واستقلال والے تھے حتیٰ کہ ان معاملات میں بھی ثابت قدم رہے جن میں لوگوں کو رخصت دی جاتی ہے؛ انہیں معاملات میں

---

[1] تاریخ دمشق، حرف العین، ج30، ص129

[2] مسند الشامیین للطبرانی، ما انتہی الینا من مسند الوضین الخ، ج01، ص384

[3] الصواعق المحرقۃ، الفصل الخامس، ج01، ص87

[4] ارشاد الساری، کتاب المغازی، باب قتل کعب بن اشرف، ج06، ص283

[5] تاریخ الخلفاء، الخلفاء الراشدون، الخلیفۃ الاول ابوبکر الصدیق، ص60

سے نبی کریم ﷺ کی وفات کا دن ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنی تلوار نکال لی اور کہا میں اس شخص کو قتل کر دوں گا جو کہے گا کہ محمد ﷺ فوت ہو گئے حتی کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ تشریف لائے ، رسول اللہ کے چہرۂ مبارک سے کپڑا ہٹایا اور رو پڑے اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے جوش کو ٹھنڈا کیا۔ ان مرتد قبیلوں سے جنگ کرنا جو نماز اور زکوۃ کے منکر ہو گئے تھے آپ کی شجاعت کا حصہ ہے؛ آپ نے سب سے پہلے ان سے جنگ کا ارادہ کیا حالانکہ صحابہ نے آپ کو اس سے منع کرتے ہوئے کہا آپ ان کے دلوں کی تالیف فرمائیں پھر وہ آپ کے ساتھ ہو گئے اور ان منکرین سے جنگ کی۔

آپ رضی اللہ عنہ کی شجاعت کا بیان اس روایت میں بھی ہے جو حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ہم نے دیکھا قریش نے رسول اللہ ﷺ کو پکڑ لیا اور آپ علیہ السلام کے ساتھ کرختگی سے پیش آئے ،تو ہم میں سے کوئی آگے نہ بڑھا سوائے ابوبکر رضی اللہ عنہ کے ؛جنہوں نے ان کفار کو دور کیا اور کہا ''کیا تم ایسے شخص کو مارنا چاہتے ہو جو کہتا ہے میرا رب اللہ ہے؟'' تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حاضرین سے کہا آل فرعون کا مومن افضل ہے یا ابوبکر رضی اللہ عنہ؟ تو سب خاموش رہے پس حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا ''ابوبکر رضی اللہ عنہ افضل ہیں کیونکہ انہوں نے اپنے اسلام کا اظہار کیا جب کہ اس مومن نے پوشیدہ رکھا''[1] اس کو امام احمد، ابویعلیٰ نے روایت کیا اور امام حاکم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ آپ علیہ السلام نے ابوبکر اور ان سے فرمایا: ''تم میں سے ایک کے ساتھ جبریل علیہ السلام ہیں اور دوسرے کے ساتھ میکائیل علیہ السلام ہیں''۔[2]

بعض علما نے کہا کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے زیادہ بہادر ہونے پر یہ بات بھی دلیل ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو خبر دے دی تھی کہ انہیں ابن ملجم شہید کرے گا سو انہیں کسی کی فکر نہ تھی اور وہ دشمن کی صفوں میں بغیر خوف و دہشت کے داخل ہو جاتے کیونکہ انہیں علم تھا کہ ابن ملجم ہی انہیں شہید کرے گا تو وہ جنگ میں بھی ایسے ہی تھے جس طرح سکون سے بستر پر سونے والے ہوں جبکہ ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو ایسی کسی بات کی خبر نہ دی گئی پس یہاں خوف و ہلاک کا گمانِ غالب تھا؛ لہذا ان مواضعِ ہلاکت میں ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا ثابت قدم رہنا ایسی صفت ہے جو حضرت علی رضی اللہ عنہ میں نہیں تھی۔

بعض علما نے اپنی تصانیف میں لکھا کہ ''لافتی الا علی ولا سیف الا ذوالفقار'' اس حدیث کی کوئی اصل نہیں اور نہ اس پر اعتماد ہے۔ یہ بھی مروی ہے کہ بدر کے دن اسی سے ندا کی گئی۔ اس کے باطل ہونے پر سب سے بڑی دلیل یہ ہے کہ اگر یہ اسی طرح مروی ہوتی تو صحابہ اور ائمہ اسے ضرور روایت کرتے۔ یہ ان کے کلام کا خلاصہ ہے۔

**پانچویں دلیل:** افضلیتِ حضرت علی رضی اللہ عنہ پر بدبخت شیعہ جن سے استدلال کرتے ہیں وہ گھڑی ہوئی احادیث اور بے شمار جھوٹی باتیں ہیں۔ (ان میں چند بطور مشتے نمونہ از خروارے درج ذیل ہیں:)

---

ا۔ مسند بزار، مسند علی بن ابی طالب، ج03، ص14

۲۔ مسند ابی یعلی الموصلی، مسند علی بن ابی طالب، ج01، ص283

01: جس کا ذکر گزشتہ دلیل میں ہوا۔

02: (یعنی ان کی دوسری دلیل) نادِ علی رضی اللہ عنہ ہے:''مظهر العجائب تتخذه عونا لك في النوائب كل هم و غم انجلى''۔[1]

03: نبی کریم ﷺ نے فرمایا:''اے علی! کاغذ دوات لاؤ؛ تو آپ ﷺ نے املا کروایا اور حضرت علی رضی اللہ عنہ نے لکھا اور جبریل علیہ السلام اس پر گواہ بنے پھر وہ کاغذ لپیٹ دیا گیا''۔[2] امام صنعانی نے کہا کہ یہ من گھڑت ہے۔بعض محققین کہتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو نبی کریم ﷺ کی وہ سب وصایا جو''یا''حرف ندا سے شروع ہوتی ہیں سب موضوع ہیں؛سوائے نبی کریم ﷺ کے اس فرمان''اے علی! تم مجھ سے ایسے ہو جیسے ہارون علیہ السلام کا مرتبہ حضرت موسیٰ علیہ السلام سے تھا مگر یہ کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں''۔[3] احقر العباد کہتا ہے کہ آمدی جو اہل سنت اور متکلمین کے نمایاں افراد سے ہیں، کہتے ہیں یہ حدیث صحیح نہیں ہے۔

04: حضرت علی رضی اللہ عنہ کی افضلیت پر موضوع احادیث میں ایک وہ ہے جس کے اول میں ہے''اے علی! فلان کی تین علامات ہیں''اور اس روایت کے آخر میں مخصوص اوقات میں مجامعت سے ممانعت ہے۔[4]

05: جھوٹی اور گھڑی احادیث میں سے یہ ہے''جس نے میرے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کے مابین فاصلہ کیا اس پر ایسی ایسی لعنت ہے''۔اس کی کوئی اصل نہیں۔

06: انہیں میں سے امام زاہدی کے نزدیک''یہ عرب کے سردار ہیں''ہے[5] اس کے تمام شواہد ضعیف ہیں۔امام حاکم نے اس کی تصحیح کی ہے جبکہ شیخین نے اس کی تخریج نہیں کی۔اللہ عزوجل ہی حقیقتِ حال کو جانتا ہے وہ علام الغیوب ہے اور اگر اس کو صحیح مان لیا جائے جیسا کہ امام حاکم نے مانا؛تو اس کا جواب یہ ہے کہ یہاں سیادت سے مراد بلندی ہے نہ کہ افضلیت اور یہ ایسی خبر ہے جس میں عموم نہیں یا پھر یہ ضعیف ہے جیسا کہ ابن عساکر نے اسے ان الفاظ سے ذکر کیا''میں تمام اولادِ آدم کا سردار ہوں اور ابوبکر رضی اللہ عنہ عرب کے ادھیڑ عمر والوں کے سردار ہیں اور علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ عرب کے جوانوں کے سردار ہیں''۔[6] خادم العلما رافضیوں کے مذہب پر مشتمل ایک کتاب پر مطلع ہوا تو اس میں جھوٹ،

---

[1] الاسرار المرفوعۃ فی اخبار الموضوعۃ، حرف النون، ص385

[2] مرقاۃ المفاتیح، کتاب القصاص، ج06، ص2267

[3] سنن ابن ماجہ، باب فضائل اصحاب رسول اللہ، فضل علی بن ابی طالب، ج01، ص88

[4] الموضوعات للصغانی، ص27

[5] مستدرک علی الصحیحین، کتاب معرفۃ الصحابۃ، قصۃ اعتزال محمد بن مسلمۃ، ج03، ص133

[6] تاریخ دمشق، حرف العین، ج30، ص182]

باطل اور ایسی احادیث پائیں جن کے بطلان پر گواہیاں قائم ہیں۔

**چھٹی دلیل:** افضلیتِ علی رضی اللہ عنہ پر شیعہ کی متدل وجوہ میں سے ایک "حدیثِ طیر" ہے کہ "نبی کریم ﷺ کو ایک بھنا ہوا پرندہ ہدیہ کیا گیا تو آپ نے اللہ عزوجل سے عرض کی: اے اللہ عزوجل! اپنی مخلوق میں سے سب سے زیادہ محبوب شخص کو میرے پاس لے آ؛ تاکہ وہ یہ پرندہ کھائے تو حضرت علی رضی اللہ عنہ حاضر ہوئے اور نبی کریم ﷺ کے ساتھ وہ پرندہ کھایا"۔[1] اس کا جواب یہ ہے کہ یہاں تمام مخلوق میں سب سے زیادہ محبوب مراد نہیں کیونکہ اس سے لازم آئے گا کہ وہ نبی کریم ﷺ سے بھی افضل ہوں بلکہ مراد بعض مخلوق سے زیادہ محبوب ہونا ہے۔

**ساتویں دلیل:** افضلیتِ علی رضی اللہ عنہ پر شیعہ کی متدل وجوہ میں سے نبی کریم ﷺ کا پستان کی طرح ابھار والے کے بارے میں فرمان بھی ہے "اس کو مخلوق میں سب سے بہتر شخص قتل کرے گا" اور اسے حضرت علی رضی اللہ عنہ نے قتل کیا تھا۔ اس کا قصہ یہ تھا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حروریہ (خوارج کے ایک گروہ) سے جہاد کیا تو ان میں سے یہ شخص ظاہر ہوا جس پر پستان کی طرح ابھرا ہوا گوشت تھا۔[2]

اس کے چند جواب ہیں: 1) یہ عام مخصوص عنہ البعض ہے تو باقی افراد میں حجت نہ رہے گا۔ 2) حضرت علی رضی اللہ عنہ نے براہ راست خود اسے قتل نہیں کیا تھا بلکہ آپ کے ساتھیوں نے قتل کیا تو یہاں خیریت سے مراد جمیع وجوہ سے خیریت نہیں وگرنہ آپ کے بعض ساتھیوں کی آپ پر اور تمام مخلوق پر فضیلت لازم آئے گی اور یہ اجماعاً باطل ہے۔

**اعتراض:** اگر آپ کہیں حدیث کے الفاظ "قتلہ خیر الخلق" یہ "بنی الامیر المدینۃ" کی طرح مجاز ہے اور مراد حضرت علی رضی اللہ عنہ ہیں کہ وہی امیر تھے تو (اس کا جواب یہ ہے کہ) پھر بھی ہمیں مضر نہیں کیونکہ اوپر گزر چکا کہ مراد بعض وجوہ سے خیریت ہے۔ 3) اس کے قتل کے زمانے میں حضرت علی رضی اللہ عنہ خیر الخلق تھے کیونکہ یہ خلفاء ثلاثہ کے بعد کا واقعہ ہے۔ کہا گیا یہی جواب درست ہے۔

**آٹھویں دلیل:** افضلیتِ علی رضی اللہ عنہ پر شیعہ کی متدل وجوہ سے ایک یہ حدیث ہے کہ آپ علیہ السلام نے فرمایا: "میرا بھائی، میرا وزیر، جن کو میں چھوڑ کر جاؤں ان میں میرے بعد سب سے بہتر جو میرا قرض ادا کرے اور میرے وعدے کو پورا کرے وہ علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ ہیں"۔[3]

**جواب:** روایت کو تسلیم کرنے کے بعد (مطلب یہ کہ یہ روایت موضوع ہے اگر صحیح مان لیا جائے تو) اس کا جواب یہ ہے کہ اخوت اور وزارت کی افضلیت پر کوئی دلالت نہیں۔ رہا باقی کلام تو ہم کہتے ہیں کہ "بعض دینی" یہ اترک کا دوسرا مفعول

---

[1] تقریب المرام فی شرح تھذیب الکلام، الباب السادس فی السمعیات، ص375

[2] الخصائص الکبری، ذکر وقعۃ صفین، باب اخبارہ بالخوارج، ج02، ص250

[3] الموضوعات لابن الجوزی، کتاب فضائل والمثالب، ج01، ص347

ہے یا اس کے مفعول سے حال ہے لہذا معنی ہوگا کہ میرے دین کو ادا کرنے اور وعدے کو پورا کرنے میں خیریت کی تمنا کرتا ہوں۔

**نویں دلیل:** شیعہ کی مستدل وجوہ سے نویں وجہ یہ حدیث ہے ''جو چاہے کہ علم میں آدم علیہ السلام، تقویٰ میں نوح علیہ السلام، حلم میں ابراہیم علیہ السلام، ہیبت میں موسیٰ علیہ السلام اور عبادت میں عیسیٰ علیہ السلام کی طرف نظر کرے تو وہ علی رضی اللہ عنہ کو دیکھ لے''۔[1] تو نبی کریم ﷺ نے انہیں مذکورہ انبیا کے برابر قرار دیا اور اس میں کوئی شک نہیں کہ وہ انبیا تمام صحابہ سے افضل ہیں تو حضرت علی بھی اسی طرح سب صحابہ سے افضل ہوں گے۔

اس کے چند جوابات ہیں: 1) بعض نے کہا اس حدیث کی صحت میں نظر ہے۔ 2) یہ مشابہت ہے اور اس سے مساوات لازم نہیں۔ 3) اگر ہم مساوات کو مان لیں تو پھر یہ بعض صفات میں مساوات ہے اور اس سے مطلقا مساوات لازم نہیں آتی۔

**دسویں دلیل:** افضلیت پر دسویں دلیل یہ ہے کہ آپ علیہ السلام نے صحابہ کے مابین عقد مواخاۃ قائم کیا[2] اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کو اپنا بھائی بنایا۔[3] اس کا جواب یہ ہے کہ اس سے افضلیت لازم نہیں آتی، شاید آپ علیہ السلام نے شفقت؛ یا پھر قرابت اور خدمت کی وجہ سے ایسا کیا ہو۔

**گیارہویں دلیل:** افضلیتِ علی پر شیعہ جن وجوہ سے استدلال کرتے ہیں ان میں سے ہے کہ انہوں نے کبھی بھی نہ اللہ کے ساتھ شرک کیا اور نہ ہی بت کو سجدہ کیا۔ اس کا جواب یہ ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ اسلام لانے سے قبل ان تمام صحابہ کی طرح تھے جو اپنے والدین کے تابع تھے۔ یہ جواب اس بنا پر ہے کہ کفار کے بچے مومنین نہیں اور اس میں علما کا اختلاف ہے۔ پس جواب یہ ہے کہ کافر جب مسلمان ہو جائے تو اس کا سابق کفر معدوم ہو جاتا ہے گویا کہ وہ اس سے پہلے بھی اسلام پر تھا جیسا کہ مسلمان جب مرتد ہو جائے، اللہ کی پناہ، تو اس کا سابق اسلام معدوم ہو جاتا ہے۔ کیا آپ اللہ تعالیٰ کے اس فرمان کی طرف نہیں دیکھتے جو ابلیس کے حق میں ہے کہ ''وَكَانَ مِنَ الْكٰفِرِيْنَ'' (البقرۃ:34) (ترجمہ:) ''اور کافر ہو گیا'' لہٰذا اعتبار خاتمہ کا ہے۔

**چوتھا شبہ:**[4] انہیں میں سے ان کا یہ کہنا بھی ہے کہ اہل سنت کہتے ہیں اللہ عزوجل نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کو رسول اللہ ﷺ کا صاحب قرار دیا جہاں اللہ سبحانہ نے فرمایا: ''اِذْ يَقُوْلُ'' جب فرماتے تھے '' یعنی رسول اللہ ﷺ''، ''لِصَاحِبِهٖ'' ''اپنے یار سے'' یعنی ابوبکر رضی اللہ عنہ ''لَا تَحْزَنْ''، ''غم نہ کھا'' آپ علیہ السلام نے انہیں یہ اس وقت کہا جب وہ

---

[1] الموضوعات لابن الجوزی، ج01، ص370، اللآلی المصنوعۃ ج01، ص184

[2] یعنی انصار و مہاجرین میں سے ہر ایک ایک کو بھائی بنایا۔

[3] فضائل الصحابۃ لاحمد، فضائل علی ج02، ص663

[4] افضلیت علی رضی اللہ عنہ پر شیعہ کے شبہات مع جوابات مکمل ہوئے، اور یہ بات ان کی جھوٹی اور گھڑی ہوئی باتوں میں سے تیسری تھی۔ اب چوتھی بات شروع کرتے ہیں جو روافض اہل سنت کے خلاف کرتے ہیں۔

دونوں غار میں تھے اور کفار غار کے دہانے پر تھے تو ابوبکر رضی اللہ عنہ کو خوف نے آلیا کہ کفار ان دونوں کو پا نہ لیں۔ ''اِنَّ اللّٰهَ مَعَنَا'' (التوبہ:40) (ترجمہ:) ''بے شک اللہ ہمارے ساتھ ہے''۔ تو ہم اس میں ابوبکر رضی اللہ عنہ کی کوئی فضلیت یا شرف نہیں پاتے کیونکہ اللہ تعالی نے سورہ کہف میں یہودا اور قطروس، جن میں اول دین ہدایت پر اور دوسرا کافر تھا، کے قصہ کو بیان کرتے ہوئے فرمایا کہ ''قَالَ'' ''کہا'' ''یعنی یہودا نے''، ''لَهٗ صَاحِبُهٗ''، ''اپنے صاحب کو'' ''یعنی قطروس کو'' ''وَهُوَيُحَاوِرُهٗ'' اور وہ اس سے الٹ پھیر کر رہا تھا'' ''یعنی جھگڑ رہا تھا''۔ ''اَكَفَرْتَ بِالَّذِيْ خَلَقَكَ مِنْ تُرَابٍ'' (الکہف:37) (ترجمہ:) ''کیا تو اس کا منکر ہے جس نے تجھے مٹی سے پیدا کیا'' تو اللہ عزوجل نے کافر کے حق میں کہا کہ وہ مومن کا صاحب ہے لہذا اس میں ان کی کوئی مدح نہیں۔

جواب یہ ہے کہ فقط صحبت شرف میں کافی نہیں مگر ہم کہتے ہیں کہ صحبت جو ابوبکر رضی اللہ عنہ کو رسول اللہ ﷺ کے ساتھ حاصل تھی وہ واضح طور پر ان کے شرف پر دلالت کرتی ہے کیونکہ انہوں نے اپنے مال، وطن چھوڑ کر اللہ کے حبیب اور منتخب ﷺ کے ساتھ ہجرت کی حالانکہ وہاں بڑا خوف اور عظیم خطرہ بھی تھا۔ نیز انہوں نے اللہ عزوجل اور اس کے رسول ﷺ کی راہ میں اپنی جان خرچ کر ڈالی اس کے باوجود وہ نبی کریم ﷺ کے ساتھ ثابت قدم رہے۔ یہ تمام امور دوستی، محبت اور مودت پر دال ہیں۔ نیز اللہ عزوجل کا فرمان (وَهُوَيُحَاوِرُهٗ) یہ دشمنی اور دوری پر دال ہے اور یہ اس کافر کی مذمت میں نص ہے کیونکہ وہ اس سے جھگڑ رہا ہے جو اسے سیدھے دین کی طرف بلا رہا ہے اور سابقہ آیت حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے شرف پر دلالت کرتی ہے۔ ہم یہ نہیں کہتے کہ محبت بغیر ایمان کے شرف میں کافی ہے حتی کہ ابو طالب سے اعتراض وارد ہو بلکہ ایمان اور محبت شرف کے دلائل میں سے ہے اور ہم نے نبی کریم ﷺ اور ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے مابین اسے ثابت کر دیا۔

**پانچواں شبہ:** حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ پر خفا اور ناراض ہوئیں اور وفات تک ان سے کلام نہ کیا کیونکہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ کی میراث دینے سے انکار کر دیا[1] جیسا کہ صحیح بخاری میں ہے۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے مناقب میں یہ بھی وارد ہے کہ آپ علیہ السلام نے فرمایا ''جس نے اسے ناراض کیا اس نے مجھے ناراض کیا''[2] اور ایک دوسری روایت میں ہے ''جس نے اسے تکلیف دی اس نے مجھے تکلیف دی''[3] پس اس سے لازم آتا ہے کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ ﷺ کو ایذا دی اور ناراض کیا۔ قرآن میں ہے: ''اِنَّ الَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ لَعَنَهُمُ اللّٰهُ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ'' (الاحزاب:57) (ترجمہ:) ''بے شک جو ایذا دیتے ہیں اللہ اور اس کے رسول کو ان پر اللہ کی لعنت ہے دنیا اور آخرت میں''۔

---

1۔ صحیح بخاری، کتاب الفرائض، باب قول النبی لا نورث، ج08، ص149

2۔ صحیح بخاری، کتاب اصحاب النبی، باب مناقب قرابۃ رسول اللہ، ج05، ص21

3۔ مستدرک علی الصحیحین، کتاب معرفۃ الصحابۃ، باب مناقب فاطمۃ، ج-3، ص173

اس کے کچھ طریقوں سے جواب ہیں:

**پہلا جواب:** رسول اللہ ﷺ کی مراد یہ تھی کہ جس نے انہیں ناراض کیا اور تکلیف دی (( اپنی خواہش نفس اور وسوسہ شیطانی کے سبب ))[1] تو اس نے انہیں ناراض کیا اور تکلیف دی اور ابوبکر رضی اللہ عنہ کا ارادہ یہ نہ تھا بلکہ انہوں نے تو اظہار حق کا قصد فرمایا پس وہ بشری تقاضے کے سبب ایک گھڑی خفا ہوئیں پھر ان کی یہ ناراضی ختم ہوگئی اور انہوں نے بعد میں ان سے کلام نہ کیا کیونکہ ملاقات نہ ہوسکی یا ان سے کلام کی حاجت نہ رہی۔

دوسرا جواب یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے فرمان کا معنی ہے کہ جس نے بغیر حق کے انہیں ناراض کیا۔

تیسرا یہ کہ آیت کے معنی یہ نہیں ہیں کہ جس نے بھی رسول اللہ ﷺ کو ایذا دی وہ ملعون ہے اور یہ کیسے ہوسکتا ہے؟ حالانکہ آپ کی امت کا ارتکاب گناہ کرنا انہیں تکلیف دیتا اور ناراض کرتا ہے حالانکہ مرتکب کبیرہ کافر نہیں ہے جیسا کہ علم کلام میں اس پر دلائل قائم ہو چکے۔

## حدیث قرطاس کی بحث

**چھٹا شبہ:** شیعہ کا حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے روکنے پر بخاری کے باب کتابۃ العلم کی روایت سے استدلال کرتے ہیں کہ جب نبی کریم ﷺ کی تکلیف ایام مرض میں شدت اختیار کر گئی تو آپ نے اپنے اصحاب سے کہا میرے پاس کتابت کا سامان لے آؤ ( یعنی لکھنے کے ادوات اور اسباب ) کہ میں لکھ دوں ( اکتب مجزوم ہے کہ جواب امر ہے اور اس پر رفع بھی جائز ہے استیناف کی بنا پر، مطلب یہ ہے کہ میں لکھنے کا حکم دوں یا ہم کہتے ہیں کہ امی وہ ہوتا ہے جو اچھی طرح نہ لکھ سکتا ہو نہ کہ جو سرے سے لکھ ہی نہ سکے اور نبی کریم ﷺ سے ثابت ہے کہ آپ علیہ السلام نے اپنے ہاتھ مبارک سے لکھا ) تاکہ تم گمراہ نہ ہو جاؤ ( لاتضِلوا یہ تا کے زبر اور ضاد کے کسرہ کے ساتھ ہے اور یہ نفی ہے اور نون اس لیے حذف ہے کہ جواب امر کا بدل ہے اور بعض نے لقد اور جواب امر بغیر عطف کے جائز قرار دیا ہے ) اس کے بعد تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا ( یعنی وہاں موجود صحابہ کرام کو ) کہ نبی کریم ﷺ پر درد کا غلبہ ہے اور ہمارے پاس اللہ کی کتاب ہے جو ہمیں کافی ہے پس انہوں ( یعنی صحابہ کرام ) نے اختلاف کیا بعض نے لانے کا کہا اور بعض نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی موافقت کی اور آوازیں بلند ہوگئیں ( اللغظ لام کے زبر اور غین کے سکون کے ساتھ ہے اور اس کا معنی آواز ہے ) رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میرے پاس سے کھڑے ہو جاؤ ( میرے پاس جھگڑا جائز نہیں۔ التنازع یہ ینبغی کا فاعل ہے ) تو ابن عباس رضی اللہ عنہ نکلے ( یعنی اس جگہ سے جہاں وہ یہ حدیث بیان کر رہے تھے، نہ کہ رسول اللہ ﷺ کے پاس سے ) یہ کہتے ہوئے کہ بے شک مصیبت ( ''الرزیۃ'' میں راء کے زبر، زاء کے زیر اور اس کے بعد یاء ساکنہ پھر ہمزہ ہے جسے یاء میں بدل کر ادغام کر دیا گیا۔ ) بڑی مصیبت ( یہ منصوب ہے اول کی تاکید کے لیے ) جو رسول اللہ ﷺ اور

[1] رسالۃ رد الروافض للشیخ احمد السرہندی، ص 11

کتابت کے مابین حائل ہوا[1] ۔ اسی طرح بخاری نے ''باب مرض رسول اللہ ﷺ و وفاتہ '' میں یہ بھی روایت کیا کہ آپ علیہ السلام نے فرمایا'' مجھے چھوڑ دو پس میں جس حالت و کیفیت میں ہوں یہ بہتر ہے اس سے جس کی طرف تم مجھے بلاتے ہو''۔[2]

یہاں پر شیعہ کے دو شبہات ہیں:

**شبہ اول:** وہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے لیے خلافت لکھ دینے کا ارادہ کیا اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس سے منع کر دیا کیونکہ ان کی حضرت علی رضی اللہ عنہ سے دشمنی تھی۔

**شبہ ثانیہ:** وہ کہتے ہیں کہ وہ وحی کی کتابت تھی اور رسول اللہ ﷺ نے اس پر نزولِ وحی کے سبب اسے لکھوانے کا ارادہ کیا۔ فرمان باری ہے ''وَ مَنْ لَّمْ یَحْکُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰہُ فَاُولٰٓئِکَ ھُمُ الْکٰفِرُوْنَ'' (المائدہ:44) (ترجمہ:) ''اور جو اللہ کے اتارے پر حکم نہ کرے وہی لوگ کافر ہیں''۔

ان کا جواب یہ ہے کہ نبی کریم ﷺ نے کیا لکھوانے کا ارادہ کیا؟ اس میں علما کا اختلاف ہے۔ بعض نے کہا انہوں نے خلیفہ کا نام لکھوانے کا ارادہ فرمایا اور دوسرے بعض علما اس طرف گئے کہ آپ علیہ السلام نے شریعت کے بعض احکام لکھوانے کا قصد فرمایا۔

اگر ہم کہیں کہ آپ علیہ السلام نے خلیفہ کا نام لکھوانے کا قصد فرمایا جیسا کہ قسطلانی نے اسی کی تائید کی تا کہ لوگوں میں اختلاف نہ ہو جو انہیں گمراہی کی طرف لے جائے تو ہم کہتے ہیں کہ وہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے لیے خلافت لکھوانا چاہتے تھے۔ اس پر دلالت امام مسلم، احمد وغیرہما کی روایت کرتی ہے کہ آپ علیہ السلام نے حضرت عائشہ صدیقہ سے فرمایا: ''اپنے والد اور بھائی کو بلا لاؤ تا کہ میں لکھ دوں کیونکہ مجھے خدشہ ہے کہ تمنا کرنے والا تمنا کرے اور کہنے والا کہے کہ میں زیادہ لائق ہوں، اللہ اور مومنین انکار کر دیں گے سوائے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے''۔[3]

ایک روایت میں ہے کہ آپ نے فرمایا'' میرے پاس عبدالرحمن بن ابوبکر رضی اللہ عنہما کو بلا لاؤ کہ میں ایک تحریر لکھ دوں تا کہ میرے بعد اس پر کوئی اختلاف نہ کرے، پھر فرمایا چھوڑو، اللہ کی پناہ! کہ مومنین ابوبکر رضی اللہ عنہ کے بارے میں اختلاف کریں''۔[4] آپ علیہ السلام نے لکھوانے کو اس لیے ترک فرما دیا کہ آپ علیہ السلام کو ان کی امامتِ صغریٰ اور انوکھی تصریحات پر اعتماد تھا۔

---

[1] صحیح بخاری، کتاب العلم، باب کتابۃ العلم، ج01، ص34

[2] ارشاد الساری، کتاب المغازی، باب مرض النبی، ج06، ص463

[3] صحیح مسلم، کتاب فضائل الصحابۃ، باب من فضائل ابی بکر، ج04، ص1857

[4] فضائل الخلفاء الراشدین لابی نعیم، آخر الفضائل ذکر خلافۃ الصدیق، ص141

رہا حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا منع کرنا تو اس کی دو وجوہات ہیں، اول یہ کہ انہیں خدشہ لاحق ہوا کہ بات بڑھ جائے اور لوگ نبی کریم ﷺ کے لکھے ہوئے کے علاوہ کی تمنا کرنے لگیں، اس حال میں کہ یہ وقت آپ علیہ السلام کے دنیا سے عقبیٰ کی طرف متوجہ ہونے کا ہے پس خلافت کے معاملے میں مجادلہ لائق نہیں کیونکہ اس حالت میں آپ علیہ السلام اسی شخص کی طرح ہوں گے جس کی موت کا وقت قریب ہو اور ورثا ترکہ کی تقسیم میں مصروف ہو جائیں کیونکہ یہ صورت آپ علیہ السلام کے مرض کو مزید بڑھا دیتی، آپ علیہ السلام اسے قبیح جانتے اور اس سے تنگ دلی، گھبراہٹ ہوتی۔ ثانی یہ ہے کہ انہیں خدشہ لاحق ہوا کہ نبی کریم ﷺ ان پر کسی ایسے کو خلیفہ نہ بنا دیں جسے بعض صحابہ پسند نہ کریں اور یوں آپ کی نافرمانی کر بیٹھیں اور ان پر عذاب نازل ہو۔ اس کی تائید اس روایت سے ہوتی ہے کہ نبی کریم ﷺ سے عرض کی گئی کہ آپ ہم پر خلیفہ مقرر فرما دیں تو ارشاد فرمایا ''مجھے خوف ہے تم میرے خلیفہ کی نافرمانی کرو اور تم پر عذاب نازل ہو''۔[1]

اگر ہم کہیں کہ آپ نے امت پر شفقت کرتے ہوئے شرعی احکام لکھوانے کا قصد فرمایا اور اس قول کی تائید کرمانی نے کی تو ہم کہتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے منع کرنے کی کچھ وجوہات ہیں۔

**وجہ اول:** آپ نے جانا کہ ہم اجتہاد کریں گے اور احکام کا استخراج کریں گے، اگر آپ نے تحریر لکھوا دی تو اجتہاد کا دروازہ بند ہو جائے گا اور علما کی عوام پر فضیلت باطل ہو جائے گی۔[2]

**وجہ ثانی:** آپ رضی اللہ عنہ کو خوف ہوا کہ امت آپ ﷺ کے لکھے ہوئے احکام کی مخالفت کرے (اس طرح کہ وہ اس پر عمل سے عاجز آ جائیں) اور اس طرح ان پر عذاب اترے۔[3]

**وجہ ثالث:** آپ کے لیے تمام احکام کا ضبط بغیر تکلف کے میسر نہ تھا تو آپ ﷺ کو تکلیف دینا اچھی بات نہ تھی، باوجود اس کے کہ اجتہاد جاری ہے۔

اس سے معلوم ہوا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے زیادہ فقیہ ہیں کیونکہ انہوں نے کتاب اللہ پر اکتفا کر لیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا ''ہمیں کتاب اللہ کافی ہے'' اللہ عزوجل کے اس فرمان کی بنا پر کہا ''مَا فَرَّطْنَا فِي الْكِتٰبِ مِنْ شَيْءٍ'' (الانعام:38) (ترجمہ:) ''ہم نے اس کتاب میں کچھ اٹھا نہ رکھا''۔

**وجہ رابع:** اکثر علما نے نبی کریم ﷺ سے جن میں وحی نازل ہے، اجتہاد کو جائز قرار دیا ہے اور اجتہاد خطا کا احتمال رکھتا ہے نیز اس پر اتفاق ہے کہ آپ علیہ السلام کا اس خطا پر برقرار رہنا جائز نہیں۔ یہاں ایسا ہی ہے کہ آپ نے اس کے بعد لکھوانے سے اعراض کیا۔

---

[1] مسند بزار، مسند حذیفہ بن یمان، ج07، ص299

[2] شرح کرمانی، باب کتابۃ العلم، ج02، ص127

[3] مسند بزار، مسند حذیفہ بن یمان، ج07، ص299

**وجہ خامس:** نبی کریم ﷺ اگر چہ کذب سے معصوم ہیں مگر مصائب وتکالیف اور سہو سے معصوم نہیں، کیا آپ نہیں دیکھتے کہ آپ کو نماز میں سہو ہوا؟ یہ بات شریعت میں نقص کو مستلزم نہیں۔ پس حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو خدشہ ہوا کہ آپ سے وہ بات صادر نہ ہو جائے جو مریض کر دیتا ہے اور اس کو بولنے کا آپ کا کوئی ارادہ نہ ہو۔ یوں منافقین کو کتاب اللہ کی طرف راہ مل جائے اور وہ اس پر طعن کریں اور شریعت کے معاملہ میں خلل واقع ہو۔ محی السنہ امام نووی قدس سرہ نے یوں ہی فرمایا۔ مخفی نہ رہے کہ یہ جواب متکلمین کی اس صراحت کے مخالف ہے کہ نبی پر ان امور میں سہو جائز نہیں جو تبلیغ احکام سے متعلق ہوں۔

**وجہ سادس:** حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو خدشہ ہوا کہ اگر آپ کچھ تحریر لکھیں اور بے دین لوگ اس میں اپنی طرف سے کچھ اضافہ نہ کر دیں کیونکہ نبی کریم ﷺ اکا دکا افراد اور خلوت میں ہی لکھواتے۔

رہا حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی بے ادبی کا جواب تو عرض ہے کہ امر وجوب ہی کے لیے نہیں ہوتا کیونکہ امر میں لحاظ امارات وقرائن پر ہوتا ہے کہ وہ وجوب سے استحباب واباحت کی طرف نکل جاتا ہے۔ پس یہ صحیح ہے کہ آپ علیہ السلام نے معاملہ ان کے اختیار کے سپرد کر دیا تو انہوں نے اپنے اپنے اجتہاد کے سبب اس میں اختلاف کیا۔ پس اللہ عزوجل نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو صواب کی ہدایت دی اور حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما پر معاملہ مخفی رہا۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا یہ فرمانا ”ہمارے پاس اللہ کی کتاب ہے الخ“ یہ ان لوگوں کا رد ہے جو ان سے منازعت کر رہے تھے نہ کہ رسول اللہ ﷺ پر رد ہے۔

صحابہ کرام اللہ عزوجل کے اوامر میں نبی کریم ﷺ سے مراجعت کیا کرتے تھے جیسا کہ انہوں نے صلح حدیبیہ کے دن مراجعت کی تھی اس معاہدہ کے بارے میں جو آپ علیہ السلام اور قریش کے مابین لکھا گیا۔ ممنوع مراجعت ان اوامر میں ہے جو وجوبی ہوں۔ نبی کریم ﷺ کے فرمان ”دعونی الخ“ کا معنی ہے مجھے چھوڑ دو، بے شک میری دنیا سے آخرت کی طرف متوجہ ہونے کی حالت جس تحریر لکھنے کی طرف تم مجھے بلا رہے ہو، سے بہتر ہے۔ تو یہ خطاب ان لوگوں کو ہے جو تحریر لکھوانا چاہ رہے ہیں، نہ کہ ان سے جو تحریر سے منع کر رہے ہیں۔ یہ بات دلالت کرتی ہے کہ امر استحبابی ہے وجوبی نہیں کیونکہ اگر وجوبی ہوتا تو آپ علیہ السلام اس کے بعد لکھوا دیتے کیونکہ آپ اس واقعہ کے بعد چند دن حیات رہے۔

امر حق سے سکوت جائز نہیں، حالانکہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ ان کے پاس حاضر نہ تھے اور تقیہ کو ہم نے اس سے پہلے باطل کر دیا۔ یہ بھی احتمال ہے کہ یہ حکم صحابہ کرام کے اجتہاد کا امتحان لینے کے لیے ہو۔ یہاں پر ایک اور عمدہ جواب ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی اپنے رب سے موافقت کثیر ہے جیسا کہ گزرا اور اس معاملے کو بھی اسی میں سے شمار کیا گیا ہے۔ پس احتمال ہے کہ آپ علیہ السلام کو وحی کی گئی ہو پھر وہ حکم منسوخ کر دیا گیا ہو۔

کہا گیا کہ حق بات یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی مراد معلوم نہیں ہے۔ حاصل کلام یہ کہ شیعہ کا دعویٰ بلاشبہ باطل ہے۔

**ساتواں شبہ:** شیعہ کا کہنا ہے کہ جب حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے مابین فدک کے

معاملے میں نزاع نے طول پکڑا تو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فدک انہیں لوٹا دیا اور اس پر ایک تحریر لکھی پھر وہ تحریر لے کر حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نکلیں تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ ان سے ملے اور ان سے اس معاملے کے بارے میں پوچھا تو انہوں نے سارا ماجرا بتا دیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے وہ تحریر لے کر پھاڑ دی اور ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ پر ناراض ہوئے تو ان دونوں نے فدک نہ دینے پر اتفاق کر لیا۔ اس کا جواب یہ ہے کہ یہ روایت موضوع اور من گھڑت ہے اور کسی قابل اعتماد نے اسے روایت نہیں کیا۔

**آٹھواں شبہ:** ان کا کہنا ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو نبی کریم ﷺ کی وفات میں شک ہوا جب ان کی روح مبارک قبض ہوئی اور کہنے لگے اللہ کی قسم! حضرت محمد ﷺ فوت نہیں ہوئے حتی کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے یہ آیت تلاوت فرمائی "اِنَّكَ مَيِّتٌ وَّ اِنَّهُمْ مَّيِّتُوْنَ" (الزمر:30) (ترجمہ:) "بے شک تمہیں انتقال فرمانا ہے اور ان کو بھی مرنا ہے" تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا گویا کہ میں نے پہلے کبھی یہ آیت نہ سنی ہو۔ یہ سب ان کے قرآن سے جاہل ہونے اور خلافت کا اہل نہ ہونے پر دال ہیں۔

جواب یہ ہے کہ نبی کریم ﷺ کی وفات کے وقت کا یہ واقعہ ان کے قرآن سے جاہل ہونے پر دلالت نہیں کرتا کیونکہ اس طرح کی حالت تو دل کی تشویش، ہجوم غم اور کثرتِ حزن پر دلالت کرتی ہے حتی کہ منقول ہوا کہ بعض صحابہ پر اس حالت میں جنون طاری ہوگیا، بعض گونگے ہوگئے اور بعض کھڑے ہونے پر قدرت نہ پاتے تھے۔ رہا آپ کا یہ فرمانا کہ "گویا میں نے یہ آیت کبھی سنی ہی نہیں" تو یہ ان کے سننے پر دال ہے مگر اس وقت وہ ذہن سے نکل گئی کیونکہ آپ حواس باختہ، ہکا بکا ہوگئے۔

**نواں شبہ:** شیعہ کا کہنا ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو دشمنی میں تھپڑ مارا جب انہوں نے رسول اللہ ﷺ کی میراث سے انہیں روکا۔ ان کا استدلال نبی کریم ﷺ کے اس فرمان سے کہ "ہم گروہ انبیا کسی کو وارث نہیں بناتے اور ہمارا ترکہ صدقہ ہوتا ہے"[1] باطل ہے کیونکہ یہ خبر واحد ہے اور کتاب اللہ کا مخصص خبر متواتر ہوتی ہے کہ خبر واحد ظنی اور آیت قطعی ہے۔[2]

---

[1] ارشاد الساری، کتاب المغازی، باب قتل کعب بن اشرف، ج06، ص283

[2] ہمارے زمانہ کے سنی نما رافضی کا شبہ: اسی طعن سے مستفاد ہے، جب اس نے اپنی ایک وڈیو میں کہا "حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی خبر: خبر واحد اور ظنی ہے تو ممکن ہے کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کو حدیث سننے میں خطا ہوئی ہو اور درست اس کے خلاف ہو" نعوذ باللہ من ھذہ الخرافۃ، اس کے جواب میں فقیر عرض کرتا ہے کہ اولا حدیث پاک کا مفہوم ہے کہ اللہ تعالی پسند نہیں فرماتا کہ ابوبکر سے خطا ہو" (تاریخ دمشق، حرف العین، ص 130، ج 30) ثانیا یہ شخص منکرین حدیث کو کیا جواب دے گا؟ جو خبر واحد کی حجیت کو تسلیم نہیں کرتے بلکہ یہ تو ان کے مقدمہ کو نادانستہ طور پر مزید پختہ کر رہا ہے۔ اہل سنت کے نزدیک حجیتِ حدیث کا منکر گمراہ ہے تو اس کا حکم بھی یہی ہوگا۔ ثالثا عرض ہے کہ یہ حدیث خبر واحد نہیں، کیونکہ اس کو تیرہ صحابہ کرام نے روایت کیا ہے جن میں حضرت ابوبکر صدیق، عمر بن الخطاب، عثمان بن عفان، علی بن ابی طالب، عبدالرحمن بن عوف، عباس، زبیر بن العوام، سعد بن ابی وقاص، عائشہ صدیقہ، ابوہریرہ، طلحہ، حذیفہ بن یمان اور عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہم اجمعین شامل ہیں تو یہ سنی نما رافضی اس کو کیسے خبر واحد کہتا ہے؟ تو پتا چلا کہ یہ شخص علم حدیث سے عاری ہے یا معاند، مکابر ہے۔

جواب یہ ہے کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ ﷺ سے سماعت کی ہوئی حدیث سے فیصلہ کیا تو اس حدیث کا مفاد قطعی ہوا! یوں ان کے نزدیک یہ حدیث عمومِ آیت کی مخصص ہوگئی۔ دوسری بات یہ کہ اس حدیث کو روایت کرنے میں ابوبکر رضی اللہ عنہ منفرد نہیں بلکہ امہات المومنین، حضرت عثمان غنی، علی، عباس، عبدالرحمن بن عوف، زبیر اور سعد رضوان اللہ علیہم اجمعین نے اس حدیث کو روایت کیا جیسا کہ صواعقِ محرقہ کے کلام سے ظاہر ہوتا ہے مگر آپ اولا اس کی روایت میں منفرد تھے پھر سب نے اسی کے مطابق فتویٰ دیا۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے فعل پر ایک دلیل خود حضرت علی رضی اللہ عنہ کا فعل ہے کہ انہوں نے اپنی خلافت کے ایام میں فدک میں تبدیلی نہ کی اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے فعل کو برقرار رکھا پس اگر یہ فعل صدیقی حق نہ ہو تو حضرت علی رضی اللہ عنہ کی باوجود حق پر قدرت کے، باطل پر رضا لازم آئے گی۔ دوسری دلیل اس پر یہ ہے کہ ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے امہات المومنین رضی اللہ عنہن کو بھی میراث سے روک دیا تھا پس اگر انہوں نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو دشمنی کی وجہ سے حق نہ دیا تو ان امہات المومنین رضی اللہ عنہن کو منع نہ کرتے کہ ان سے دشمنی نہ تھی۔

**اعتراض:** اگر کہا جائے کہ یہ حدیث اللہ تعالیٰ کے ان دو فرامین کے معارض ہے۔ اول ''وَ وَرِثَ سُلَیْمٰنُ دَاوٗدَ'' (النمل:16) (ترجمہ:) ''اور سلیمان داود کا جانشین ہوا'' اور ثانی یہ کہ ''فَهَبْ لِیْ مِنْ لَّدُنْكَ وَلِیًّا، یَّرِثُنِیْ'' (مریم:05،06) (ترجمہ:) ''تو مجھے اپنے پاس سے کوئی ایسا دے ڈال جو میرا کام اٹھالے وہ میرا جانشین ہو'' حضرت زکریا علیہ السلام نے یہ دعا کی اور اللہ تعالیٰ نے حضرت یحییٰ علیہ السلام عطا فرمائے۔

**جواب:** میں جواباً کہوں گا کہ ان کی مراد علم و حکمت کی میراث ہے اور حدیث میں ہمارے نبی کریم ﷺ کی مراد مال کی میراث ہے۔ نبی سے جو میراث پہنچتی ہے وہ علم ہے۔ کیا آپ نے نبی کریم ﷺ کے اس فرمان کو نہ دیکھا؟ کہ ''علماء انبیاء کے وارث ہیں''۔[1] اگر مان لیا جائے کہ مراد مال ہی ہے تو ہم کہیں گے کہ ''**نحن معاشر الانبیاء**'' میں ''الانبیاء'' سے مراد خود نبی کریم ﷺ کی ذات گرامی ہے اور جمع کا صیغہ تفخیم و تعظیم کے لیے ہے۔

**دسواں شبہ:** شیعہ کا کہنا ہے کہ نبی کریم ﷺ کے حجرے آپ کی ملک تھے اور ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے امہات المومنین رضی اللہ عنہن کو اس سے منع نہ کیا اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو فدک سے روک دیا تو ان کا امہات المومنین رضی اللہ عنہا سے حجرے خالی نہ کروانا بڑا ظلم ہے۔

اس کا جواب یہ ہے کہ یہ حجرے امہات المومنین کی ملک تھے جیسا کہ اللہ عزوجل نے فرمایا ''وَ قَرْنَ فِیْ بُیُوْتِكُنَّ'' (الاحزاب:33) نیز (ترجمہ:) ''اور اپنے گھروں میں ٹھہری رہو'' احتمال ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے یہ حجرے اپنی حیات میں ہی ان پر تقسیم کر دیئے ہوں گے۔ دوسرا جواب یہ ہے کہ عدت گزارنے والی کو اس کے زوج کے گھر سے نہیں نکالا جاتا اور

[1] صحیح بخاری، کتاب العلم، باب العلم قبل القول والعمل، ج01، ص24

امہات المومنین رضی اللہ عنہن آپ علیہ السلام کی معتدات ہیں کیونکہ ان سے نکاح جائز نہیں ہے۔[1]

گیارہواں شبہ: ان کا کہنا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ اور ام ایمن رضی اللہ عنہا نے گواہی دی کہ رسول اللہ ﷺ نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو فدک ہبہ فرما دیا تھا مگر ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے ان کی تصدیق نہ کی۔ اس کا جواب یہ ہے کہ گواہی کے نصاب کے مکمل نہ ہونے کی وجہ سے ایسا ہوا نیز یہ بھی کہ بعض علماء اس طرف گئے کہ زوجین میں سے ایک کی دوسرے کے حق میں گواہی مقبول نہیں۔

روایت کیا گیا کہ حضرت امام حسن اور حسین رضی اللہ عنہما نے اس کی گواہی دی۔ اس کا جواب دیا گیا کہ وہ دونوں بچے تھے اور ظاہر یہی ہے کہ اکثر علماء کے نزدیک اولاد کی والدین میں سے کسی ایک کے حق میں گواہی قبول نہیں۔ نیز یاد رہے کہ ہمارے نزدیک حضرت علی، امام حسن اور امام حسین اور ام ایمن رضی اللہ عنہم کی گواہی کا قصہ ثابت نہیں۔

بارہواں شبہ: شیعہ کا کہنا ہے کہ حضرت فاطمہ الزہرہ رضی اللہ عنہا معصوم ہیں۔ اس پر دلیل اللہ عزوجل کا فرمان ہے: ''اِنَّمَا یُرِیۡدُ اللّٰہُ لِیُذۡہِبَ عَنۡکُمُ الرِّجۡسَ اَہۡلَ الۡبَیۡتِ وَ یُطَہِّرَکُمۡ تَطۡہِیۡرًا'' (الاحزاب:33) (ترجمہ:) ''اللہ تو یہی چاہتا ہے اے نبی کے گھر والو کہ تم سے ہر ناپاکی دُور فرما دے اور تمہیں پاک کر کے خوب ستھرا کردے'' نیز نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''فاطمہ میرے جگر کا ٹکڑا ہے''[2]۔ تو نبی کریم ﷺ جب معصوم ہیں تو ان کے جگر کا ٹکڑا بھی معصوم ہوگا پس وہ اپنے میراث کے دعویٰ میں سچی ہیں کیونکہ ان سے جھوٹ کا ظاہر ہونا عصمت کے منافی ہے۔

اس کا جواب یہ ہے کہ عصمت انبیاء علیہم السلام کا خاصہ ہے اور رہے غیر انبیاء تو ان کی عصمت کے ثبوت کے لیے دلیل کی حاجت ہے؛ مگر دلیل نہ پائی۔ رہی مذکورہ آیت کریمہ تو وہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی عصمت پر دلیل نہیں بن سکتی کیونکہ ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن آیت میں داخل ہیں اور وہ معصوم نہیں، اس پر ہمارا اور شیعہ کا اتفاق ہے۔ تو بقیہ اہل بیت بھی اسی طرح ہیں جیسا کہ شرح مواقف اور صواعق محرقہ میں ہے۔ امہات المومنین رضی اللہ عنہن کا آیت میں داخل ہونا ایک تو اس وجہ سے کہ یہ آیت کا سیاق ہے کہ وہ انہیں کی شان میں نازل ہوئی تو ان کو آیت سے خارج کرنا، کلام کو اس کے وصف

---

[1] علامہ عینی کی تحقیق کے مطابق یہاں ایک جواب یہ بھی ہے کہ امہات المومنین رضی اللہ عنہن سے ان حجروں کو اس لیے خالی نہ کروایا گیا کہ شوہر پر اپنی زوجہ کا جو نفقہ لازم ہوتا ہے اس میں رہائش بھی شامل ہوتی تھی، تو یہ بطور رہائش ان کے پاس رہے۔ اس کا استثنا خود نبی کریم ﷺ نے فرما دیا تھا چنانچہ فرمایا ''میری وراثت میں دینار و درہم کو تقسیم نہ کیا جائے۔ اپنے اہل اور عامل کے نفقہ کے بعد جو میں ترکہ چھوڑوں وہ صدقہ ہے''۔ اس پر دلیل یہ ہے کہ ان ازواج کی وفات کے بعد ان کے ورثا نے بطور وراثت انہیں نہیں لیا جس سے پتا چلا کہ ان کے پاس بطور ملک نہ تھے ورنہ ضرور وراثت میں تقسیم ہوتے بلکہ انہیں مسجد نبوی میں شامل کر دیا گیا جو کہ نبی کریم ﷺ کے ترکہ کا حکمِ اصلی تھا یعنی رفاہ عام کے لیے صدقہ ہونا تو مسجد کا نفع بھی مسلمانوں کے لیے عام ہے۔ (نخب الافکار شرح معانی الآثار، ص 497، ج 07)

[2] صحیح بخاری، کتاب اصحاب النبی، باب مناقب قرابۃ رسول اللہ، ج 05، ص 21

سے نکال دے گا۔ دوسری وجہ یہ کہ اس بارے میں احادیث کثرت سے وارد ہیں کہ امہات المومنین رضی اللہ عنھن اہل بیت میں داخل ہیں اور مذکر کا صیغہ تغلیب کی وجہ سے وارد ہے۔

احتمال ہے آیت کا معنی یہ ہو کہ اللہ تعالیٰ نے تمہاری مغفرت فرمانے کا ارادہ فرمایا یا اس کے علاوہ کوئی مناسب معنی ہوگا۔ حدیث کا جواب یہ ہے کہ یہ مجاز ہے اور شفقت و قربت مراد ہے۔ یہ بھی کہ جز کی کل سے تمام احکام میں مساوات لازم نہیں۔ یہاں اس کا ایک اور جواب ہے وہ یہ کہ اگر ان کی عصمت تسلیم کر بھی لی جائے تو تمہارا مدعا پھر بھی ثابت نہیں کیونکہ ان کا دعویٰ میراث اجتہادی خطا تھی اور مجتہد کبھی خطا کر جاتا ہے اگر چہ معصوم ہو، کیا آپ حضرت داؤد علیہ السلام کا واقعہ نہیں جانتے جو کھیتی اور بکریوں کے بارے میں انہوں نے فیصلہ کیا جیسا کہ کرمانی قدس سرہ نے ذکر کیا۔

## عصمت کی بحث

جان لیں کہ یہ مقام کلام کی وسعت کا تقاضا کرتا ہے اور وہ یہ ہے کہ عصمت کی تعریف میں علما نے اختلاف کیا ہے۔

اشاعرہ کہتے ہیں کہ ''عصمت یہ ہے کہ اللہ عزوجل بندہ میں گناہ کو پیدا ہی نہ کرے''۔ یہ تعریف ان کے اس قاعدہ پر مبنی ہے کہ ''تمام امور ابتداءً ہی اللہ عزوجل کی طرف مستند ہیں، وہ فاعلِ مختار ہے اور اس پر کچھ واجب نہیں''۔

فلاسفہ کے نزدیک ''عصمت ایسا ملکہ (مہارت) ہے جو اپنے صاحب کو فجور و معاصی سے روکتا ہے''۔ یہ تعریف ان کے قاعدہ کی بنا پر ہے کہ اللہ عزوجل فاعل بالایجاب ہے نیز فلاسفہ قبول کنندہ کی صلاحیتوں کا اعتبار کرتے ہیں۔

**اعتراض:** اہل بیت کے معصوم نہ ہونے کا قول پہلی تعریف کے مناسب نہیں کیونکہ اس صورت میں غیر معصوم گناہ گار ہوگا کیونکہ عدم خلق؛ خلق ہے۔ رہی دوسری تعریف تو اس سے عدمِ عصمت لازم نہیں کیونکہ احتمال ہے کہ ہم سے گناہ کا صادر نہ ہونا اس ملکہ کے علاوہ کسی اور سبب سے ہو۔ پس اگر پہلی تعریف لی جائے تو یہ اہل بیت کے بارے میں رافضیوں اور خارجیوں کے اعتراضات کو ابھارنے کا سبب ہوگا۔ اگر دوسری تعریف کو لیا جائے تو ایک تو یہ فلاسفہ کے مذہب پر مبنی ہے اور دوسرا یہ کہ بعض محقق فضلانے اپنی تصانیف میں اسے باطل قرار دیا ہے لہٰذا یہاں اللہ عزوجل کی مدد اور اس کے خالص لطف سے تشفی بخش بیان ضروری ہے۔

**جواب:** میں اللہ عزیز سے مدد طلب کرتے ہوئے کہتا ہوں کہ عصمت گناہوں سے اجتناب کے ملکہ کو کہتے ہیں، اس کو اکمل المحققین علامہ سعد الملۃ والدین تفتازانی نے شرح مقاصد میں اور صاحب طوالع نے منتخب کیا اور صاحب خیالی نے سعد الملۃ کی شرح عقائد نسفیہ کے حاشیہ میں اسے اختیار کیا اور کہا: ''عصمت کی حقیقت ملکہ کے ساتھ تعریف کرنا ہے، رہی پہلی تعریف تو وہ تعریف بالحاصل ہے''۔ اگر اس تعریف کو لیا جائے تو اہل بیت کی طرف عصیان کی نسبت لازم نہیں آتی اور مذکورہ تعریف کا فاعل بالایجاب کے قول پر مبنی ہونا مسلم نہیں؛ کیونکہ شجاع سے جو صادر ہو اس کی اضافت ملکہِ شجاعت کی طرف کی جاتی ہے اور جو عالم سے ظاہر ہو اس کی اس کے ملکہِ علم کی طرف کی جاتی ہے۔ اس سے ایجاب لازم نہیں آتا جیسا کہ فطین پر

مخفی نہیں ہے، بلاشبہ یہ تو اس وقت لازم آئے جب اس ملکہ کو دینا اللہ عزوجل کے اختیار میں نہ ہو، نیز یہ ملکہ ماہیت کو لازم امر ہے۔ پس تو انصاف کر جس طرح انصاف کرنے کا حق ہے۔

بہر حال پہلی تعریف تو اگر ان کے قول ''غیر نبی معصوم نہیں'' میں عدمِ عصمت سے مراد عصمت کا واجب نہ ہونا ہے تو اہل بیت کی طرف گناہ کی نسبت لازم نہیں آتی کہ اس صورت میں وہ جائز العصمت ہوں گے اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے لیے میراث کے دعویٰ میں شیعہ کی حجت لازم نہیں ہوگی کیونکہ یہ دعویٰ تو ان سے گناہ سے معصوم ہونے کو واجب قرار دینے کی تقدیر پر ہے۔ علاوہ ازیں اس کا وہ جواب بھی ممکن ہے جو کرمانی قدس سرہ نے دیا جیسا کہ ابھی گزرا۔

بندہ حقیر (مصنف) بعض علما کے رسائل پر مطلع ہوا تو میں نے ان میں پایا جو انہوں نے مادہ اشکال کے بارے میں کہا؛ جس کا حاصل یہ ہے کہ اللہ عزوجل کا بندے میں گناہ کو ضروری طور پر معدوم کرنا عصمت ہے۔ پس معصوم سے گناہ صادر نہیں ہوسکتا یعنی اس کا وقوع محال ہے نہ کہ استحالہ عقلی ہے کیونکہ طبع سے خالی حکمِ عقلی، قطع نظر موانع اور عاداتِ خارجیہ کے نبی سے گناہ کے صدور کے ممکن ہونے کا حکم لگاتا ہے۔ رہا غیر نبی تو اس سے گناہ کے صدور میں کوئی استحالہ نہیں، نہ خارج میں نہ عقل میں کیونکہ دلیل معدوم ہے۔ تو غیر معصوم عاصی اور محفوظ سے اعم ہے کہ غیر معصوم وہ ہے جس سے گناہ کا صادر ہونا ممکن ہو اور اس کا وقوع برابر ہو کہ صادر ہو یا نہ ہو لہٰذا عصمت کی نفی سے قبائح کے صدور کا وہم نہ کیا جائے جیسا کہ صواعق محرقہ، تہذیب وغیرہما میں صراحت ہے۔

**تیرھواں شبہ:** ان شیعہ کا کہنا ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے خلیفہ بنانے میں رسول اللہ ﷺ کی مخالفت کی، کیونکہ آپ علیہ السلام نے خلیفہ مقرر نہ کیا اور انہوں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو مقرر کیا۔

اس کے کچھ جواب ہیں، پہلا جواب: رسول اللہ ﷺ نے جب صحابہ کرام کا دین اسلام اور صراط مستقیم پر ثابت قدم رہنا دیکھا تو یقین فرمالیا کہ وہ اپنی خواہشات کے پیرو نہ ہوں گے اور اجتہاد سے جسے چاہیں گے منتخب کرلیں گے۔ جب کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے امت کے انحراف کو دیکھا مثلاً بعض کا زکوٰۃ کی ادائیگی سے پھرنا؛ تو انہیں امت میں فتنہ کا خوف ہوا لہٰذا حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو خلیفہ مقرر فرمادیا۔ دوسرا جواب: رسول اللہ ﷺ نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو خلیفہ مقرر فرمایا جیسا کہ بعض احادیث میں مروی ہے اور بعض علما نے اسے اختیار کیا ہے، اگرچہ تحقیق یہی ہے کہ آپ علیہ السلام نے کسی کو مقرر نہ کیا۔ جیسا کہ اس پر بحث گزری۔ تیسرا جواب: مخالفت اس کام کے کرنے کو کہتے ہیں جس سے آپ علیہ السلام نے منع کیا ہو نہ کہ فقط وہ کام کرنا جو آپ ﷺ نے نہ کیا ہو۔

**چودھواں شبہ:** شیعہ لوگ کہتے ہیں کہ جب حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ بیعت کے بعد خطبہ کے لیے منبر پر چڑھے تو حضرت علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ کے صاحبزادے امام حسن اور امام حسین رضی اللہ عنہما تشریف لائے اور کہنے لگے کہ یہ ہمارے نانا کے کھڑے ہونے کی جگہ ہے اور آپ اس کے اہل نہیں۔ یہ ان دونوں شہزادوں کا ان کی امامت پر طعن تھا۔ اس کا جواب

یہ ہے کہ یہ روایت من گھڑت ہے جیسا کہ شرح تجرید میں ہے۔

**پندرھواں شبہ:** شیعہ کہتے ہیں کہ حضرت ابوبکر صدیق، حضرت عمر فاروق اور حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہم نے جیشِ اسامہ کی تیاری میں رسول اللہ ﷺ کی مخالفت کی، حالانکہ رسول اللہ ﷺ نے اپنے اس مرض جس میں آپ علیہ السلام نے دارالنعیم کی طرف رحلت فرمائی؛ فرمایا تھا کہ ''لشکر اسامہ کی مہم کو انجام دو؛ اللہ کی اس پر لعنت جو اس سے پیچھے رہے'' آپ نے یہ لشکر کفار کی ایک قوم کی طرف بھیجا تھا اور یہ تینوں حضرات اس لشکر میں تھے، انہوں نے شرکت نہ کی کیونکہ وہ نبی کریم ﷺ کے ارادے کو بھانپ گئے تھے اور انہیں لشکر میں شامل کرنے سے آپ کا مقصد یہ تھا کہ وہ مدینہ سے دور ہو جائیں تاکہ نبی کریم ﷺ کی وفات کے بعد امامت پر قبضہ نہ کرلیں اور اسی وجہ سے آپ نے انہیں لشکر میں شامل کیا اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کو نہ کیا۔

اس کے کئی جواب ہیں، پہلا جواب شرح تجرید میں ہے کہ یہ حدیث صحیح نہیں ہے اور اس جواب پر یوں منع وارد ہوتی ہے کہ اس کی عدمِ صحت ممنوع ہے۔[1] واللہ تعالیٰ اعلم! دوسرا جواب یہ ہے کہ نبی کریم ﷺ سکراتِ موت کی حالت میں تھے کبھی آپ پر بے خودی طاری ہوتی اور کبھی افاقہ ہو جاتا؛ آپ کا کلام حالتِ اضطرار میں یا بغیر سوچ و بچار کے مختلط ہوتا تھا جیسا کہ اس شخص کا کلام ہوتا ہے جس پر غشی طاری ہو۔ نیز لشکر کا مدینہ سے نکلنا مصلحت کے منافی تھا؛ کیونکہ مسیلمہ کذاب، طلیحہ اسدی، حجاج اور اسود عنسی اپنے ہزاروں کے لشکروں کے ساتھ مدینہ کے گرد اس پر چڑھائی کی تاک میں تھے۔ نبی کریم ﷺ

---

1۔ اس شبہ میں مذکورہ روایت اہل سنت کی کسی کتاب میں نہیں کہ اس کا جواب دیا جائے۔ شہرستانی نے ''الملل والنحل'' میں کہا'' اس روایت میں ''لعن اللہ من تخلف عنہا'' کا جملہ موضوع اور من گھڑت ہے۔ ہمارے نزدیک اعتبار حدیث کی صحت کا ہے۔ بلا سند حدیث ایسی ہے جیسے شتر بے مہار کہ اس پر ہم ہرگز کان نہیں لگاتے۔ بالفرض اگر یہ جملہ صحت سے ثابت ہو تو اس کے معنی یہ ہوں گے کہ حضرت اسامہ رضی اللہ عنہ کو اپنے والد زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بدلے کے لیے اکیلے چھوڑنا اور اس مہم سے بچنا حرام ہے۔ جب حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ خدمتِ امامت پر مامور ہوئے تو وہ اس سے مستثنیٰ ہو گئے۔ دوسری عرض یہ ہے کہ اس میں لفظِ ''من'' عام ہے جیسا کہ شیعہ بھی اس بات کو مانتے ہیں تو اس صورت میں حضرت علی رضی اللہ عنہ اور دوسرے سب مسلمان اس وعید میں شریک ہوں گے لہذا جو ان سب کی طرف سے جواب ہوگا وہی ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی طرف سے جواب ہوگا۔ رہا حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کا شریک نہ ہونا تو ان کو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے روک لیا کیونکہ جب مدینہ کے اطراف کے حالات حضرت اسامہ رضی اللہ عنہ نے دیکھے تو بارگاہ صدیقی میں عرض کی کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کو آپ اپنے پاس رکنے کی اجازت دے دیں تاکہ محافظتِ مدینہ اور صلاح و مشورہ میں شریک رہیں تو امیر لشکر کی اجازت سے یہ واپس لوٹ آئے۔ اب غور کریں کہ لشکر کے لیے کسی کو مقرر کرنا یا نہ کرنا سیاستِ مدنیہ کا معاملہ ہے جو اس وقت کے حاکم کی صواب دید پر ہوتا ہے نہ کہ احکامِ منزل من اللہ سے کہ اس کی حکم عدولی نافرمانی ٹھہرے، جب نبی کریم ﷺ کے بعد ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ خلیفہ بنے تو انہوں نے اپنی صواب دید کے مطابق حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو روک لیا اس سے کسی طرح مخالفتِ رسول لازم نہیں آتی۔ (تحفہ اثنا عشریہ مترجم، ملتقطا، باب دہم در مطاعن خلفاء وغیرہم، ص 550)

اپنے صحابہ کرام علیہم الرضوان سے مشاورت پر مامور ہیں کہ اللہ عزوجل نے فرمایا ''وَ شَاوِرْهُمْ فِی الْاَمْرِ '' (آل عمران:159) (ترجمہ:) '' اور کاموں میں ان سے مشورہ لو''۔ نیز اللہ عزوجل نے صحابہ کرام کی اپنے اس فرمان سے مدح فرمائی ''وَاَمْرُهُمْ شُوْرٰى بَيْنَهُمْ '' (الشوری:38) (ترجمہ:) '' اور ان کا کام ان کے آپس کے مشورے سے ہے''۔ ایک قول یہ ہے کہ حدیث میں مذکور لعنت جس تخلف سے متعلق ہے وہ میدان جنگ سے فرار ہونا ہے۔

سولھواں شبہ: شیعہ اعتراض کرتے ہیں کہ اللہ تعالی نے فرمایا: ''لَا تَدْخُلُوْا بُيُوْتَ النَّبِیِّ اِلَّآ اَنْ يُّؤْذَنَ لَكُمْ '' (الاحزاب:53) (ترجمہ:) '' نبی کے گھروں میں نہ حاضر ہو جب تک اذن نہ پاؤ'' حالانکہ حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہما کو نبی کریم ﷺ کے حجرہ مبارکہ میں دفن کیا گیا۔ جواب یہ ہے کہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا حجرہ ان کی ملک تھا اور شیخین رضی اللہ عنہما نے ان سے اذن لیا تھا۔ اس کے جواز کی دلیل یہ ہے کہ حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما نے وصیت فرمائی کہ انہیں اسی جگہ دفن کیا جائے مگر مروان نے منع کر دیا۔[1] ان حجروں کے بارے میں رائے جس طرح رسول اللہ ﷺ کے لیے تھی تو آپ ﷺ کے بعد خلیفہ کے لیے ہوگی یا اس وجہ سے کہ رسول اللہ ﷺ نے انہیں اس کی اجازت مرحمت فرما دی تھی۔

سترھواں شبہ: شیعہ کا اعتراض ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے چور کا الٹا ہاتھ کاٹ دیا جو ان کے خلافت کا اہل نہ ہونے پر دلیل ہے۔ جواب یہ ہے کہ یہ جلاد کی غلطی تھی اور اس کی نسبت حضرت صدیق رضی اللہ عنہ کی طرف کر دی گئی کیونکہ قطع آپ رضی اللہ عنہ کے حکم سے ہوئی تھا۔ نیز احتمال ہے کہ یہ قطع تیسری بار چوری کرنے پر کیا گیا جیسا کہ بعض علماء کی رائے ہے۔[2]

اٹھارھواں شبہ: شیعہ کہتے ہیں کہ حضرت صدیق رضی اللہ عنہ نے فجاءۃ السلمی[3] کو آگ میں جلا دیا حالانکہ وہ کہتا تھا کہ میں مسلمان ہوں۔ تحقیق نبی کریم ﷺ نے فرمایا: '' آگ کا عذاب سوائے اس کے رب کے کوئی نہ دے''۔[4] اس کا جواب یہ ہے کہ ممکن ہے یہ ان کی اجتہادی غلطی ہو اور مجتہد کبھی صواب پر ہوتا ہے اور کبھی خطا کر جاتا ہے۔ اگرچہ نبی ہو جیسا کہ حضرت داؤد علیہ السلام کا قصہ ہے۔ نیز ممکن ہے کہ نبی کریم ﷺ کی جلانے والی روایت انہیں نہ ملی ہو۔ ممکن ہے کہ یہ روایت زندیق کے علاوہ کے ساتھ خاص ہو اور فجاءۃ زندیق تھا اور زندیق کو بعد توبہ بھی قتل کیا جائے گا۔ نیز گزر چکا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ورثا نے ابن ملجم کے اعضاء کاٹنے کے بعد اسے جلا دیا تو پتا چلا کہ یہ حدیث عام نہیں ورنہ یہ حضرات کبھی نہ جلاتے۔

---

1۔ الصواعق المحرقۃ، الفصل الخامس، ج01، ص100

2۔ الصواعق المحرقۃ، الفصل الخامس، ج01، ص88

3۔ یہ بنی سلیم میں سے ایاس بن عبداللہ بن عبد یالیل بن عمیرہ بن خفاف ہیں۔ تاریخ طبری، ج03، ص265

4۔ سنن ابی داؤد، کتاب الجهاد، باب فی کراهیۃ حرق العدو بالنار، ج03، ص54

**انیسواں شبہ:** ان کا کہنا ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے بعد امام برحق حضرت علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ الکریم ہیں اور اس مسئلہ میں تمام اہل سنت اور اکثر معتزلہ نے مخالفت کی۔ شیعہ کا اس موقف پر استدلال بے بنیاد واہی دلائل سے ہے۔ ان شاء اللہ ہم ان میں سے ایک ایک ذکر کر کے ان کا رد کریں گے۔

## خلافتِ صدیق اکبر رضی اللہ عنہ پر دلائل

رہا ہمارا اپنے مطلوب پر استدلال کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی خلافت حق ہے، درج ذیل دلائل کی بنا پر ہے۔

**پہلی دلیل:** حضرت صدیق رضی اللہ عنہ کی شان میں وارد آیات جن کا بیان گزرا۔

**دوسری دلیل:** جو احادیث اس بارے میں گزریں۔

**تیسری دلیل:** آپ کی خلافت کے حق ہونے پر صحابہ کا اجماع کرنا اور سب کے سب صحابہ کرام کا آپ رضی اللہ عنہ کی اتباع کرنا خصوصاً حضرت علی رضی اللہ عنہ اور اہل بیت سے جو ان کی تعریف و ثنا وارد ہوئی، جس کا بیان گزرا۔

**چوتھی دلیل:** رسول اللہ ﷺ کا انہیں نماز کی امامت کا حکم دینا۔

**پانچویں دلیل:** امت کا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی خلافت پر اجماع ہے اور حضرت علی اور حضرت عباس رضی اللہ عنہما نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے منازعت نہ کی تو ان کی خلافت کا حق ہونا ثابت ہو گیا۔ اگر وہ حق پر نہ ہوتے تو وہ دونوں حضرات ضرور منازعت کرتے جس طرح حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم نے حضرت امیر معاویہ بن ابوسفیان رضی اللہ عنہما سے منازعت کی۔

## شیعہ کے خلافتِ علی رضی اللہ عنہ پر دلائل

ان کے دلائل درج ذیل ہیں:

پہلی دلیل: فرمانِ باری تعالیٰ ہے "اِنَّمَا وَلِيُّكُمُ اللّٰهُ وَ رَسُوْلُهٗ وَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوا الَّذِيْنَ يُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَ يُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ وَ هُمْ رٰكِعُوْنَ" (المائدہ:55) (ترجمہ:) "تمہارے دوست نہیں مگر اللہ اور اس کا رسول اور ایمان والے کہ نماز قائم کرتے ہیں اور زکوٰۃ دیتے ہیں اور اللہ کے حضور جھکے ہوئے ہیں"۔

استدلال کی تقریر یوں ہے کہ یہ آیت اس وقت حضرت علی رضی اللہ عنہ کے حق میں اتری جب انہوں نے اپنی انگوٹھی نماز کے رکوع کی حالت میں سائل کو دے دی۔ اس پر مفسرین کا اجماع ہے۔ آیت میں کلمہ "انما" حصر کے لیے ہے۔ ولی سے مراد محب، مددگار یا اولیٰ بالتصرف ہے۔ اس کے علاوہ تیسرا کوئی معنی نہیں اور یہاں پہلا معنی مراد نہیں لیا جا سکتا کہ مدد اور محبت تو مومنین کے مابین عام ہیں تو مذکورہ صفات سے متصف مومنین میں یہ کیسے منحصر ہو سکتے ہیں؟ لہذا متعین ہو گیا کہ دوسرا معنی ہی مراد ہے اور وہ امام ہے۔ تو ثابت ہوا کہ رسول اللہ ﷺ کے بعد امام حضرت علی کرم اللہ وجہہ ہیں۔

اس کے سات جواب ہیں۔ پہلا یہ ہے کہ مذکورہ مفسرین کے اجماع کا دعویٰ باطل ہے؛ کیونکہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ

نے فرمایا یہ آیت تمام مومنین کو شامل ہے اور یہ امام محمد بن باقر رضی اللہ عنہ سے بھی مروی ہے۔ نیز کہا گیا کہ یہاں مراد عبداللہ بن سلام اور ان کے ساتھی ہیں۔ ایک قول یہ ہے کہ مراد عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ ہیں۔ عکرمہ کہتے ہیں کہ یہ آیت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی شان میں نازل ہوئی۔ دوسرا جواب یہ ہے کہ یہاں مراد محبت و مدد ہے جو مذکورہ صفات سے موصوف مومنین کے ساتھ خاص ہے۔ تیسرا یہ کہ اگر کلام کو تمہارے مرادی معنی پر محمول کیا جائے تو کلام فصاحت اور سلامتی سے نکل جائے گا کیونکہ یہ آیت اور اس کے مابعد والی؛ دونوں اس بات میں صریح ہیں کہ ولی بمعنی محبت و نصرت کے ہیں۔ کہ یہ آیت وارد ہوئی "یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوا الْیَهُوْدَ وَ النَّصٰرٰۤى اَوْلِیَآءَ" (ترجمہ:) "اے ایمان والو یہود و نصاریٰ کو دوست نہ بناؤ" اور اس کا مابعد "وَ مَنْ یَّتَوَلَّهُمْ مِّنْكُمْ" (المائدہ:51) یہ آیت ہے۔ اس کے علاوہ بھی بہت سی سابقہ اور لاحقہ آیات ہیں جو تمام دلالت کرتی ہیں کہ ولی بمعنی محب و ناصر کے ہے۔ چوتھا جواب یہ ہے کہ اس آیت کا حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی شان میں ہونا اس کے غیر کو شامل ہونے کے منافی نہیں کیونکہ جمع کا صیغہ غیر کے شامل ہونے پر دلالت کرتا ہے۔ پانچواں جواب یہ کہ تمہارے استدلال سے تو لازم آئے گا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نبی کریم ﷺ کی حیات میں ہی اولی بالتصرف ہوں اور یہ باطل ہے؛ کیونکہ ظاہر آیت مطلقاً فی الحال ثبوتِ ولایت پر دال ہے۔ اس جواب کا ضعف مخفی نہیں۔ چھٹا جواب یہ ہے کہ ان کی مذکورہ دلیل سے تو لازم آئے گا کہ امامت حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم میں منحصر ہو جائے اور یوں آپ کے بعد امت کا امامت سے خالی ہونا لازم آئے گا حالانکہ ائمہ اثنا عشریہ کی امامت تو ان کے نزدیک بھی متفق علیہ ہے۔ ساتواں جواب یہ ہے کہ تمہاری دلیل تو اس وقت تام ہو جب کہ اللہ عزوجل کا فرمان "وَ هُمْ رٰكِعُوْنَ" (المائدہ:55) "اور اللہ کے حضور جھکے ہوئے ہیں"۔ جملہ حالیہ ہو یعنی وہ نماز کو آتے ہیں اور یہ لازم نہیں بلکہ احتمال ہے کہ یہاں عطف اس معنی میں ہے کہ وہ اپنی نمازوں میں رکوع کرتے ہیں اور یہود کی طرح نماز نہیں پڑھتے کیونکہ ان کی نماز میں رکوع نہیں نیز رکوع بمعنی خضوع بھی آیا ہے تو اس بنا پر جملہ کی حالیت بھی ہمیں مضر نہیں۔

**دوسری دلیل:** حضرت علی رضی اللہ عنہ کے خلافت کے حقدار ہونے پر ان کا دوسرا شبہ اللہ عزوجل کے فرمان سے استدلال ہے "اَطِیْعُوا اللّٰهَ وَ اَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ وَ اُولِی الْاَمْرِ مِنْكُمْ" (النساء:59) (ترجمہ:) "اے ایمان والو حکم مانو اللہ کا اور حکم مانو رسول کا اور ان کا جو تم میں حکومت والے ہیں"۔ استدلال کی تقریر یوں ہے کہ اللہ تعالیٰ نے معصوموں کی اطاعت کا حکم دیا ہے کیونکہ غیر معصوم کو معاملات سپرد کرنا قبیح ہے اور اہل بیت کے علاوہ بالاتفاق کوئی معصوم نہیں لہٰذا معصوم کی اطاعت کا حکم ہے نہ کہ غیر کا۔

اس کا جواب یہ ہے کہ غیر معصوم کی امامت جائز ہے جیسا کہ گزشتہ ابحاث میں گزرا۔ نیز یہ آیت جنگوں کے بارے میں نازل ہوئی جب رسول اللہ ﷺ نے خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کو ایک سریہ میں بھیجا جس میں عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ بھی تھے کہ مشرکین میں سے ایک شخص حضرت عمار رضی اللہ عنہ کے پاس آیا اور مسلمان ہونے کی شرط پر امان چاہی تو انہوں نے

دے دی۔ اس وجہ سے حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ اور حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کے مابین کچھ بات ہوگئی اور یہ معاملہ رسول اللہ ﷺ کی بارگاہ میں پیش کیا گیا تو آپ نے حضرت عمار رضی اللہ عنہ کے حق میں فیصلہ فرما دیا اور ان کو اس طرح کے فعل سے منع بھی کیا کیونکہ امان دینے کا معاملہ امرا کے سپرد ہے نہ کہ متبعین کے۔ اور جب عمومِ الفاظ کا اعتبار ہوتا ہے نہ کہ خصوصِ مورد کا؛ تو علما نے اس آیت کو تمام امرا کے حق میں عام قرار دیا۔

**تیسری دلیل:** حضرت علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ الکریم کی خلافت پر شیعہ حدیثِ غدیرِ خم سے استدلال کرتے ہیں جو ان کے ہاں متواتر ہے۔ وہ یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ حجۃ الوداع سے لوٹتے ہوئے غدیرِ خم کے مقام پر اترے۔ صحابہ کرام کو جمع کیا اور اونٹوں کے کجاوے سے بنے منبر پر چڑھے اور تکرار کے ساتھ یہ سوال کیا'' کیا میں تمہاری جانوں سے تمہارے قریب نہیں ہوں؟'' سب نے عرض کی کیوں نہیں! پس آپ علیہ السلام نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کا ہاتھ بلند کیا اور فرمایا: ''جس کا میں مولیٰ ہوں اس کے علی رضی اللہ عنہ مولیٰ ہیں، اے اللہ! اس سے محبت کرنے والے سے محبت فرما، اس سے دشمنی رکھنے والے سے دشمنی رکھ، اس سے بغض رکھنے والے سے ناراض ہو جا، اس کی مدد کرنے والے کی مدد فرما اور رسوا فرما جو اسے بے یار و مددگار چھوڑے، جس طرف یہ پھرے حق کو اسی کے ساتھ پھیر دے''۔[1] شیعہ کہتے ہیں کہ یہاں مولیٰ سے مراد اولیٰ بالتصرف ہے نہ کہ مددگار و گرنہ تمام صحابہ کرام کو جمع کرنے کی حاجت نہ تھی نیز نہ ہی معتق، معتَق، حلیف، پڑوسی یا چچازاد کے معنی میں ہے کیونکہ ان کا باطل ہونا واضح ہے۔

اس استدلال کے آٹھ جواب ہیں۔ پہلا جواب جو کہا گیا کہ کثیر ائمہ حدیث کے نزدیک اس حدیث میں طعن ہے مثلاً ابو داؤد سجستانی اور ابو حاتم رازی نیز محققین مثلاً امام بخاری، مسلم اور واقدی رحمہم اللہ تعالیٰ نے اس کی تخریج نہ کی بلکہ غدیر کے دن حضرت علی رضی اللہ عنہ نبی کریم ﷺ کے ساتھ نہیں تھے بلکہ یمن میں تھے پس حدیث صحیح نہیں۔ یہ بھی کہ اس کے اکثر راویوں نے وہ مقدمہ جس کو دلیل بنایا گیا یعنی'' کیا میں تمہاری جانوں سے تمہارے قریب نہیں ہوں؟'' کو روایت ہی نہیں کیا؛ کیونکہ اسی سے دلیل پکڑی گئی کہ مولیٰ بمعنی الاولیٰ بالتصرف ہے، مگر شیخ محقق ابن حجر مکی نے اس بارے میں طویل کلام کیا کہ یہ حدیث بلاشک و شبہ صحیح ہے جسے کثیر ائمہ حدیث نے روایت کیا اور اس کے طرق کثیر ہیں؛ اس کو سولہ صحابہ کرام نے روایت کیا۔ جس نے یہ کہا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ یمن میں تھے تو اس کی طرف توجہ نہ کی جائے۔ یہ ان کے کلام کا حاصل ہے۔ واللہ اعلم بالصواب!

دوسرا جواب یہ کہ ہم حدیث کی صحت کو تسلیم کرتے ہیں مگر یہ خبر احاد ہے، متواتر ہرگز نہیں۔ نیز شیعہ کا اتفاق ہے کہ امامت کی احادیث کا متواتر ہونا شرط ہے تو کیا اس حدیث سے استدلال میں تناقض نہیں؟ تیسرا جواب یہ ہے کہ حدیث میں لفظِ مولیٰ کا معنی اولیٰ بالتصرف ہے کہ یہ مذکورہ معانی میں لفظ مشترک ہے اور تمام میں حقیقت ہے۔ لہذا مشترک کی اس کے

---

[1] الصواعق المحرقۃ، الفصل الخامس فی ذکر شبہ الشیعۃ الخ، جز01، ص106

معانی میں تعمیم جائز نہیں ہے خصوصاً مذکورہ جگہ میں کیونکہ معتق اور معتق میں سے ہر ایک مراد لینا ممتنع ہے اور بغیر دلیل کے اس کے بعض معانی کے ساتھ تخصیص بھی ممتنع ہے۔ اب ہم نے اس کے ناصر ومحب کے معنی مراد ہونے پر دلیل پالی وہ اس طرح کہ رسول اللہ ﷺ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو یمن کی طرف بھیجا اور حضرت بریرہ رضی اللہ عنہ ان کے ساتھ تھے۔ جب حضرت علی رضی اللہ عنہ یمن سے لوٹے تو حضرت بریرہ رضی اللہ عنہ نے نبی کریم ﷺ کی بارگاہ میں بعض برے امور ذکر کر کے ان کی نسبت امیر المومنین حیدر کرار حضرت علی رضی اللہ عنہ کی طرف کی، حضرت بریرہ رضی اللہ عنہ انہیں ناپسند کرتے تھے۔[1] تو آپ علیہ السلام نے ان کے بغض سے روکنے اور ان کی محبت پر مہر لگانے کا ارادہ کیا جیسا کہ حافظ شمس الدین جوزی قدس سرہ نے ذکر کیا۔ نیز نبی کریم ﷺ کے فرمان میں یہ جملہ ''اے اللہ! تو مدد فرما اس کی جو اس کی مدد کرے'' اس بات پر قرینہ ہے کہ یہاں مراد مددگار اور محب ہے۔

چوتھا جواب یہ ہے کہ مولیٰ بمعنی اولیٰ معروف نہیں ہے؛ کیونکہ ''اولیٰ من کذا'' کہا جاتا ہے ''مولیٰ من کذا'' نہیں کہا جاتا۔ شرح تجرید میں اس کا یوں رد کیا گیا کہ ہم تسلیم نہیں کرتے کہ مولیٰ اسم تفضیل ہے حتیٰ کہ مذکورہ اعتراض وارد ہو بلکہ مراد یہ ہے کہ یہ اسم ہے جو اولیٰ کے معنی میں ہے اور یہ عباراتِ قوم میں شائع ہے جیسا کہ اس کے حاصل پر شاہد ہے۔

پانچواں جواب یہ ہے کہ اگر مان لیا جائے کہ اس کا استعمال بمعنی اولیٰ کے آیا ہے مگر اس بات پر کوئی دلیل نہیں کہ مراد اولیٰ بالتصرف ہو بلکہ جائز ہے کہ اس کا معنی کسی دوسرے امر میں مقدم ہونا ہے مثلاً اللہ عزوجل کا فرمان ہے ''اِنَّ اَوْلَى النَّاسِ بِاِبْرٰهِيْمَ لَلَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُ وَ هٰذَا النَّبِيُّ'' (آل عمران:68) (ترجمہ:) ''بے شک سب لوگوں سے ابراہیم کے زیادہ حق دار وہ تھے جو ان کے پیرو ہوئے اور یہ نبی'' اسی طرح شاگرد کہتے ہیں ''نحن اولیٰ باستاذنا'' یعنی ہم اپنے استاذ کے زیادہ قریب ہیں نہ کہ تصرف میں زیادہ مختار ہیں۔

چھٹا جواب یہ کہ اگر یہ ان کی خلافت میں نص ہوتا تو ضرور حضرت علی رضی اللہ عنہ خود اور حضرت عباس رضی اللہ عنہ بوقتِ حاجت اس سے دلیل لاتے مگر ان دونوں کا دلیل نہ لینا ان کے استدلال کے رد کے لیے کافی ہے ورنہ ان کا باطل پر راضی ہونا لازم آئے گا اور یہ رسول اللہ ﷺ کے بڑے صحابہ پر جائز نہیں ہے۔

ساتواں جواب جو کہا گیا کہ ہم تسلیم کرتے ہیں کہ یہ ان کی خلافت میں نص ہے مگر ہم یہ نہیں مانتے کہ وہ رسول اللہ ﷺ کی وفات کے فوراً بعد خلیفہ ہوں گے کیونکہ حدیث میں فی الحال خلافت تو مراد ہو نہیں سکتی وگرنہ ان کا نبی کریم ﷺ کی حیات میں ہی اولیٰ بالتصرف ہونا لازم آتا اور اس کا بطلان ظاہر ہے۔ حدیث میں فی الحال خلافت سے تعرض نہیں ہے، بلکہ حدیث ان کی خلافت پر دلالت کرتی ہے جب ان کے لیے بیعت حاصل ہو۔

آٹھواں جواب یہ کہ یہ حدیث نبی کریم ﷺ کی وفات کے بعد ہی ان کی خلافت پر دال ہے مگر یہ اجماعِ صحابہ سے

---

[1] الصواعق المحرقۃ، الفصل الخامس فی ذکر شبہ الشیعۃ الخ، ج01، ص109

منسوخ ہو گئی۔ یہ جواب انتہائی کمزور ہے جو ملحدین (روافض) کی طرف سے ہیجان برپا کرنے میں ممد و معاون ہو گا۔

چوتھی دلیل: حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافت پر وہ نبی کریم ﷺ کے اس فرمان سے استدلال کرتے ہیں کہ آپ علیہ السلام نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: ''تم مجھ سے ایسے ہی ہو جیسے ہارون علیہ السلام حضرت موسیٰ علیہ السلام سے مگر یہ کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں آئے گا''۔[1] استدلال کی تقریر یوں ہے کہ لفظ ''المنزلۃ'' اسم جنس ہے۔ جو تمام منازل کو شامل ہے تو حضرت موسیٰ علیہ السلام سے ہر مرتبہ جو حضرت ہارون علیہ السلام کے لیے ہے تو وہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے لیے نبی کریم ﷺ سے ثابت ہو گا اور انہیں مراتب میں خلافت بھی ہے پس اگر حضرت ہارون علیہ السلام حضرت موسیٰ علیہ السلام کے بعد زندہ ہوتے تو ضرور ان کے بعد ان کے خلیفہ ہوتے کیونکہ خلافت سے معزولیت نقص و عیب ہے تو یہ انبیاء علیہم السلام کے لیے جائز نہیں ہے اور یہ حدیث متواتر ہے تو حضرت علی رضی اللہ عنہ کا رسول اللہ ﷺ کے بعد خلیفہ ہونا ثابت ہوا۔

اس کے نو جوابات ہیں۔ پہلا جواب یہ ہے کہ آمدی نے کہا جو اہل سنت و جماعت کے مشائخ میں سے ہیں کہ یہ حدیث موضوع ہے۔ دوسرا جواب یہ کہ شیعہ شنیعہ تو احادیثِ امامت میں تواتر کی شرط لگاتے ہیں اور یہ حدیث تو احاد سے ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ یہ اجماعِ قطعی کے مقابل ہے۔ تیسرا جواب یہ ہے کہ یہاں قربت اور اخوت میں تشبیہ ہے۔ یہاں وہ تمام مراتب جو حضرت ہارون علیہ السلام کو حضرت موسیٰ علیہ السلام سے ہیں، ان کو حضرت علی کے لیے سید المرسلین ﷺ سے ثابت کرنا مقصود نہیں کیونکہ ان تمام منازل میں سے دونوں کا نسبی بھائی اور نبی ہونا ہے۔ چوتھا جواب یہ ہے کہ اگر ہم مان لیں کہ نبوت سے سوا تمام مراتب ان دونوں کے مابین ثابت ہیں تو پھر بھی ان کا مدعا تام نہیں ہوتا کیونکہ حضرت ہارون علیہ السلام حضرت موسیٰ علیہ السلام کے خلیفہ نہ تھے بلکہ نبوت میں شریک تھے اور ان کا حضرت ہارون علیہ السلام کو یہ کہنا کہ ''میری قوم میں میرے نائب ہو جائیں'' مجاز ہے کہ قوم کے معاملات کو قائم کرنے میں مبالغہ اور اس کی تاکید ہے۔ پانچواں جواب یہ ہے کہ ہم مان لیتے ہیں کہ حضرت ہارون علیہ السلام خلیفہ تھے تو ہم ان کی خلافت کے دوام کو نہیں مانتے بلکہ وہ خلافت حضرت موسیٰ علیہ السلام کی غیر موجودگی کی مدت کے لیے ہی تھی۔ تو اسی طرح حضرت علی رضی اللہ عنہ نبی کریم ﷺ کی غیر موجودگی کی مدت تک خلیفہ تھے کہ جب آپ غزوہ تبوک میں تھے جیسا کہ بعض احادیث اس پر دال ہیں۔ چھٹا جواب یہ ہے کہ حضرت ہارون علیہ السلام کا مستقل نبی ہونا حضرت موسیٰ علیہ السلام کا نائب ہونے سے زیادہ کامل شرف ہے لہذا ان کا یہ کہنا باطل ٹھہرا کہ اگر وہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے بعد حیات ہوتے تو ضرور خلیفہ ہوتے ورنہ ان کا نقص لازم آئے گا۔ ساتواں جواب یہ کہ جب یہ عام مخصوص عنہ البعض ٹھہرا تو باقی میں حجت نہ رہے گا۔[2]

آٹھواں جواب یہ ہے کہ اس سے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے غیر کی خلافت کی نفی لازم نہیں آتی بلکہ آپ کی خلافت کی

[1] فضائل الخلفاء الراشدین، فضیلۃ للاخی الرضی علی بن ابی طالب، ص38

[2] منازل عام ہیں مگر ان میں سے حضرت ہارون علیہ السلام کی نبوت اور نسبی بھائی ہونے کا مرتبہ مخصوص ہے لہذا یہ عام مخصوص عنہ البعض ٹھہرا۔

اہلیت ثابت ہوتی ہے۔ کیا آپ نہیں دیکھتے کہ آپ علیہ السلام نے اپنے کچھ سفروں میں ابن ام مکتوم رضی اللہ عنہ کو اپنا نائب مقرر کیا۔ نبی کریم ﷺ کے بعد خلافت کا زیادہ حق دار ہونا لازم نہیں آتا۔

نواں جواب یہ ہے کہ اگر اس حدیث میں ان کی خلافت پر نص ہوتی تو حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ ضرور اس سے دلیل لاتے۔ ثانی تقدیر سفسطہ یعنی مغالطہ ہے تو اول بھی اسی طرح ہے۔

**پانچویں دلیل:** شیعہ شنیعہ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافت پر ان روایات سے استدلال کیا کہ آپ علیہ السلام نے ان سے فرمایا: ''تم میرے بھائی، میرے خلیفہ، میرے بعد میرے وصی اور میرے دین کو ادا کرنے والے ہو''۔ [1] لفظ قاضی ضاد کے زیر کے ساتھ ہے۔ دوسرا یہ فرمان کہ ''تم مسلمانوں کے سردار، متقین کے امام اور روشن اعضاء والوں کے راہنما ہو''۔ تیسری روایت میں ہے ''لوگوں کی امارت علی کے سپرد کردو''۔ [2] اس کے علاوہ بھی بہت سی روایات ہیں۔ ان کا جواب یہ ہے کہ یہ احادیث باطل اور من گھڑت جھوٹ اور جھوٹے بہتان ہیں۔ ان کے من گھڑت ہونے پر ائمہ حدیث کا اتفاق ہے۔ ان روایات کی صحت کا دعویٰ کرنے والے لوگوں پر تعجب ہے کیونکہ انہوں نے نہ کسی محدث کی مجلس اختیار کی اور نہ وہ محدثین کی شرائط میں سے کسی شرط سے موصوف ہیں۔ ان کے قائل کہاں اوندھے جاتے ہیں؟

**چھٹی دلیل:** خلافتِ شیر خدا حضرت علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ الکریم پر شیعہ کا استدلال یوں ہے کہ امت نے تین اشخاص ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ، حضرت عباس رضی اللہ عنہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ میں سے ایک کی خلافت پر اتفاق کیا۔ اب ان میں سے دو حضرت صدیق اور حضرت عباس رضی اللہ عنہما کی امامت باطل ہے کیونکہ امام کے لیے عصمت کا واجب ہونا اور منصوص علیہ ہونا ضروری ہے اور ان دونوں کی بالاتفاق نہ عصمت ضروری نہ ان پر نص ہے پس حیدر کرار رضی اللہ عنہ کی امامت کو ماننا واجب ہے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ ہم عصمت اور تخصیص کے وجوب کو نہیں مانتے اور اس پر کلام گزر چکا۔ دوسرا جواب یہ دیا گیا کہ ہم حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے بارے میں تخصیص نہ ہونا تسلیم نہیں کرتے۔

## حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ پر شیعہ کے اعتراضات

**بیسواں شبہ:** شیعہ کے اعتراضات میں سے ایک یہ ہے کہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے ان لوگوں کو امیر مقرر کیا جن کا فسق ظاہر تھا تو انہوں نے مسلمانوں سے خیانت کی کیونکہ انہوں نے ولید بن عتبہ کو امیر مقرر کیا اور ان سے شراب پینا ظاہر ہوا اور انہوں نے نشہ کی حالت میں لوگوں کو نماز پڑھائی۔ اسی طرح عبداللہ بن ابی سراح کو مصر کا امیر مقرر کیا تو اس کے سبب وہ ظاہر ہوا جس سے اہل مصر نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو شہید کیا۔ اسی طرح حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو شام کا گورنر بنایا پھر ان سے ظاہر ہوا جو ظاہر ہوا۔ یہ سب امور اس بات پر دلالت کرتے ہیں کہ وہ خلافت کے اہل نہ تھے۔

---

1۔ تجرید العقائد للطوسی، ص 231

2۔ تسدید القواعد فی شرح تجرید العقائد، ص 1073

اس کا جواب یہ ہے کہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے ان افراد کو اپنے حسن ظن کے مطابق اہل سمجھ کر ہی مقرر کیا اور رازوں پر اطلاع فقط اللہ عزوجل کو ہی ہے۔ کیا آپ نہیں دیکھتے کہ آپ رضی اللہ عنہ نے جب عبداللہ بن ابی سراح کی تعدی و ظلم کو دیکھا تو اسے معزول فرما دیا اور امیر معاویہ رضی اللہ عنہ تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانے سے ہی شام کے گورنر تھے اور ان سے کوئی غلط بات ظاہر نہیں ہوئی حتی کہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے زمانہ خلافت میں بھی، ہاں اجتہادی خطا حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافت میں ظاہر ہوئی۔

**اکیسواں شبہ:** حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے اپنے گھر والوں اور رشتہ داروں کو بڑے بڑے اموال دے کر جمیع رعایا پر ترجیح دی حتی کہ مروی ہے کہ ان میں سے چار افراد کو چودہ سو دینار دیے اور یہ بیت المال سے تھے۔ اس کا جواب ہے کہ یہ مال بیت المال سے نہ تھا بلکہ خاص اپنے ذاتی مال سے دیا۔ نیز آپ کا غنا اور مالداری مشہور ہے اور اپنے ذاتی مال سے رشتہ داروں پر ایثار کرنا شرعا اور عرفا مستحسن ہے۔

**بائیسواں شبہ:** شیعہ کا کہنا ہے کہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ سے صحابہ کرام کے حق میں کثیر ناپسندیدہ چیزیں صادر ہوئیں کہ انہوں نے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کو اتنا مارا کہ ان کا انتقال ہو گیا اور ان کے مصحف کو جلا دیا۔ حضرت عمار رضی اللہ عنہ کو مارا حتی کہ ان کو گہرا زخم ہو گیا۔ اسی طرح حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کو مارا اور انہیں "ربذہ" کی طرف جلاوطن کر دیا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام کے حق میں تو کثیر مناقب وارد ہوئے ہیں تو ان کی بے ادبی کرنا دلالت کرتا ہے کہ وہ خلافت کے اہل نہ تھے۔ جواب حضرت عبداللہ بن مسعود کے قصے کی صحت ہمیں تسلیم نہیں، اگر ہم اسے صحیح مان لیں تو اس اعتراض کے چند جواب ہیں، پہلا یہ ہے کہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے تمام صحابہ کرام کو ایک مصحف پر جمع کرنے کا ارادہ کیا تو ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے ان کا مصحف مانگا تو انہوں نے اس سے انکار کر دیا حالانکہ اس میں کمی بیشی تھی تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے ان کی تادیب کی اور ہمیں اس تادیب سے ان کا فوت ہو جانا تسلیم نہیں۔ یہ تادیب ضروری تھی اور مخفی نہ رہے کہ یہ تادیب قتل سے کم تھی اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم نے کثیر صحابہ کو بطور تادیب قتل کیا۔ دوسرا یہ ہے کہ حضرت عمار رضی اللہ عنہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی بارگاہ میں آئے، بے ادبی کی اور ایسی سختی سے پیش آئے کہ ائمہ پر اس طرح کی جرات جائز نہیں ہوتی اور امام کی ذمہ داری ہے کہ بے ادبی کرنے والے کو ادب سکھائے تاکہ لوگوں پر اس کی ہیبت واقع ہو کیونکہ ہیبت کے کم ہونے سے فتنہ بھڑک اٹھتا، دشمنوں کو جرات ہوتی اور فساد کی کثرت ہوتی ہے۔

تیسرا یہ ہے کہ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کہا کرتے تھے کہ لوگوں نے شیخین رضی اللہ عنہما کے بعد ناز و نعم اور لذیذ کھانے اختراع کر لیے اور یہ لوگوں کے دلوں میں فساد کا موجب ہے۔ نیز ابوذر رضی اللہ عنہ نے جب حضرت عثمان رضی اللہ کو دیکھا تو کہا کہ اللہ عزوجل نے فرمایا: يَّوْمَ يُحْمٰى عَلَيْهَا فِيْ نَارِ جَهَنَّمَ فَتُكْوٰى بِهَا جِبَاهُهُمْ وَ جُنُوْبُهُمْ وَ ظُهُوْرُهُمْ ۔ (التوبہ:35)
(ترجمہ:) "جس دن وہ تپایا جائے گا جہنم کی آگ میں پھر اس سے داغیں گے ان کی پیشانیاں اور کروٹیں اور پیٹھیں" بتو

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے ان کی تادیب کی اور اس وجہ سے تادیب جائز ہے اگرچہ وہ ہلاکت تک لے جائے، پھر فرمایا ؛یا تو تم باز آجاؤ یا پھر تم چلے جاؤ جہاں تمہارا دل کرے تو وہ خود بغیر جلاوطنی کے''ربذہ'' کے مقام پر چلے گئے۔ واللہ اعلم!

**تیئیسواں شبہ:** حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے ابن عمر رضی اللہ عنہ سے قصاص کو ساقط کر دیا جب انہوں نے اہواز کے بادشاہ''ہرمزان'' کو قتل کر دیا حالانکہ وہ اہواز کی فتح کے بعد جب قیدی بنا تو اس نے اسلام قبول کر لیا تھا اور قصاص کو ساقط کرنا ترکِ فرض ہے۔اس کا جواب یہ ہے کہ آپ رضی اللہ عنہ نے اجتہاد کیا اور آپ کی رائے یہ بنی کہ حکمِ قتل ان پر لازم نہیں۔

**چوبیسواں شبہ:** شیعہ کہتے ہیں کہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے ولید کے شراب پینے کے باوجود اس سے حد کو ساقط کر دیا۔اس کا جواب یہ ہے کہ حد اس لیے موخر کی تا کہ شراب پینے کی تحقیق ہو سکے اور آپ نے اسے کہا تھا کہ اگر اس کا شراب پینا ثابت ہو گیا تو میں اس پر حد جاری کروں گا۔

**پچیسواں شبہ:** شیعہ کا کہنا ہے کہ صحابہ کرام نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی مدد نہ کی اور انہیں وقت شہادت اکیلا چھوڑ دیا نیز امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا:''اللہ نے انہیں قتل کیا'' حالانکہ صحابہ ان کا دفاع کرنے پر قادر تھے۔انہیں تین دن تک دفن نہ کیا گیا تو یہ صحابہ کرام کی ان پر شدید ناراضی کی علامت ہے پس اگر وہ اس کے مستحق نہ ہوتے تو صحابہ کرام ان کی مدد کرنے میں سستی نہ کرتے۔اس کا جواب یہ ہے کہ صحابہ کرام کا بغیر عذر کے ان کی مدد نہ کرنے اور ان کی تدفین کو ترک کرنے کی بات صحیح نہیں کیونکہ یہ تو صحابہ کرام پر طعن ہے نہ کہ ان پر؛ تو ہم مہاجرین و انصار رضوان اللہ علیہم اور خصوصا حیدر کرار رضی اللہ عنہ کے بارے میں یہ بدگمانی نہیں کرتے کہ وہ ایک مظلوم کی شہادت پر راضی تھے خصوصا وہ شخص جو رات کی گھڑیوں کو سجدے، قیام اور ذکر میں گزارنے والا ہو، رسول اللہ ﷺ نے اپنی دو صاحبزادیوں سے انہیں شرف بخشا ہو اور جنت کی خوش خبری دی ہو لیکن ان کی مدد نہ کرنے کی وجہ یہ تھی کہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے انہیں منع کر دیا تھا کہ جنگ کرنے والوں سے لڑائی کریں ؛اس ڈر سے کہ مسلمانوں کے خون بہیں گے اور آپ تقدیر کے فیصلے پر راضی رہے۔انہیں رسول اللہ ﷺ کی بشارت کی وجہ سے اپنی شہادت کا یقین تھا جیسا کہ گزرا۔ علاوہ ازیں مروی ہے کہ صحابہ کرام نے ان بلوائیوں سے لڑنے کی تیاری کر لی تھی تو ان کے پہنچنے سے پہلے ہی انہوں نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو شہید کر دیا۔ باوجود حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے منع کرنے کے انہوں نے اپنے بیٹوں کو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی حفاظت کے لیے بھیجا جیسا کہ ان کی شہادت کے واقعہ میں مذکور ہے۔

**چھبیسواں شبہ:** ان کا کہنا ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ غزوہ بدر، غزوہِ احد اور بیعتِ رضوان میں حاضر نہ تھے اور یہ ان کے حق میں واضح نقص ہے۔اس کا جواب یہ ہے کہ وہ غزوہ احد میں حاضر تھے مگر (پیچھے سے اچانک حملے کے وقت) ثابت قدم نہ رہ سکے اور اللہ عزوجل نے ان کے اس عمل کو معاف فرما دیا''اِنَّ الَّذِيْنَ تَوَلَّوْا مِنْكُمْ يَوْمَ الْتَقَى الْجَمْعٰنِ ۙ اِنَّمَا اسْتَزَلَّهُمُ الشَّيْطٰنُ بِبَعْضِ مَا كَسَبُوْا ۚ وَلَقَدْ عَفَا اللّٰهُ عَنْهُمْ ۗ'' (آل عمران:155) (ترجمہ:)''بے شک وہ جو تم میں سے پھر

گئے جس دن دونوں فوجیں ملی تھیں انہیں شیطان ہی نے لغزش دی اُن کے بعض اعمال کے باعث اور بے شک اللہ نے انہیں معاف فرمادیا''۔غزوہ بدر میں حاضر نہ ہونے کی وجہ یہ بنی کہ آپ کی زوجہ رقیہ بنت رسول اللہ ﷺ و رضی اللہ عنہا بیمار تھیں تو رسول اللہ ﷺ نے انہیں فرمایا'' تمہارے لیے بدر میں شریک ہونے والے ایک شخص کے برابر اجر ہے اور مال غنیمت سے حصہ ہے''پس وہ گئے اور ان کو آپ علیہ السلام نے ایک حصہ عطا فرمایا پس وہ بلاشک وشبہ بدری ہیں۔اس وجہ سے امام رئیس المحدثین محمد بن اسماعیل بخاری نے انہیں بدری صحابہ کرام میں شمار فرمایا ہے۔بیعتِ رضوان میں یہ حاضر نہ تھے کیونکہ رسول اللہ ﷺ نے انہیں مکہ سفیر بنا کر بھیجا تھا پس جب آپ علیہ السلام سے صحابہ کرام نے بیعتِ رضوان کی تو آپ علیہ السلام نے اپنا ایک ہاتھ لے کر دوسرے پر رکھا اور کہا یہ عثمان کا ہاتھ ہے تو رسول اللہ ﷺ کا ہاتھ مبارک حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے لیے خود ان صحابہ کے اپنے ہاتھوں سے بہتر تھا۔یہ تینوں سوالات مکمل اور ان کے جوابات عثمان بن عبداللہ بن موہب کی حدیث میں مذکور ہیں؛ جس کو امام بخاری نے روایت کیا۔[1] اس حدیث کا خلاصہ یہ ہے کہ ایک مصری شخص نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے یہی تین سوال پوچھے اور انہوں نے وہی جواب دیے جو ہم نے ذکر کیے تو مذکورہ سوالات مکمل طور پر دور ہو گئے۔

**ستائیسواں شبہ:** رسول اللہ ﷺ نے مروان بن حکم کو مدینہ مقدسہ مطہرہ سے نکال دیا تھا اور حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے انہیں واپس بلالیا اور پھر اس سے بڑے بڑے فتنے ظاہر ہوئے۔اس کا جواب یہ ہے کہ ممکن ہے مدینہ میں ان کو داخل ہونے سے نہی ایک وقتِ معین سے مقید ہو اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو رسول اللہ ﷺ کی طرف سے اس وقت کی اطلاع ہو یا یہ نہی ان میں صلاح کے عدم ظہور سے مقید ہو اور جب حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے دیکھا کہ اس کا ظاہر صلاح سے مزین ہے تو اسے مدینہ میں داخل کر دیا اور انہیں آئندہ اس سے ظاہر ہونے والے امور پر اطلاع نہ تھی۔اللہ ہی بہتر جانتا ہے اور اسی کی طرف رجوع اور لوٹنا ہے۔

## تقیہ کا ردّ

**اٹھائیسواں شبہ:** شیعہ کی خرافات میں سے ہے کہ وہ ہمارے نبی کریم ﷺ اور ائمہ اہل بیت رضوان اللہ علیہم پر تقیہ کو واجب کرتے ہیں۔یہ ان کے بڑے بنیادی اصول میں سے ہے اور اس پر وہ کثیر امور متفرع کرتے ہیں۔(ان میں سے کچھ درج ذیل ہیں:)

پہلا امر یہ ہے کہ ہمارے نبی کریم ﷺ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو نماز پڑھانے کا حکم نہ دیا اور حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کو حکم دیا۔دوسرا یہ کہ حضرت علی کا حضرت ابوبکر صدیق، حضرت عمر فاروق اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہم سے اپنا اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا حق طلب نہ کرنا۔تیسرا یہ ہے کہ خلفا ثلاثہ کے حق میں حضرت علی المرتضی رضی اللہ عنہ اور اہل بیت

[1] صحیح بخاری، کتاب المغازی، باب قول اللہ عزوجل: ان الذین تولوا، الخ، ج5، ص98

کی طرف سے جو تعریف وثنا اور ان کے فضائل کا ذکر وارد ہوا۔ چوتھا امر یہ ہے کہ اہل بیت سے وہ امور ظاہر نہ ہونا جو روافض نے ظاہر کیے۔ پانچواں یہ ہے کہ قتل کے خوف سے نبی کریم ﷺ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ سے کفر کے اظہار کو جائز قرار دینا۔ ان بے شرموں نے حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ پر بہتان باندھا اور کہا کہ وہ کہتے ہیں کہ "تقیہ میرا اور میرے آبا کا دین ہے" اور اللہ عزوجل کے فرمان: إِنَّ أَكْرَمَكُمْ عِندَ اللَّهِ أَتْقَاكُمْ (الحجرات:13) (ترجمہ:) "بے شک اللہ کے یہاں تم میں زیادہ عزت والا وہ جو تم میں زیادہ پرہیزگار ہے" کی تفسیر ان الفاظ سے کرتے ہیں کہ مطلب تم میں جو زیادہ تقیہ کرنے والا اور لوگوں سے شدید خوف کھانے والا ہو۔ روافض کے فقہاء میں سے ایک نے روایت کی کہ "حضرت جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے ان کے ہاں خاص خلوت میں رات گزاری، اس طرح کہ وہاں ایسا کوئی نہ تھا جس کے رافضی ہونے میں شک کیا جا سکے۔ پس آپ نماز تہجد کے لیے اٹھے، وضو کیا، اپنے کانوں کا مسح کیا، اپنے پاؤں دھوئے، اپنے ہاتھ باندھ کر نماز ادا کی، سجدہ کیا حتی کہ ہم نے ایک چیخ سنی کہ اچانک ایک شخص کو دیکھا جس نے اپنے آپ کو ان کے قدموں پر گرایا ہوا ہے اور روتے ہوئے ان سے معذرت کر رہا ہے۔ ہم نے اس کا ماجرا دریافت کیا تو اس نے کہا "خلیفہ وقت اور اس کے درباری آپ کے بارے میں شک میں مبتلا تھے اور میں بھی انہیں میں شامل تھا۔ تو میں گھر میں داخل ہوا اور اپنے آپ کو اس طرح چھپا لیا کہ مجھ پر کوئی مطلع نہ تھا۔ پس تعریف ہے اس رب کی جس نے مجھ سے میرے برے گمان کو دور کر دیا اور اے رسول اللہ ﷺ کی بیٹی کے شہزادے! آپ کے بارے میں میرا اعتقاد اچھا ہو گیا۔ راوی کہتا ہے کہ "آپ کا یہ عمل تقیہ تھا اور ہم نے جان لیا کہ اللہ عزوجل معصوم سے کچھ پوشیدہ نہیں رکھتا"۔[1] انتہی!

((اس کے کئی جوابات ہیں، ان میں سے پہلا جواب یہ ہے کہ اللہ تعالی نے اہل ایمان سے جرات وشجاعت اور حق گوئی کا مطالبہ کیا ہے۔ چنانچہ اپنے محبوب بندوں کی صفت بیان کرتے ہوئے فرمایا: وَلَا يَخَافُونَ لَوْمَةَ لَائِمٍ (المائدہ54) (ترجمہ:) "اور کسی ملامت کرنے والے کی ملامت کا اندیشہ نہ کریں گے" نیز اپنے انبیاء کرام کی شان بیان کرتے ہوئے فرمایا: الَّذِينَ يُبَلِّغُونَ رِسَالَاتِ اللَّهِ وَيَخْشَوْنَهُ وَلَا يَخْشَوْنَ أَحَدًا إِلَّا اللَّهَ ۗ وَكَفَىٰ بِاللَّهِ حَسِيبًا (الاحزاب 39) (ترجمہ:) "وہ جو اللہ کے پیام پہنچاتے اور اس سے ڈرتے اور اللہ کے سوا کسی کا خوف نہ کرتے اور اللہ بس (کافی) ہے حساب لینے والا"۔ ان فرامین سے ثابت ہوا کہ انبیا کرام فریضہ رسالت کی ادائیگی میں اللہ تعالی کے سوا کسی سے نہیں ڈرتے نیز اس بات پر بھی دلالت ہے کہ انبیا کرام کا احکامات الہی کی ادائیگی میں تقیہ کرنا ہرگز جائز نہیں۔ لہذا شیعہ کا یہ اصول اسلامی تعلیمات کے سراسر مخالف اور باطل ہے کیونکہ اگر نبی کریم ﷺ ہی تقیہ فرمائیں تو لوگوں میں حق کو کون واضح کرے گا؟ انبیاء کرام کی بعثت ہی احقاق حق اور ابطال باطل کے لیے ہوتی ہے۔ ایک کامل مومن سے اسلام کا یہی تقاضا ہے کہ وہ علی الاعلان اپنے عقیدے کا اظہار کرے۔ اسلامی تاریخ راہ عزیمت اختیار کرنے والوں کی لازوال شجاعتوں کے تذکروں سے بھری پڑی ہے خصوصاً

۱۔ الرکھنۃ علی قمر الرافضۃ، ص158

امام حسین رضی اللہ عنہ تا صبح قیامت راہ عزیمت اختیار کرنے والوں کے لیے اسوہ کاملہ ہیں۔

اگر تقیہ جائز ہوتا تو حضرت ابراہیم علیہ السلام بھی نمرود کے بھرے دربار میں اعلانِ حق فرما کر آگ میں نہ کودتے بلکہ تقیہ کر لیتے، اسی طرح حضرت موسیٰ علیہ السلام فرعون کو نہ للکارتے، حضرت زکریا علیہ السلام اور حضرت یحییٰ علیہ السلام حق بات کا اعلان کرتے ہوئے اپنی جان قربان نہ کرتے، اسی طرح حضرت بلال حبشی رضی اللہ عنہ چلچلاتی دھوپ میں تپتی ریت پر ایک بھاری پتھر کے نیچے لیٹ کر احد احد نہ پکارتے اور حضرت یاسر رضی اللہ عنہ اور حضرت سمیہ رضی اللہ عنہا بے پناہ ظلم سہتے ہوئے شہید نہ ہوتے۔

خلاصہ کلام یہ ہے کہ قرآن وسنت کی روشنی میں تمام ملتِ اسلامیہ کا عقیدہ ہے کہ سوائے حالتِ اضطرار کے، اسلام کے منافی اور حق کے خلاف کوئی قول یا فعل اختیار کرنا ہرگز حلال نہیں۔ جب ایسا فعل کسی عام مسلمان سے متصور نہیں تو اہل بیت کرام اور خصوصاً شیر خدا حضرت علی المرتضیٰ سے کیسے متصور ہو سکتا ہے؟ علاوہ ازیں اللہ تعالیٰ نے کتمانِ حق کو بہت بڑا جرم قرار دیا ہے اور حق چھپانے والوں کے متعلق فرمایا: اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْتُمُوْنَ مَآ اَنْزَلْنَا مِنَ الْبَيِّنٰتِ وَ الْهُدٰى مِنْۢ بَعْدِ مَا بَيَّنّٰهُ لِلنَّاسِ فِى الْكِتٰبِ ۙ اُولٰٓئِكَ يَلْعَنُهُمُ اللّٰهُ وَ يَلْعَنُهُمُ اللّٰعِنُوْنَ ۙ (البقرہ 159) (ترجمہ:) ''بے شک وہ جو ہماری اتاری ہوئی روشن باتوں اور ہدایت کو چھپاتے ہیں بعد اس کے کہ لوگوں کے لیے ہم اسے کتاب میں واضح فرما چکے ان پر اللہ کی لعنت ہے اور لعنت کرنے والوں کی لعنت''۔ اس آیت سے معلوم ہوا کہ کتمانِ حق بڑا جرم اور لعنت کا مستوجب ہے۔ مگر ان روافض کی بدبختی ملاحظہ ہو کہ انہوں نے تقیہ کے فضائل تک گھڑ لیے اور ستم بالائے ستم یہ کہ ایسی روایات کو ائمہ اہل بیت کی طرف منسوب کر دیا۔ بظاہر روافض نے اپنے باطل مذہب کو ثابت کرنے کے لیے یہ عقیدہ گھڑا ہے مگر اس سے ائمہ اہل بیت کی ثقاہت پر ایسے ایسے اعتراضات اٹھا دیئے ہیں کہ اللہ کی پناہ۔ ہم یہاں ان کے عقیدہ تقیہ کے تناظر میں چند سوالات قائم کرتے ہیں۔

01) کیا تقیہ جرأت و بے باکی کے منافی نہیں؟

02) تقیہ اور جھوٹ میں کیا فرق ہوگا؟

03) اہل عزیمت کا کیا حکم ہوگا جنہوں نے اپنی جان کی بازی لگا دی اور آپ کے مطابق دین کے اہم ستون یعنی تقیہ کا سہارا نہ لیا؟

04) کیا تقیہ مسلمانوں کی صداقت کو مجروح نہ کرے گا؟

05) اہل تقیہ کی کس بات پر اعتبار ہوگا؟

ان سوالات کی روشنی میں قارئین خود فیصلہ فرمالیں کہ تقیہ کو اصل دین کہنے والے یہ لوگ کس طرح غیر مسلموں کے سامنے دین کو صداقت وحق گوئی سے محروم کر کے پیش کر رہے ہیں؟ اور محبتِ اہل بیت کی آڑ میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور دیگر اہل بیت کی شجاعت و بہادری کا کس طرح انکار کر رہے ہیں۔[1]

شیخ محقق عبدالحق محدث دہلوی اپنی کتاب ''تکمیل الایمان وتقویۃ الایقان'' میں لکھتے ہیں ''شیعہ حضرات تو پیغمبرانِ خدا

[1] مسلک یا سازش ملخصاً، باب ششم، ص 168 تا 212

کو بھی تقیہ کی زد میں لے آئے اور یہاں تک کہہ جاتے ہیں کہ خوف کے وقت ان کے لیے کفر کا اظہار کرنا جائز ہے۔ پھر ان کی جرات یہاں تک پہنچ جاتی ہے کہ نبی کریم ﷺ اپنے دل میں تو حضرت علی رضی اللہ عنہ کو خلیفہ مقرر کرنا چاہتے تھے مگر خوف کے مارے اس کا اظہار نہ کیا۔ جب یہ لوگ اس قسم کے احتمالات کو حضور نبی کریم ﷺ کی طرف منسوب کرنے سے گریز نہیں کرتے تو دوسروں کے معاملات میں کیا کچھ نہیں کہیں گے؟ اللہ ان کا ستیاناس کرے کتنے جاہل لوگ ہیں! اور ان کے عقیدے کتنے گندے ہیں! اگر انبیاء کرام علیہم السلام حق کو چھپانے لگ جائیں تو اظہار حق کیسے ہوگا؟[1]))[2] آپ کے علم میں ہوگی قوم نمرود کی سرکشی، قومِ فرعون کا تکبر، قومِ نوح کی ہٹ دھرمی اور قریش کا نبی کریم ﷺ کو ایذا دینا اور وہ کفار تھے اللہ انہیں رسوا کرے اور مارے، حتی کہ بعض اقوام نے اپنے انبیا کرام علیہم السلام کو قتل کر دیا مگر اس کے باوجود ان انبیاء میں سے کسی نے کفر کا اظہار نہ کیا بلکہ ان کی تکالیف جتنی بڑھتیں تو ان کا اظہار اسلام اور اسلام کی دعوت بھی بڑھ جاتی تھی۔ کیا آپ کے علم میں نہیں؟ کہ ہمارے نبی کریم ﷺ کو اتنی تکالیف دی گئیں کہ ان کی مثل کسی نبی کو تکالیف نہ دی گئیں۔ یہاں تک کہ انہوں نے آپ کو شہید کرنے کا ارادہ کیا تو آپ ﷺ نے مدینہ مقدسہ کی طرف ہجرت فرمائی مگر تقیہ نہ کیا؛ باوجود اس کے کہ انہوں نے اس طرف انہیں مجبور کر دیا اور کہا اسلام سے رجوع کر لیں وگرنہ ہم ضرور آپ کو قتل کر دیں گے۔ بعض اقوام نے اپنے نبی کو کہا اگر تم باز نہ آئے تو ہم آپ کو رجم کریں گے مگر وہ پھر بھی دعوت اسلام سے نہ رکے۔ اس کے علاوہ اور بھی واقعات ہیں جیسا کہ کتب سیرت و تاریخ کے مطالعہ سے ظاہر ہوتا ہے۔

دوسرا جواب یہ ہے کہ اس سے تو لازم آئے گا کہ انبیا کرام علیہم السلام اور ائمہ کرام سے اعتماد اٹھ جائے کیونکہ وہ جب بھی کوئی بات کریں گے تو اس میں احتمال ہوگا کہ انہوں نے خوف اور تقیہ کے طور پر کہی ہو اور وہ سچ اور حق نہ ہو۔

تیسرا جواب یہ ہے کہ یہ بات شہرت و تواتر سے ثابت ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ امرِ حق کے اظہار میں کوتاہی کرنے والے اور اس کے اعلان میں مداہنت برتنے والے نہ تھے، کیونکہ وہ اللہ غالب کے شیر ہیں اور اس کے ساتھ ساتھ بہادر، با رعب اور عظیم شوکت کے مالک ہیں۔ مروی ہے کہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے فرمایا ''اس ذات کی قسم جو دانوں کو اگانے والی اور جانوں کو عدم سے وجود میں لانے والی ہے، اگر رسول اللہ ﷺ نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کو نماز کی امامت کا حکم نہ دیا ہوتا تو میں ابوبکر رضی اللہ عنہ کے لیے محمد مصطفیٰ ﷺ کے منبر کے مرتبوں میں سے تھوڑا سا مرتبہ بھی نہ چھوڑتا لیکن نبی کریم ﷺ نے جب انہیں ہمارے دینی معاملے کے لیے چن کر نماز کا حکم دیا حالانکہ میں وہاں حاضر تھا تو وہ ہمارے دنیاوی امر کے لیے زیادہ حق دار تھے؛ تو ان سے جھگڑے کی مجھ میں مجال نہیں''۔

---

ا۔ تکمیل الایمان فارسی، ص 139، 140۔

۲۔ اصل مخطوط میں اس مقام سے عبارت ساقط ہے مصنف نے اس شبہ کے 6 جواب دیئے ہیں جن میں سے 5 جواب مکمل ہیں مگر پہلا جواب مکمل نہیں بلکہ جواب کا آخری حصہ موجود ہے۔ ہم نے جواب کا ابتدائی حصہ اپنی طرف سے شامل کیا تاکہ قاری کا ربط برقرار رہے۔

اور مروی ہے کہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مدتِ تاخیر میں فرمایا: "تم اپنا ہاتھ بڑھاؤ کہ میں تمہاری بیعت کروں حتی کہ لوگ کہیں کہ رسول اللہ ﷺ کے چچا نے اپنے بھتیجے کی بیعت کر لی"[۱] اور حضرت سفیان اموی رضی اللہ عنہ نے کہا، حالانکہ زمانہ جاہلیت میں اور زمانہ اسلام میں بنوامیہ سے بڑھ کر بہادر کوئی قبیلہ نہ تھا: "اے عبد مناف! کیا تم اس پر راضی ہو گئے کہ تم پر تیمی حاکم ہو؟ (ان کا اشارہ ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی طرف تھا کیونکہ وہ بنو تیم سے تھے جو کمزور قبائل میں سے تھا۔) اگر تم مجھے دعوت دو تو میں اس وادی کو گھڑسواروں اور پیدل فوج سے بھر دوں" تو حضرت علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ الکریم نے انہیں منع کر دیا اور کہا "اے مسلمانوں کے عدو! کیا تم فتنہ چاہتے ہو؟"[۲، ۳]

نیز بنوہاشم اپنی طاقت وشوکت کے ساتھ ساتھ ان کے بھائی تھے اور حسن وحسین رضی اللہ عنہما جو رسول اللہ ﷺ کے نزدیک تمام مخلوق میں پسندیدہ تھے، ان کے بیٹے تھے۔

مروی ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے حضرت علی المرتضیٰ، حضرت عمار بن یاسر، حضرت طلحہ، حضرت زبیر اور حضرت مقداد رضی اللہ عنہم کو صحابہ کرام کی موجودگی میں بلایا پھر منبر پر تشریف فرما ہوئے اور خطبہ دیا پھر کہا "یہ حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ ہیں میں ناپسند کرتا ہوں کہ یہ میری بیعت کریں، جب تم کسی دوسرے امام کو تقرر کے لیے چن لو گے تو میں سب سے پہلے اس کی بیعت کروں گا" تو انہوں نے کہا کہ "ہم آپ سے بڑھ کر کسی کو خلافت کا حق دار نہیں گردانتے" پس انہوں نے بیعت کر لی۔ شیعہ پر تعجب ہے کہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو اسد اللہ کہتے ہیں اور ان کی طرف بزدلی کو منسوب بھی کرتے ہیں حالانکہ اعلاء کلمۃ اللہ میں وہ مضبوط شخصیت کے مالک اور مداہنت سے بری تھے۔

چوتھا جواب یہ ہے کہ نبی کریم ﷺ کے اہل بیت سے مروی ہے کہ وہ تقیہ سے بری ہیں۔ جیسا کہ امام باقر رضی اللہ عنہ سے عرض کی گئی کہ آپ شیخین رضی اللہ عنہما کے بارے میں کیا عقیدہ رکھتے ہیں؟ تو فرمایا "میں ان سے ٹوٹ کر محبت کرتا

---

۱۔ رسالۃ فی رد الروافض لاحمد السرھندی، ص11

۲۔ صحابہ کرام علیہم الرضوان آپس میں ایسے الفاظ کا استعمال کبھی کبھار کر لیتے تھے جیسے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک موقع پر اجازت طلب فرمائی یا رسول اللہ ﷺ! اس منافق کی گردن نہ مار دوں۔۔؟ اسی طرح ایک شخص کے گھر میں رات کے وقت دیوار پھلانگ کر گئے اور اسے خطاب کیا کہ اے دشمن خدا! کیا تجھے گمان تھا کہ تجھے کوئی دیکھنے والا نہیں؟ یہاں عدوئے اہل الاسلام کہنا حقیقت میں اسلام کا دشمن مراد لینا نہیں ہے کیونکہ اس رائے میں مسلمانوں کی خیر خواہی نہ تھی بلکہ ایک طرح کا خاندانی تعصب تھا اور یہ بات واقعی ان لوگوں کے لیے حیران کن تھی دو بڑے قبیلے جو دنیاوی سیادت یا روحانی سیادت رکھتے تھے ان کو چھوڑ کر ایک چھوٹے قبیلے کا فرد حکمران بن جائے۔ حضرت علی مرتضیٰ شیر خدا کے اس ارشاد میں اس جانب اشارہ ہے "اب حکمران کا انتخاب پرانے طریقے پر نہیں بلکہ اسلام کے معیار پر ہوگا اور اسی میں اہل اسلام کی خیر خواہی ہے۔]

۳۔ ان الفاظ سے تو ہمیں یہ روایت نہیں ملی لیکن "تاریخ دمشق لابن عساکر" حرف الصاد، صخر بن حرب بن امیہ، ج23، ص421، میں اس کے ہم معنی ملی ہے، اس میں "یا عدو اھل الاسلام" کے الفاظ نہیں ہیں۔ واللہ اعلم!

ہوں" عرض کی گئی کہ لوگوں کا خیال ہے کہ آپ یہ بطور تقیہ کے فرماتے ہیں تو کہا "خوف زندوں سے ہوتا ہے نہ کہ فوت شدہ افراد سے، پھر انہوں نے ہشام بن عبدالملک کی مذمت اور برائی کرنا شروع کر دی جو اس وقت بادشاہ تھا۔ اس سے انہوں نے اس طرف اشارہ کیا کہ ہم منافقین سے نہیں کہ دل میں برائی رکھیں اور ظاہر اس کے خلاف کریں اور ہم سوائے اللہ عزوجل کے کسی سے نہیں ڈرتے اور لوگوں کے خوف سے حق بات نہیں چھپاتے۔

پانچواں جواب یہ ہے کہ اگر حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں خوف اور تقیہ کی وجہ سے خلافت کا دعویٰ نہیں کیا تو ان پر لازم آتا ہے کہ وہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سے بھی جنگ نہ فرماتے پس یہ دلیل ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ حق پر تھے تو حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے ان سے جھگڑا نہ کیا اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے ایسے امر کا دعویٰ کیا جو ان کے لیے مناسب نہ تھا تو ان کے ساتھ آپ رضی اللہ عنہ نے قتال فرمایا حالانکہ بنو امیہ دور جاہلیت اور اسلام دونوں میں، قریش کے قبائل میں سے تعداد میں کثیر اور خوب سخت تھے۔

چھٹا جواب یہ ہے کہ اظہار حق واجب ہے اور باطل پر رضامندی گناہ ہے تو حق کو بطور تقیہ پوشیدہ رکھنا کیسے جائز ہوگا؟ جب کہ اظہار پر قدرت ہو نیز لوگوں سے ڈرنا اور اللہ عزوجل کے حکم کی نافرمانی کرنا کیسے جائز ہوگا؟ حالانکہ اللہ عزوجل نے فرمایا: فَلَا تَخْشَوُا النَّاسَ وَاخْشَوْنِ (المائدہ:44) (ترجمہ:) "لوگوں سے خوف نہ کرو اور مجھ سے ڈرو"۔[1]

## بارہ اماموں والی حدیث کی بحث

**انتیسواں شبہ:** شیعہ امامت کو حضرت علی رضی اللہ عنہ کی اولاد میں منحصر کرتے ہیں۔ ان کے بعض حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کی اولاد میں اور بعض ائمہ اثنا عشریہ میں حصر کرتے ہیں۔ بہر حال ان کا امام کو اولادِ علی میں منحصر کرنا دعویٰ بلا دلیل ہے

[1] "اسی وجہ سے ایک فقیہ نے کہا" گستاخ نبی کی توبہ قبول ہے اور شیخین کے گستاخ کی توبہ قبول نہیں کیونکہ نبی کی گستاخی کسی کا مذہب نہیں جب کہ شیخین کی گستاخی تو مذہب ہے حتی کہ رافضی ان دونوں کی گستاخی کو واجب سمجھتے ہیں۔ اللہ کی ان پر لعنت ہو، اللہ انہیں رسوا کرے اور بھونکنے والے کتوں جیسی جزا دے۔ علاوہ ازیں نبی کی گستاخی اگر کسی سے ظاہر ہوگی تو وہ غصے کی حالت میں ہوگی اور یہ بات واضح ہے کہ حالت غضب میں انسان سے ایسی بات بھی صادر ہو جاتی ہے جو اس کے اختیار میں نہیں ہوتی پھر وہ اس حالت میں اپنے کیے پر نادم بھی ہوتا ہے پس اس کی توبہ قبول ہوگی کیونکہ اس کا یہ فعل اس شخص کے فعل کی طرح ہے جو بے اختیار ہو اور یہ توبہ توبہ نصوح اور منافقت سے پاک ہوگی۔ برخلاف شیخین کی گستاخی کرنے والا کہ جو نبی سے کفر کے اظہار کو جائز قرار دے بلکہ اس پر تقیہ کو واجب کرے تو کیسے قتل کے خوف سے اس سے توبہ ظاہر نہ ہوگی؟ کیونکہ یہ تو اپنے اوپر اس کام کو واجب سمجھتا ہے اور ممکن ہے کہ اس کا باطن نفاق سے بھرا ہو"۔ (مخطوطہ کے صفحہ 77 پر حاشیے میں یہ عبارت موجود ہے اور یہ عبارت مصنف کی معلوم ہوتی ہے اور اس پر دو قرینے ہیں؛ پہلا یہ ہے کہ اسی صفحہ پر موجود مسئلہ سے مطابقت ہے اور دوسرا یہ ہے کہ جس طرح مخطوط میں بہت سے مقامات پر تقدیم و تاخیر اور حذف و سقوط موجود ہے تو ممکن ہے کہ اس مقام پر بھی ناقل سے یہ عبارت رہ گئی ہو جو اس نے حاشیے میں شامل کر دی ہو نیز کتاب میں کسی اور مقام پر حواشی کا اہتمام نہیں اگر یہ کسی اور کا حاشیہ ہوتا تو ضرور دیگر مقامات پر بھی حواشی موجود ہوتے۔)

اور رہا امام حسین رضی اللہ عنہ کی اولاد میں منحصر کرنا تو وہ اس وجہ سے کہ بقول ان کے حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما نے اپنی کوئی اولاد نہ چھوڑی اور یوں ان کی نسل ختم ہوگئی اور اس پر ان کا اجماع ہے اور وہ کہتے ہیں کہ اس کو ثابت کرنا کسی دلیل کا محتاج نہیں۔ ان میں سے بعض کا دعویٰ ہے کہ حجاج بن یوسف نے ان کی اولاد کو قتل کر دیا تھا۔ اہل سنت و جماعت کہتے ہیں کہ یہ تواتر کا انکار ہے پس اس کا باطل ہونا ظاہر ہے۔ رہا ان کا بارہ اماموں میں انحصار، تو اس کی دلیل یہ ہے کہ ان کا دعویٰ ہے کہ امامت کے لیے نص ضروری ہے نیز نبی کریم ﷺ نے فرمایا ''دین قائم رہے گا جب تک بارہ خلفاء ہوں گے''۔ جواب یہ ہے کہ ان کا امامت کو علویت یا حسینیت میں منحصر کرنا تو دعویٰ بلا دلیل ہے جیسا کہ ابھی گزرا۔ ابوداؤد اور ان کے علاوہ نے ذکر کیا کہ ''امام مہدی رضی اللہ عنہ امام حسن رضی اللہ عنہ کی اولاد سے ہوں گے''۔ رہا ان کا حدیث سے بارہ اماموں پر استدلال تو یہ باطل ہے کیونکہ حدیث میں بارہ سے مراد یہ حضرات کریمہ نہیں ہیں کیونکہ یہ حدیث متعدد طرق سے مروی ہے۔ ان میں سے بعض ہم ذکر کرتے ہیں۔ ابوداؤد نے روایت کی ''اس دین کا معاملہ قائم رہے گا جب تک بارہ خلیفہ ہوں گے، ان تمام پر امت کا اتفاق ہوگا''[1] اور ترمذی نے روایت کیا ''میرے بعد بارہ امیر ہوں گے''[2] بغوی نے تخریج کی کہ ''میرے پیچھے بارہ خلفاء ہوں گے''۔[3] ائمہ حدیث کا کہنا ہے کہ اس حدیث کی صحت متفق علیہ ہے۔ اب ہم کہتے ہیں کہ ان شیعہ کے مذکور قول پر حدیث کو محمول کرنا ہرگز صحیح نہیں ہے اور اس کی کچھ وجوہات ہیں۔

وجہ اول یہ ہے کہ اس حدیث کے ایک طریقہ میں لفظِ امیر وارد ہے اور اس لفظ کو جب بولا جائے تو تبادر ذہنی فوراً اس ظاہری امارت کی طرف جاتا ہے جس کا صاحب تلوار والا اور احکام کو نافذ کرنے والا ہو اور اس کی تائید ان الفاظ سے ہوتی ہے جو بعض روایات میں وارد ہوئے ہیں کہ ''یہ معاملہ جاری رہے گا جب تک بارہ امیر قائم نہ ہو جائیں''[4] اور شیعہ و سنی سب کا اس پر اتفاق ہے کہ اس صفت سے سوائے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے کوئی موصوف نہیں۔ ہاں حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کو اس کا کچھ حصہ ملا۔

وجہ ثانی یہ ہے کہ بعض روایات کے الفاظ یہ ہیں کہ ''جو اس امت کے امور کا حاکم ہوگا''[5] اور اس میں کوئی شک نہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے علاوہ کسی کو یہ وصف نہ ملا کیونکہ یہ لفظ ظاہری سلطنت میں استعمال ہوتا ہے جس کا صاحب دبدبے اور اوامر ونواہی کو جاری کرنے وغیرہ کے معاملات پر قدرت رکھتا ہے۔

---

۱۔ سنن ابی داؤد، کتاب المہدی، ج04، ص106

۲۔ سنن ترمذی (بشار) ابواب الفتن، باب ما جاء فی الخلفاء، ج04، ص71

۳۔ شرح السنۃ للبغوی، کتاب الفتن، باب اشراط الساعۃ، ج15، ص30

۴۔ مسند احمد مخرجا، اول مسند البصریین، حدیث جابر بن سمرۃ، ج23، ص398

۵۔ المعجم الکبیر، باب الصین، ج10، ص157

وجہ ثالث یہ ہے کہ بعض روایات میں ہے کہ "ان تمام پر امت کا اتفاق ہوگا"[1] اور امت کا ان بارہ اماموں میں سے سوائے حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم کے کسی پر اتفاق نہیں ہوا۔

وجہ رابع یہ ہے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اس میں داخل ہیں اور اس پر بغوی کی روایت دلیل ہے تو ان شیعہ کا دعویٰ باطل ہوگیا۔

کچھ لوگوں نے کہا کہ ابوجعفر القمی نے کچھ احادیث کی تخریج کی ہے جو اس بات کی تائید کرتی ہیں کہ اس حدیث میں مراد وہی بارہ مشہور ائمہ ہیں اور یہ شیعہ کے شیوخ میں سے ہے جس سے امام بخاری نے بھی استشہاد کیا ہے۔اس کا رد کیا گیا کہ وہ قمی جس کے بارے میں کہا گیا کہ امام بخاری نے اس سے استشہاد کیا ہے وہ ابوالحسن یعقوب بن عبداللہ ہے جو سنی ہے۔رہا ابو جعفر قمی تو یہ گمراہ شیعوں کی پیداوار ہے جس نے من گھڑت اور باطل روایات کی ہیں،جن میں سے کچھ شرائطِ امامت میں گزر چکیں،تو اس طرف رجوع کریں۔

اعتراض:اگر آپ کہیں کہ پھر حدیث میں بارہ خلفاء سے کیا مراد ہے؟جواب:تو میں کہوں گا کہ اس میں علماء کا اختلاف ہے۔پہلا قول یہ ہے کہ بعض نے کہا مراد ابوبکر صدیق،عمر فاروق،عثمان غنی،علی المرتضی رضی اللہ عنہم اور وہ ہیں جن پر لوگوں کا اتفاق ہوا اور انہیں غلبہ،قوت اور استقرار ملا اور وہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ،یزید،عبدالملک،اس کے چار بیٹے ولید،سلیمان، یزید اور ہشام اور عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ عنہ ہیں۔ان کے بعد اسلامی مملکت میں کمزوری ظاہر ہوئی حتی کہ ابھی تک باقی ہے اور اس کے بعد فتنوں کی وجہ سے لوگ کسی خلیفہ پر متفق نہ ہو سکے۔اور ان بارہ کی حکومت میں اسلام قوی تھا اور یہ پوری مملکتِ اسلامیہ کے حاکم تھے کہ ان کے لشکروں میں سے ایک اندلس کو فتح کر رہا تھا تو دوسرا ترکیوں سے برسرِ پیکار تھا اور تیسرا سندھ کے علاقوں میں تو چوتھا روم کے شہروں میں لڑ رہا تھا۔یہ قول قاضی عیاض کا پسندیدہ ہے اور فتح الباری شرح صحیح بخاری میں شیخ الاسلام نے اس کی تحسین کی اور فرمایا"قاضی کا کلام عمدہ ہے جس کی تائید نبی کریم ﷺ کے اس فرمان سے ہوتی ہے کہ"ان تمام پر لوگ متفق ہوں گے"یعنی ان کے تابع ہوں گے۔اس بات کو جان لینا ضروری ہے کہ یہاں خلیفہ سے مراد وہ ہے جو لوگوں پر حاکم ہو،برابر ہے کہ نیک ہو یا ظالم،جیسا کہ بعض فضلا نے ذکر کیا۔

دوسرا قول یہ ہے کہ بارہ خلفا سے مراد قیامت تک مکمل زمانے میں ان کا پایا جانا ہے جو حق پر عمل کریں گے اگرچہ لگاتار نہ ہوں۔اس قول کی تائید بعض کی اس روایت سے ہوتی ہے کہ"میرے بعد بارہ خلفاء ہوں گے جو سب قریش سے ہوں گے پھر ہرج ہوگا"۔ہرج سے مراد بڑے فتنے ہیں جیسے دجال کا نکلنا وغیرہ۔اس قول کے مطابق بارہ خلفا،خلفا اربعہ،حضرت حسن،امیر معاویہ،ابن زبیر،عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ عنہم،عباسی خلیفہ مہدی اور ظاہر عباسی ہیں۔باقی دو رہتے ہیں جن کا انتظار ہے۔بعض نے آخری دو عباسی خلیفوں کا ذکر نہیں کیا اور کہا چار باقی ہیں جن کا انتظار ہے۔

---

[1] اکمال المعلم بفوائد المسلم،کتاب الامارۃ،باب الناس تبع لقریش الخ،ج06،ص217

تیسرا قول یہ ہے کہ یہاں وہ خلفا مراد ہیں جو امام مہدی کی وفات کے بعد چھ امام حسن رضی اللہ عنہ اور پانچ امام حسین رضی اللہ عنہ کی اولاد سے ہوں گے اور ان میں سے ایک ان کے علاوہ سے ہوگا۔ فتح الباری اور الصواعق المحرقہ میں ہے کہ یہ روایت شدید ضعیف اور بے کار ہے سو اس پر اعتماد نہیں کیا جاسکتا۔

چوتھا قول یہ ہے کہ بعض نے کہا مراد وہ خلفاء ہیں جو ایک ہی زمانے میں ظاہر ہوں گے۔ اس کے باطل ہونے میں شک نہیں کیونکہ یہ فتنہ کو بھڑکانے کا موجب ہوگا اور فتح الباری میں ہے حدیث صحیح کا یہ فرمان ''ان تمام پر لوگ متفق ہوں گے'' اس قائل کا رد کر رہا ہے۔ بعض نے کہا بغیر دلیل کے نبی کریم ﷺ کے فرمان کی مراد کو متعین کرنا کذب کی ایک قسم ہے۔ واللہ اعلم، حاصلِ کلام یہ کہ شیعہ کا دعویٰ عقلا اور نقلا باطل ہے۔

تیسواں شبہ: شیعہ کے اعتراضات میں سے ایک یہ ہے کہ وہ ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی نسبت فاحشہ کی طرف کرتے ہیں۔ معاذ اللہ، جن کی طہارت پر قرآن اترا ہے اور یہ قرآن کا انکار اور کفر ہے۔ سورہ نور کی ابتدا کی کثیر آیات آپ رضی اللہ عنہا کی براءت میں نازل ہوئی ہیں۔ عبدالرزاق، احمد، عبد بن حمید، بخاری، ابن جریر، ابن المنذر، ابن ابی حاتم، ابن مردویہ، بیہقی، سعید بن منصور، بزار اور طبرانی نے روایت کیا کہ ''ان آیات سے مراد پاک بی بی حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا ہیں'' نیز یہی بات عروہ بن زبیر، سعید بن مسیب، علقمہ بن وقاص، عمرہ بنت عبدالرحمن، عبداللہ بن ابی بکر بن حزم، ابو سلمہ بن عبدالرحمن بن عوف، قاسم بن محمد بن ابی بکر، اسود بن یزید اور عباد بن عبداللہ بن زبیر سے مروی ہے۔ ابن عساکر نے نبی کریم ﷺ سے روایت کیا کہ ''کسی نبی کی بیوی نے کبھی فجور نہیں کیا''[1]۔ نیز اس بات سے لازم آئے گا کہ لوگ نبی کریم ﷺ کی اہانت اور ان سے نفرت کریں حالانکہ نبی کریم ﷺ نفرت کو ثابت کرنے والے امور سے پاک ہیں خصوصا جو ازواج مطہرات سے ہوں۔ نیز اس سے تو شبہ ہوگا کہ معاذ اللہ آپ کی اولاد حلالی نہ ہو اور یہ بات کمینگی اور گھٹیا پن کو ثابت کرے گی جبکہ نبی تو اپنی قوم کے انتہائی باعزت قبیلے سے مبعوث ہوتا ہے۔

اعتراض: اگر کہا جائے کہ یہ اللہ عزوجل کے اس فرمان: ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوا امْرَاَتَ نُوْحٍ وَّ امْرَاَتَ لُوْطٍ ؕ كَانَتَا تَحْتَ عَبْدَيْنِ مِنْ عِبَادِنَا صَالِحَيْنِ فَخَانَتٰهُمَا (التحریم:10) (ترجمہ:) ''اللہ کافروں کی مثال دیتا ہے نوح کی عورت اور لوط کی عورت وہ ہمارے بندوں میں دو سزاوار قرب (مقرب) بندوں کے نکاح میں تھیں پھر انہوں نے ان سے دغا کی''، کے مخالف ہے تو میں کہوں گا کہ عبدالرزاق، فریابی، سعید بن منصور، عبد بن حمید، ابن جریر، ابن المنذر، ابن ابی حاتم اور حاکم نے روایت کیا کہ ''ان دونوں نے زنا نہیں کیا بلکہ حضرت نوح علیہ السلام کی زوجہ کی خیانت یہ تھی کہ وہ لوگوں کو کہا کرتی کہ یہ مجنون ہیں اور حضرت لوط علیہ السلام کی زوجہ کی خیانت یہ تھی کہ وہ کفار کو آنے والے مہمانوں پر راہ دکھاتی تھی''۔[2]

---

[1] تاریخ دمشق لابن عساکر، حرف النون، ص265، ج62

[2] تفسیر ابن ابی حاتم، سورۃ التحریم آیت:10، ج10، ص3362

## حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا پر تہمت لگانے والا کا حکم

کہا گیا کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا پر یہ تہمت لگانا کفر اور ارتداد ہے اور فقط کوڑے مارنے پر اکتفا نہیں کیا جائے گا کیونکہ وہ قرآن کی سترہ آیات کو جھٹلا رہا ہے۔ رہا نبی کریم ﷺ کا اس تہمت لگانے والوں کو صرف کوڑے مارنے پر اکتفا کر لینا تو وہ اس وجہ سے تھا کہ اس وقت حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی براءت میں قرآن کا نزول نہیں ہوا تھا سو اس میں قرآن کی تکذیب نہیں تھی اور جب کتاب اللہ کی آیات کا ان کی طہارت پر نزول ہو چکا تو اب تہمت لگانا ارتداد ہے۔

الحمدللہ عزوجل اس کتاب کے ترجمہ کی ابتدا مدینہ منورہ زادہا اللہ شرفا وتعظیما کی مسجد نبوی میں گنبد خضرا کے سائے میں جمعۃ المبارک کے دن کی برکات لیتے ہوئے بعد نماز عصر کی اور یہ 16 جمادی الاولی 1445ھ بمطابق 01 دسمبر 2023 کی تاریخ تھی۔ اس سے فراغت مع نظر ثانی وتصحیح 01 رجب المرجب 1446ھ بروز جمعرات کو ہوئی۔

ابو محمد علامہ عبد الواحد کبیری

مدرس جامعۃ المدینہ فیضان مدینہ ملتان

یکم رجب المرجب 1446ھ



